وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ

اور اُتارتے ہیں ہم قرآن میں سے وہ چیز کہ وہ شفا ہے اور رحمت واسطے ایمان والوں کے۔

# آسان عملیات و تعویذات (مکمل)

خاندان شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، علماء دیوبند و سہارنپور اور انکے منتسبین کے آسان اور فوراً اثر کرنیوالے عملیات اور تعویذات کا بیش قیمت مجموعہ جس میں ایک سو سالہ پرانی اور نایاب بیاض بھی شامل ہے۔

جلد: ۱۴

مُرتّبہ


عاملِ کامل اعجاز احمد خاں سنگھانوی

ایم۔ اے

اسلامیات، تاریخ اسلام، عربی



ناشر

مظہر بکڈپو

دکان نمبر ۷ محبوب کارنر E III ST-2، نزد گول مارکیٹ ناظم آباد ۳ کراچی ۱۸

پوسٹ کوڈ نمبر: ۷۴۶۰۰

نام کتاب: ——— آسان عملیات وتعویذات (جلد چہاردہم ۱۴)
نام مرتب: ——— اعجاز احمد خاں سنگھانوی (ایم، اے)
نام کاتبان: ——— سیّد احمد شاہ۔
سائز: ——— ۲۳ × ۱۸ / ۸
کل صفحات: ——— ۳۲۰
قیمت: ——— [redacted] روپے
اشاعت اوّل: ——— ربیع الاوّل ۱۴۲۶ھ / مئی ۲۰۰۵ء
ناشر: ——— شاہ محمد قمر عالم خاں
مصحح: مولانا حافظ قاری محمد حیات صاحب شجاع آبادی دامت برکاتہم
فون: ۶۷۰۳۴۹۴ (67034966)

کتب خانہ انور شاہ کی جملہ مطبوعات کے لئے تمام خط وکتابت اس پتہ پر کریں۔

مظہر بک ڈپو
دوکان ۷ محبوب کارنر E III و ST-2 نزد گول مارکیٹ
ناظم آباد ۳۔ کراچی ۱۸، پوسٹ کوڈ نمبر: ۷۴۶۰۰

## اجازت از طرف مؤلف

میں جملہ مرد وعورت کو ان عملیات کی اجازت دیتا ہوں۔
البتہ ان شرائط کی پابندی کی جائے۔

(۱) نماز باجماعت۔ عورتیں اپنے گھر پر پابندی کے ساتھ اوّل وقت نماز ادا کریں۔

(۲) حلال روزی کماتے اور کھانے کا اہتمام کریں۔

(۳) سچ بولیں، جھوٹ اور بیہودہ باتوں سے بچیں۔

(۴) تقویٰ اختیار کریں اور کسی اللہ والے کی صحبت اختیار کریں۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو کبھی کبھی اللہ والوں کی خدمت میں حاضری دیا کریں۔

(۵) عورت اپنے شوہر کے ساتھ یا کسی محرم کے ساتھ جائے اور پردے کی سختی سے پابندی کرے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ورفعنا لك ذكرك



اللھم

صلِّ علیٰ محمدٍ وعلیٰ آلِ محمدٍ

کما صلیت علیٰ ابراہیم وعلیٰ آلِ ابراہیم

انک حمیدٌ مجید

اللھم

بارک علیٰ محمدٍ وعلیٰ آلِ محمدٍ

کما بارکت علیٰ ابراہیم وعلیٰ آلِ ابراہیم

انک حمیدٌ مجید



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عملیات کرنے والے کے لئے ضروری ہدایات

۱- تعویذ لکھنے والے یا عمل کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ نمازِ پنجگانہ مسجد میں باجماعت پابندیٔ وقت کے ساتھ ادا کرے، نوافل، اشراق، چاشت اوابین اور سنت تہجد کی ادائیگی میں حتی الامکان کوشش کرے۔ نیز مختلف اوقات میں تحیۃ الوضو، تحیۃ المسجد اور دیگر نوافل بھی ادا کرتا رہے۔

۲- کثرت سے درود شریف کا وِرد رکھے۔ ہر نماز کے بعد ۱۰۰ سو دفعہ درود شریف پڑھے۔ جو درود نماز میں پڑھا جاتا ہے وہ افضل ہے، ورنہ جو درود شریف یاد ہو پڑھے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو ۱۰۰ مرتبہ استغفار پڑھے۔ نیز فارغ اوقات میں ذکر الٰہی میں زبان کو مصروف رکھے، بیہودہ اور فضول باتوں میں وقت ضائع کرنے سے بچے۔ اپنا قیمتی وقت محنت مزدوری اور یادِ الٰہی میں صرف کرے۔ اپنے بچوں کی دیکھ بھال میں وقت صرف کرنا بھی بہتر ہے۔ روزانہ گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھا کرے، اس طرح کہ فجر، ظہر، عصر، مغرب کی نماز کے بعد ۲ دو دو مرتبہ اور عشاء کے بعد ۳ تین مرتبہ، اگر ایسا نہ ہوسکے تو ایک ہی بیٹھک میں گیارہ ۱۱ مرتبہ پڑھ لے۔ اوّل و آخر ۳ تین تین ۳ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

۳- تعویذ اور نقش باوضو لکھے۔ بغیر وضو نہ کوئی عمل کرے اور نہ تعویذ وغیرہ لکھے ہمیشہ کوشش کرکے باوضو رہے۔

۴- نقش یا تعویذ لکھنے سے پہلے زبان سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ضرور پڑھے۔

۵- تعویذ لکھتے وقت اُس آیت، دعا، کلمات یا الفاظ کو زبان سے ضرور پڑھے اگر آیت یا دعا کے الفاظ پر اعراب نہ ہوں تو کسی عالمِ دین سے اعراب لگوا لے لکھی جانے والی آیت، دعا یا کلمات کو لکھنے سے پہلے ایک دفعہ پڑھ لینے سے

اس تعویذ کی قوتِ تاثیر میں زبردست اضافہ ہو جاتا ہے۔

۶۔ نقش یا تعویذ کو ہمیشہ موم جامہ کر کے باندھے تاکہ ہر قسم کی بے حرمتی کے گناہ سے محفوظ رہے۔ بغیر موم جامہ کئے کوئی نقش یا تعویذ نہ باندھے۔

۷۔ تعویذ یا نقش بوسیدہ ہو جائے تو اسے کسی پاک و صاف کپڑے میں لپیٹ کر کسی پاک جگہ دفن کر دے یا پتھر کے ساتھ باندھ کر سمندر یا کنویں میں ٹھنڈا کر دے (یعنی آہستہ سے اس میں چھوڑ دے پتھر پھینکنے کی طرح نہ پھینکے)

۸۔ نقش یا تعویذ موم جامہ کر کے مرد اپنے دائیں (سیدھے) بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے اس طرح کہ نقش دل پر ہو۔ اگر عورت ہو تو بائیں بازو میں موم جامہ کر کے نقش باندھے یا گلے میں ڈالے۔

۹۔ نقش یا تعویذ کو موم جامہ کر کے چاندی کے تعویذ میں بند کر لے یا پھر گہرے نیلے یا کالے کپڑے میں بند کرے یا پاک چمڑے میں سلوالے۔ بغیر موم جامہ کوئی تعویذ یا نقش نہ باندھے۔

۱۰۔ اگر ہرن کی کھال پر تعویذ لکھنا ہو تو چاندی کا ورق بنانے والوں کے پاس سے ہرن کی کھال بآسانی مل جاتی ہے۔ ان سے خرید لے۔

۱۱۔ نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے سب سے چھوٹا عدد لکھا جائے پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خانہ پُر کیا جائے۔ پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خالی خانہ پُر کیا جائے۔ سب سے بڑا عدد سب سے آخر میں لکھا جائے یعنی اعداد کی ترتیب سے خالی خانے پُر کئے جائیں۔

۱۲۔ تعویذ ہمیشہ کچی کالی روشنائی سے لکھے۔ اگر کچی کالی روشنائی میسر نہ ہو تو زعفران کو پانی میں حل کر کے اس سے تعویذ یا نقش لکھے۔ پکے رنگ یا پکی روشنائی (مثلاً بال پوائنٹ، ڈالر انک وغیرہ کی طرح کی پکی روشنائی) سے تعویذ یا نقش نہ لکھے کہ اس میں اسپرٹ استعمال کی جاتی ہے جو شراب سے بنتی ہے۔ لہٰذا احتیاط لازم ہے۔



۱۳۔ خون وغیرہ سے کوئی نقش یا تعویذ نہ لکھے۔ جن نقوش یا تعویذات میں مرغ کے خون سے تعویذ لکھنے کو کہا گیا ہے یا کسی اور جانور کے خون سے تعویذ یا نقش لکھنے کی بابت درج ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ عامل جس وقت کالی روشنائی سے یا زعفران سے تعویذ لکھنے لگے اسی وقت مرغ یا اس جانور کو بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَکْبَرُ کہہ کر دوسرا شخص ذبح کر دے۔ دراصل یہ رمز و اشارہ ہے۔

۱۴۔ تعویذ یا نقش لکھتے وقت یا عمل پڑھتے وقت ان شرائط کو ملحوظ رکھے جو تعویذ یا نقش یا عمل کے لئے ضروری ہیں۔

۱۵۔ بغض و حب کے اعمال میں کسی پرہیزگار عالم دین سے ضرور مشورہ کر کے عمل کرے۔ ورنہ دنیا و آخرت کی تباہی کا اندیشہ ہے۔

۱۶۔ تعویذ اور نقش کی بابت یہ گمان کرے کہ ہر کام اللہ تعالیٰ کے فضل و احسان سے ہوتا ہے اس کی مرضی یا مصلحت ہوگی تو کام ہو جائے گا۔ تعویذ یا نقش بذاتِ خود کچھ تاثیر نہیں رکھتے البتہ ان کی وجہ سے رحمتِ حق متوجہ ہو جاتی ہے۔

ہمیشہ دل میں یہ خیال رکھے کہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے کام ہوتا ہے اگر اللہ تعالیٰ کا حکم ہوا تو کام ہو جائے گا اور اگر اللہ تعالیٰ کا حکم نہ ہوا تو کام نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا عامل ہر حال میں اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے کام کرے گناہ اور معصیت سے بچے اور اس کے فضل و احسان کا طالب رہے۔ سب سے اچھا یہ ہے کہ ہر عمل میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا نمونہ سامنے رکھے اور سنت پر عمل کرے۔

۱۷۔ عامل پر لازم ہے کہ وہ عاجزی، انکساری اور فروتنی کو اپنا شعار بنائے اور ہر قسم کے دعویٰ سے خود کو بچائے کہ تکبر ہمیشہ ذلت و خواری کا سبب ہے اور اللہ تعالیٰ سے دوری پیدا کرتا ہے۔

۱۸۔ انبیائے کرامؑ، مقرب فرشتوںؑ اور اولیائے کرامؒ کے اسمائے گرامی جن نقوش

یا دعاؤں میں استعمال ہوتے ہیں وہ محض برکت اور توسّل کے لیے ہیں۔ اصل کام بنانے والا اللہ تعالیٰ ربّ العلمین ہے لہذا اسی کے کرم و فضل پر نظر رکھی جائے۔

۱۹۔ سورج، چاند، ستارے عملیات میں کچھ مددگار ثابت نہیں ہوتے اور نہ اوقات کی پابندی ضروری ہے۔ جب دل متوجہ ہو عمل کرے یا نقش و تعویذ لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پورا پورا فائدہ حاصل ہوگا۔

۲۰۔ شریعتِ اسلامیہ کے خلاف کوئی کام نہ کرے۔ اگر کرے گا تو دنیا میں ذلیل اور آخرت میں تباہ و برباد ہوگا۔

۲۱۔ تعویذ یا نقش کا معاوضہ لینا جائز ہے۔ لیکن متعلقہ شخص کی آمدنی کا لحاظ کرکے لے تو بہتر ہے۔

۲۲۔ حلال روزی کمائے اور حلال روزی کھائے، حرام اور مشتبہ کھانے سے دل کا نور اور زبان کی تاثیر ختم ہوجاتی ہے۔ لہٰذا اس معاملے میں سخت احتیاط ضروری ہے۔

۲۳۔ جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے اس عظیم گناہ کے سبب زبان کا اثر جاتا رہتا ہے اور جھوٹا آدمی کسی پر کلام پڑھ کر دم کرے گا تو فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

۲۴۔ جھوٹ، غیبت، حسد، بغض، چغلی، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی نافرمانی نیز دیگر قلبی، زبانی اور عملی گناہوں سے خود کو بچائے اور اگر گناہ ہوجائے تو فوراً توبہ کرے۔

۲۵۔ بھاگنے اور فرار ہونے والے کے نقش یا تعویذات جو باندھے گئے ہوں یا دفن کیے گئے ہوں مفرور کے آتے ہی فوراً نکال لیں اور انھیں سمندر، دریا، نہر یا کنویں میں پتھر باندھ کر ڈال دیں ورنہ پھر بھاگ جائے گا۔

۲۶۔ فقہاء نے فرمایا ہے کہ خاوند کے لیے تسخیر کا تعویذ کرانا حرام ہے گو اس فتوے



کی عبارت مطلق ہے مگر قواعد سے اس کی شرح یہ ہے کہ حقوق دو طرح کے ہیں۔ ایک تو وہ حقوق جو شرعاً شوہر پر واجب ہیں اور دوسرے وہ ہیں جو شرعاً واجب نہیں۔ سو جو حقوق واجب نہیں ان میں کسی تعویذ و عمل کے ذریعہ سے اس کو مجبور کرنا یعنی تسخیر کی ایسی تدبیر جس سے وہ مغلوب اور پاگل ہوجائے اور اپنے مصالح کی کچھ خبر نہ رہے یہ غیر واجب پر مجبور کرنا ہے یہ حرام ہے۔ ہاں اگر حقوق واجبہ میں کوتاہی کرتا ہے تو اس کے لئے مجبور کرنا بھی جائز ہے اور چونکہ ان عملیات میں اثر تابع ہوتا ہے قصد کے اس لئے عمل کے وقت غیر واجبہ حقوق حاصل ہونے کا قصد کرنا بھی گناہ ہے اور اثر کا تابع قصد ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ عملیات بھی ایک قسم کا مسمریزم ہے جس سے کسی کے دل اور دماغ پر قابو حاصل کیا جاتا ہے۔ لہذا عامل کو اس قسم کے تعویذ دینے میں احتیاط کرنا ضروری ہے اور کسی متقی عالم دین سے مشورہ کرکے نقش یا تعویذ دے تو بہتر ہے۔

۲۷۔ مؤلف کتاب ھٰذا کے والدین مرحومین، اجلہ بزرگانِ دین و مشائخ عظام "جن کے عملیات و تعویذات اس کتاب میں درج ہیں ان سب کے لئے اول درود شریف تین مرتبہ الحمد شریف چودہ مرتبہ اور سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد آخر تک) تین مرتبہ پھر درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب مرحومین کو بخش دے اور ان کے حق میں دعائے مغفرت کرے تاکہ پورا پورا فیض حاصل ہو۔

تنبیہ: جو شخص کسی کو کچھ ثواب ہبہ کرتا ہے تو حق تعالیٰ بمحض احسان مثل اس ثواب کے اس کو یعنی جس کو اس نے بھیجا ہے عطا فرماتا ہے اور فرستندہ کا اصل ثواب فرستندہ کے واسطے رکھتا ہے

(مکتوب گرامی از حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ بنام مولانا ضیاء الحق

منقول در مکتوباتِ اکابرینِ دیوبند ص ۵۸)

# کاہنؔ، ساحرؔ، جادوگرؔ، رمّالؔ اور نجومیؔ کا شرعی حکم

شیخ علی قاری شرح فقہ اکبر میں فرماتے ہیں:

ایک مسئلہ یہ ہے کہ کاہن جو غیب کی خبریں دیتا ہے۔ اس کی تصدیق کرنا کفر ہے۔ کیونکہ ارشادِ خداوندی ہے:

"کہہ دیجئے کہ نہیں جانتے غیب جو آسمانوں میں ہیں اور زمین میں سوائے اللہ تعالیٰ کے۔"

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص کاہن کے پاس گیا پس اس کی بات کی تصدیق کی تو اس نے کفر کیا اس کے ساتھ جو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل کیا گیا ہے۔"

اور کاہن وہ شخص ہے جو آئندہ آنے کے واقعات کی خبر دیتا ہے اور مکان کے اسرار کی معرفت کا مدعی ہو کہا گیا ہے کہ کاہن ساحر ہے اور نجومی جب آئندہ واقعات کے علم کا دعوٰی کرے تو وہ بھی کاہن کے مثل ہے اور اسی حکم میں رمّال داخل ہے۔"

قونوی کہتے ہیں کہ حدیث کاہن۔ قیافہ شناس اور نجومی سب کو شامل ہے۔ اس لئے نجومی، رمّال اور اس نوعیت کے دوسرے لوگ مثلاً کنکریاں پھینک کر حساب لگانے والے کی پیروی جائز نہیں۔ ان لوگوں کو جو اجرت دی جاتی ہے وہ بالاجماع حرام ہے جیسا کہ بغوی اور قاری عیاض وغیرہ نے نقل کیا ہے اور انبیاء علیہم السلام کے بعد اس شخص کی پیروی بھی جائز نہیں جو مدعی الہام بن کر الہامات کے ذریعہ خبریں دیتا ہو اور نہ اس شخص کی پیروی جائز ہے جو حروف ابجد کے علم کا مدعی ہو۔ کیونکہ یہ بھی کاہن کے حکم میں ہے۔ (شرح فقہ اکبر ص ۱۸۲، ص ۱۸۳)

لہ جنوں سے دریافت کر کے غیب کی خبریں بتانے والا۔ ۲ے جادوگر، جادو ٹونہ۔ افسوں اور طلسم کرنے والا ۳ے جادو کرنے والا۔ ۴ے علم رمل کا ماہر جوتشی۔ نجومی۔ ۵ے علم نجوم کا ماہر جوتشی۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین

## آسان عملیات وتعویذات

جلد چہاردہم (چودھویں جلد)

الحمد للہ آپ نے چودھویں جلد سے فائدہ اٹھایا۔
اب انشاء اللہ تعالیٰ پندرہویں اور سولہویں جلد سے فائدہ اٹھائیں



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

## (۱) برائے شناخت (پہچان) مرض

مرد یا عورت کا چوبیس گھنٹے پہنا ہوا کرتہ یا قمیض جس کے نیچے کوئی دوسرا کپڑا نہ پہنا ہو (عورت کرتہ کے نیچے قمیض۔ باڈی یا انگیہ نہ پہنے ہو) صرف کرتہ ہو، کرتہ کے اوپر جو چاہے پہنے اس کے نیچے نہ پہنے۔ اس کرتہ کو بالشت سے ناپ کر نشان لگائے۔ پھر اس کپڑے پر مندرجہ ذیل عزیمت (قرآنی آیات) پڑھ کر اس کرتہ پر دم کرے (یعنی ہر بار پڑھ کر کرتے پر پھونک مارے) پھر اس کرتے کو پندرہ بیس منٹ تک رکھا رہنے دے۔ اس کے بعد اس کو دوبارہ بالشت سے ناپے۔ اگر کپڑا ایک انگل گھٹے (چھوٹا ہو جائے) یا بڑھے (بڑا ہو جائے) تو جان لے کہ اس مریض پر اثر ہمزاد کا ہے اور اگر دو انگل گھٹے یا بڑھے تو اثر شیطان کا ہے تین یا چار انگل بڑھے یا گھٹے تو اثر سحر جادو کا ہے اسی کے مطابق علاج کرے۔ اگر کپڑا پہلے ناپ کے مطابق برابر ہے تو مرض بدن کا ہے اور علاج حکیم یا ڈاکٹر سے کرائے۔ کیونکہ مرض بدن کا علاج معالج جسمانی ہی کر سکتا ہے البتہ سورۃ فاتحہ پچیس ۲۵ بار اوّل و آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے تو انشاء اللہ صحت ہوگی۔ عزیمت یہ ہے۔

۱۔ سورۃ فاتحہ تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ فاتحہ یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۙ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۙ مٰلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِ ؕ اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُ ؕ اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِيۡمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ ۙ غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ؕ

۲- آیۃ الکرسی تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَىْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِىُّ الْعَظِيْمُ ۝

۳- سورۃ الصّٰفّٰت شروع سے لے کر مِنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ الصّٰفّٰت کی آیتیں یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۙ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۙ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۙ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ؕ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ؕ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ نِ الْكَوَاكِبِ ۙ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۚ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۖ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۙ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

۴- سورۃ جن شروع سے لے کر شَطَطًا تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ جن کی آیات یہ ہیں:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اُوْحِىَ اِلَىَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۙ يَّهْدِىْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۙ

۵- سورۃ اخلاص آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

۶- سورۃ فلق آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

۷- سورۃ الناس آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ الناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِىْ يُوَسْوِسُ فِىْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

سورۃ اعراف پارہ ۹ کی آیتِ ذیل ایک بار پڑھ کر دم کرے۔
سورۃ اعراف کی آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ۭ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۚ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْۗءُ ڔ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝

## ۲۔ مرض۔ آسیب۔ سحر۔ جن معلوم کرنیکا طریقہ

مریض : ایسا کپڑا لے جس میں اس نے رات گذاری ہو۔ پہلے اس کپڑے کو گز یا بالشت سے ناپ لے اس کپڑے پر نشان لگا دے۔ پھر مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر دم کرکے کپڑے کو رکھ دے۔ ذرا دیر کے بعد پھر کپڑے کو ناپے۔ اگر کپڑا بڑھ جائے تو بیماری شیاطین کے اثر سے ہے اور اگر کپڑا گھٹ جائے بیماری جن سحر یا جادو کے سبب سے ہے اور کپڑا سابقہ ناپ کے مطابق برابر رہا تو مرض جسمانی ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے:

۱۔ سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) آخر تک تین مرتبہ مع بسم اللہ الرحمن الرحیم ؕ
۲۔ والصّٰفّٰت سے لے کر لفظ " لازب " تک (سورۃ الصّٰفّٰت) ایک بار۔
۳۔ سورۃ جن شروع سے لے کر لفظ " شططا " تک (سورۃ جن) ایک بار۔
۴۔ قل اعوذ برب الفلق آخر تک ایک بار۔
۵۔ قل اعوذ برب الناس آخر تک ایک بار۔



## (۳) مریض کا حال معلوم کرنا

اگر مریض کا حال معلوم کرنا چاہے تو مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر مریض پر دم کرے اگر مرض بڑھ جائے۔ آسیب ہے اگر کم ہو جائے تو جادو ہے اور اگر بدستور مرض رہے تو بیماری ہے۔

عزیمت یہ ہے:

۱ الحمد شریف (پوری سورۃ فاتحہ) (۷ سات مرتبہ)
۲ آیۃ الکرسی (۷ سات مرتبہ)
۳ سورۃ کافرون (قل یاایہا الکفرون) آخر تک (۷ سات مرتبہ)
۴ سورۃ اخلاص (قل ھو اللہ احد) آخر تک (۷ سات مرتبہ)
۵ سورۃ الفلق (قل اعوذ برب الفلق) آخر تک (۷ سات مرتبہ)
۶ سورۃ الناس (قل اعوذ برب الناس) آخر تک (۷ سات مرتبہ)

## (۴) مرض معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک ڈورا (دھاگہ) ناپ لیں۔ پھر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ درود شریف کے بعد سورۃ مزمل سات بار پڑھیں۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر ڈورے پر دم کریں پھر ڈورے کو ناپیں اگر ڈورا ناپ سے چھوٹا رہ جائے تو شیاطین کے اثر سے بیماری ہے اور اگر ڈورا ناپ سے بڑا (لمبا) ہو جائے تو سحر ہے یا جن کے اثر سے مرض ہے اور اگر ڈورا قد کے برابر ہے تو مرض جسمانی ہے۔ ڈاکٹر حکیم سے علاج کرائے

## استخارہ کی ترکیب

جب کوئی سخت مشکل پیش آئے یا شادی یا سفر یا کوئی کام کرے تو بغیر

استخارہ کیے نہ کرے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ
" اللہ تعالیٰ سے اپنے کاموں میں اصلاح نہ لینا کم بختی اور کم نصیبی کی بات ہے۔"

جس کام کو استخارہ کرکے کیا جائے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اس میں ضرور کامیابی ہوگی اور پریشانی نہ اٹھانی پڑے گی۔ استخارہ کی چند آسان اور زود اثر ترکیبیں لکھی جاتی ہیں جن پر آسانی سے عمل کر سکے کرے۔

(۱)

استخارہ کی نیت کرکے دو رکعت نماز نفل بعد نمازِ عشاء کے پڑھے اس کے بعد خوب دل لگاکر یہ دعا تین مرتبہ پڑھ لے (اگر زبانی یاد ہو تو بہتر ہے ورنہ دیکھ کر پڑھ لے) دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَآ اَقْدِرُ وَ تَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ، اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاقْدُرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ، وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ ط۔

دعا پڑھتے وقت جب ھٰذَا الْاَمْرَ کے الفاظ پر پہنچے تو اس کام کو دھیان میں (تصور میں سوچے) لائے جس کام کے لئے استخارہ کیا ہے۔

اس سے فارغ ہونے کے بعد پاک صاف اور ستھرے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کرکے باوضو سوجائے (اس طرح کہ سر شمال کی طرف ہو اور پاؤں جنوب کی



کی طرف اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کرکے سوجائے) سونے کے بعد کروٹ بدل جائے تو حرج نہیں جب سوکر اٹھے اس وقت جو بات مضبوطی سے دل میں آئے وہی بہتر ہے اسی کام کو کرنا چاہیئے۔ اگر ایک دن میں کچھ معلوم نہ ہو اور دل میں خلجان اور تردّد (شک وشبہ) باقی رہے تو پھر دوسری رات اسی طرح کرے انشاء اللہ العزیز سات روز کے اندر اندر اس کام کی بھلائی یا برائی (یعنی کام کرنے کا جذبہ یا نہ کرنے کی طرف طبیعت کا میلان ہوگا اگر کام کرنے کا جذبہ شدید ہے تو کام کرلے اور اگر شک وشبہ ہے تو نہ کرے) معلوم ہوجائے گی۔

ف: یہ دعا جس کا نام دعاء الاستخارہ ہے مختلف لفظوں کے ساتھ حدیث شریف میں آئی ہے۔ جس کو جو دعا یاد ہو پڑھے۔

(۲)

جب استخارہ کرنا ہو تو بعدِ نمازِ عشاء سب سے پہلے پاک کپڑے پہنے پھر وضو کرے اور قبلہ کی طرف منہ کرکے سیدھی (داہنی) کروٹ لیٹ جائے اور مندرجہ ذیل سورتیں حسبِ ترتیب ذیل پڑھے:

(۱) سورۃ الشمس سات مرتبہ پارہ نمبر ۳۰ سورۃ والشمس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَالشَّمْسِ وَضُحٰھَا ۝ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰھَا ۝ وَالنَّھَارِ اِذَا جَلّٰھَا ۝ وَالَّیْلِ اِذَا یَغْشٰھَا ۝ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰھَا ۝ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰھَا ۝ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰھَا ۝ فَاَلْھَمَھَا فُجُوْرَھَا وَتَقْوٰھَا ۝ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَکّٰھَا ۝ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰھَا ۝ کَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰھَآ ۝ اِذِ انْبَعَثَ اَشْقٰھَا ۝ فَقَالَ لَھُمْ رَسُوْلُ اللّٰہِ نَاقَۃَ اللّٰہِ وَسُقْیٰھَا ۝ فَکَذَّبُوْہُ فَعَقَرُوْھَا ۝ فَدَمْدَمَ عَلَیْھِمْ رَبُّھُمْ بِذَنْۢبِھِمْ فَسَوّٰھَا ۝ وَلَا یَخَافُ عُقْبٰھَا ۝ ع

(۲) سورۃ الیل سات مرتبہ (۷ دفعہ)۔ سورۃ اللیل یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

وَالَّيۡلِ اِذَا يَغۡشٰى ۙ وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى ۙ وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالۡاُنۡثٰٓى ۙ
اِنَّ سَعۡيَكُمۡ لَشَتّٰى ؕ فَاَمَّا مَنۡ اَعۡطٰى وَاتَّقٰى ۙ وَصَدَّقَ بِالۡحُسۡنٰى ۙ
فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلۡيُسۡرٰى ؕ وَاَمَّا مَنۡۢ بَخِلَ وَاسۡتَغۡنٰى ۙ وَكَذَّبَ
بِالۡحُسۡنٰى ۙ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلۡعُسۡرٰى ؕ وَمَا يُغۡنِىۡ عَنۡهُ مَالُهٗۤ اِذَا
تَرَدّٰى ؕ اِنَّ عَلَيۡنَا لَلۡهُدٰى ۖ وَاِنَّ لَنَا لَلۡاٰخِرَةَ وَالۡاُوۡلٰى ۝
فَاَنۡذَرۡتُكُمۡ نَارًا تَلَظّٰى ۚ لَا يَصۡلٰٮهَاۤ اِلَّا الۡاَشۡقَى ۙ الَّذِىۡ
كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ؕ وَسَيُجَنَّبُهَا الۡاَتۡقَى ۙ الَّذِىۡ يُؤۡتِىۡ مَالَهٗ
يَتَزَكّٰى ۚ وَمَا لِاَحَدٍ عِنۡدَهٗ مِنۡ نِّعۡمَةٍ تُجۡزٰٓى ۙ اِلَّا ابۡتِغَآءَ
وَجۡهِ رَبِّهِ الۡاَعۡلٰى ۚ وَلَسَوۡفَ يَرۡضٰى ۝

(۳) سورۃ اخلاص سات مرتبہ (سات دفعہ) پارہ ۳۰

سورۃ الاخلاص یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمۡ يَلِدۡ ۙ وَلَمۡ
يُوۡلَدۡ ۙ وَلَمۡ يَكُنۡ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

(۴) سورۃ التین سات مرتبہ (۷ دفعہ)

سورۃ التین یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

وَالتِّيۡنِ وَالزَّيۡتُوۡنِ ۙ وَطُوۡرِ سِيۡنِيۡنَ ۙ وَهٰذَا الۡبَلَدِ
الۡاَمِيۡنِ ۙ لَقَدۡ خَلَقۡنَا الۡاِنۡسَانَ فِىۡۤ اَحۡسَنِ تَقۡوِيۡمٍ ۝ ثُمَّ
رَدَدۡنٰهُ اَسۡفَلَ سَافِلِيۡنَ ۙ اِلَّا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ



فَلَهُمۡ اَجۡرٌ غَيۡرُ مَمۡنُوۡنٍ ؕ فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعۡدُ بِالدِّيۡنِ ؕ
اَلَيۡسَ اللّٰهُ بِاَحۡكَمِ الۡحٰكِمِيۡنَ ۝

مندرجہ بالا سب سورتیں پڑھنے کے بعد عاجزی سے کہے:

"اے میرے اللہ! مجھے میرے خواب میں وہ چیز دکھا دے اور میرے اس حال میں کشادگی فرما دے اور میں اپنی دعا قبول ہونے کا حال معلوم کرلوں اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈال دے"

انشاء اللہ العزیز اسی رات کو معلوم ہوجائے گا ورنہ اسی طرح دوسری رات کو عمل کرکے سوئے اگر مطلب حاصل ہوجائے ٹھیک ہے ورنہ اسی طرح تیسری رات کو بھی کرے۔ ساتویں رات تک انشاء اللہ تعالیٰ حل کھل جائے گا اور ساتویں رات سے آگے نہ بڑھے گا۔

(۳)

سب سے آسان استخارہ یہ ہے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو برابر عشاء کی نماز کے بعد سب کاموں سے فارغ ہوکر بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ تین سو مرتبہ پڑھ کر سورۃ اَلَمۡ نَشۡرَحۡ معہ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ (پوری سورت پارہ ۳۰) ستر مرتبہ پڑھے:

سورۃ الم نشرح یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَكَ صَدۡرَكَ ۙ وَوَضَعۡنَا عَنۡكَ وِزۡرَكَ ۙ الَّذِىۡۤ
اَنۡقَضَ ظَهۡرَكَ ۙ وَرَفَعۡنَا لَكَ ذِكۡرَكَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ يُسۡرًا ۙ
اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ يُسۡرًا ؕ فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ ۙ وَاِلٰى
رَبِّكَ فَارۡغَبۡ ۝

اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ:

• فلاں کام میں جو ہونے والا ہے، وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کرادے۔

اس کے بعد درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّکَ۔

انشاء اللہ تعالیٰ تینوں راتوں میں سے کسی ایک رات میں مقصد حاصل ہو جائے گا۔

(۴)

پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر باوضو اس نقش کو لکھ کر (اگر لکھنا نہ جانتا ہو تو کسی پڑھے لکھے آدمی سے لکھوالے۔ نقش لکھنے والا باوضو ہو) سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۸۸۳ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۸۸۲ |
| ۶ | ۹ | ۸۸۵ | ۳ |
| ۸۸۴ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## حصار کی ترکیب

بڑا اہم چلہ کرتے وقت یا جنات کے علاج کے وقت حصار کرنا ضروری ہے۔ حصار کی آسان ترکیب یہ ہے۔

مندرجہ ذیل سورتیں حسب ذیل ترتیب سے پڑھیں:

(۱) آیۃ الکرسی بسم اللہ کے ساتھ ایک دفعہ (پارہ ۳)

آیۃ الکرسی یہ ہے:



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

(۲) سورۃ کافرون (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ۔ (پارہ ۳۰)

سورۃ کافرون یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۝

(۳) سورۃ اخلاص (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۝ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

(۴) سورۃ فلق (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰) سورۃ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

(۵) سورۃ الناس (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ ناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۧ

مندرجہ بالا سورتیں پڑھ کر اپنے چاروں طرف پھونکے اور جسم پر دم کرے اور چاقو پر دم کرکے چاقو سے اپنے چاروں طرف خط (لائن) کھینچے۔








## سفلی اور گندے علم سے حفاظت

اگر کسی شخص کو یہ شبہ ہو کہ اس پر سفلی یعنی گندہ علم کرایا گیا ہے۔ یا آئندہ دشمن گندہ علم کرا کے نقصان پہنچائے گا تو اس سے حفاظت کے لئے ضروری ہے کہ انسان نماز کی پابندی کرے اور جماعت کے ساتھ نماز پڑھے۔ نوافل کی کثرت رکھے ہر نماز کے بعد تین مرتبہ آیۃ الکرسی اور تین تین بار قرآن پاک کی آخری دونوں سورتیں (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ) تین تین بار پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کرکے پورے جسم پر پھیر لے اور ہر نماز کے بعد ایک سو (۱۰۰) بار درود ابراہیمی پڑھے۔ اگر ہر نماز کے بعد درود ابراہیمی پڑھنا مشکل ہو تو بعد نماز عشاء پانچ سو بار درود ابراہیمی پڑھ لیا کرے۔

اس عمل کے ساتھ ساتھ ہر وقت پاک رہے اور باوضو رہنے کی کوشش کرے اگر وضو ٹوٹ جائے دوبارہ وضو کرلے ایسا کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ سفلی جادو اور گندے علم سے محفوظ رہے گا۔

آیۃ الکرسی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ

ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ
وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ
وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَ
هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

قل اعوذ برب الفلق یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ
اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ
حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

قل اعوذ برب الناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

درود ابراہیمی یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ
عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ
عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ



## دل سے ڈر، خوف، بزدلی اور گھبراہٹ دُور کرنا

بعض لوگوں کے دل میں بلاوجہ ڈر خوف پیدا ہوتا ہے۔ طرح طرح کے وسوسے، بزدلانہ خیالات اور وہم دل میں بزدلی اور گھبراہٹ پیدا کر دیتے ہیں۔ ایسا آدمی ہر طرح سے لائق اور قابل ہونے کے باوجود کسی کام کا نہیں رہتا۔ پریشانیاں قدم قدم پر رکاوٹ بنتی ہیں۔ بے جا ڈر۔ خوف اس کو کسی سے بات کرنے اور کسی جگہ جم کر کام کرنے سے روکتا ہے۔

بعض مرتبہ زنا کاری، عیاشی اور گناہوں کے سبب بھی آدمی بزدل بن جاتا ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ گناہوں سے سچے دل سے توبہ کرے اور ہر وقت پاک صاف اور باوضو رہنے کی کوشش کرے۔ اور نماز باجماعت ادا کرے۔ دل سے ڈر خوف نکلنے کے لئے روزانہ باوضو تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار یہ کلمات پڑھیں۔

يَا سَلَامُ يَا حَفِيْظُ يَا قَوِيُّ۔

یہ کلمات ہمیشہ پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دل سے ہر قسم کی بزدلی دور ہوگی۔ ڈر۔ خوف نکل جائے گا۔ پڑھنے میں ناغہ نہ کریں۔

## ناکامیوں سے کامیابی کی طرف

بعض مرتبہ انسان ہر طرح سے موزوں اور لائق ہوتا ہے اس کی صحت، اس کا دماغ، اس کی علمی قابلیت اور اس کا ہنر

اس قابل ہوتا ہے کہ ہر شخص اسے آنکھوں پر بٹھائے۔ اس کی قدر کرے اور اس کے کام سے خود بھی فائدہ اٹھائے اور اس شخص کو بھی فائدہ پہنچائے۔ لیکن بدقسمتی سے سب خوبیوں کے باوجود ایسا شخص تنگدست، بھوک سے نڈھال اور پیسے پیسے سے محتاج ہوتا ہے۔ جہاں قدم رکھتا ہے ناکامی ہوتی ہے۔ جہاں امید باندھ کر جاتا ہے صاف جواب مل جاتا ہے۔

ایسی صورت میں بعض لوگ ذہنی مریض بن جاتے ہیں یا احساسِ کمتری کا شکار ہو جاتے ہیں یا پھر آخر میں تنگ آکر خودکشی کر لیتے ہیں۔ خودکشی سخت گناہ ہے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم ایسے شخص سے سخت ناراض ہوتے ہیں۔ لہٰذا ایسی حرکت سے باز رہنا چاہیئے۔

ایسے شخص کو چاہیئے کہ گناہوں سے توبہ کرے۔ نماز باجماعت کی پابندی کرے۔ ہر وقت باوضو اور پاک وصاف رہنے کی کوشش کرے۔ جب گھر سے نکلے باوضو نکلے۔ اور بعد نمازِ عشاء یہ عمل کرے۔ تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ

یَا مَالِکُ

اور بعد نمازِ فجر تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ

یَا مَجِیْدُ

پڑھا کرے۔ دونوں عمل کے اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ



بار ضرور پڑھے۔

یہ عمل تین چلّے مسلسل بلا ناغہ کرے (یعنی ایک سو بیس دن) انشاءاللہ تعالیٰ رحمتِ حق کے دروازے کھل جائیں گے۔ باعزت روزگار ملے گا۔ رزق میں برکت ہوگی۔ دل ودماغ سے ناامیدی کی بیماری نکل جائے گی۔

## رزق میں برکت

انسان میں پوری صلاحیت ہونے کے باوجود وہ رزق کی تنگی سے پریشان رہتا ہے۔ قرض کا بوجھ چڑھتا جاتا ہے اترنے کا نام نہیں لیتا۔ ہر طرف سے لوگ اسے تنگ کرتے ہیں ایسی صورت میں حوصلہ ہارنے کی ضرورت نہیں بلکہ رب کا دروازہ کھٹکھٹانے کی ضرورت ہے۔ اسی کے قبضے میں ہر قسم کے خزانے ہیں۔ رزق کا مالک بھی وہی ہے۔ جب وہ راضی ہو جائے گا تو رزق بھی خوب ملے گا۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے کی ضرورت ہے۔ اس کے لئے یہ عمل ضروری ہے۔

نماز کی پابندی کی جائے۔ باجماعت نماز کی ادائیگی میں اللہ تعالیٰ کی رحمت زیادہ متوجہ ہوتی ہے۔

ہر نماز کے بعد ایک سو (۱۰۰) بار پڑھیں

اَسْتَغْفِرُ اللہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَیْہِ ط

نماز فجر کے بعد ایک سو (۱۰۰) بار پڑھیں۔

اَلٓمّٓ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ط

عشاء کی نماز کے بعد یہ کلمات تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار پڑھیں۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَزَّاقُ یَا وَاسِعُ

اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھیں۔

یہ عمل بلاناغہ ہمیشہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق کے دروازے کھل جائیں گے۔ رزق میں برکت ہوگی۔ قرض سے نجات ملے گی۔

## قرض سے آزادی

بعض مرتبہ انسان اس امید پر کہ قرض لے لوں شاید کچھ نفع ہو جائے اور کاروبار چل نکلے۔ لیکن ہر بار کاروبار میں نقصان ہوتا جاتا ہے اور قرض پر قرض چڑھتا جاتا ہے اور قرض اترنے کا نام نہیں لیتا۔ ایسی صورت میں قرض خواہ طرح طرح سے پریشان کرتے ہیں۔ جس سے تجارت اور کاروبار میں توجہ نہیں قائم رہتی اور نقصان ہوتا ہے دوسری طرف دل اور دماغ بوجھل رہتے ہیں۔

قرض سے نجات کے لئے سب سے بہتر عمل وہ ہے جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو بتایا تھا۔



نماز مغرب کے بعد یہ دعا ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف ضرور پڑھے۔ وہ دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَنْ مَّنْ سِوَاکَ۔

قرض اتارنے کا دوسرا عمل یہ ہے:

بعد نماز مغرب باوضو سورۂ واقعہ تین بار پڑھیں اور جب بھی سورہ ختم کریں یہ دعا تین بار پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ یَا رَزَّاقَ الْمُفْلِسِیْنَ وَ یَا رَاحِمَ الْمَسَاکِیْنَ وَیَا خَیْرَ النَّاصِرِیْنَ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔ اَللّٰھُمَّ اِنْ کَانَ رِزْقُنَا فِی السَّمَآءِ فَاَنْزِلْہُ وَاِنْ کَانَ فِی الْاَرْضِ فَاَخْرِجْہُ وَاِنْ کَانَ مَعْدُوْمًا فَانْشِئْہُ وَاِنْ کَانَ بَعِیْدًا فَقَرِّبْہُ وَاِنْ کَانَ قَرِیْبًا فَیَسِّرْہُ وَاِنْ کَانَ یَسِیْرًا فَکَثِّرْہُ وَاِنْ کَانَ کَثِیْرًا فَطَیِّبْ لَنَا وَبَارِکْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ط بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ط

یہ عمل چالیس دن متواتر بلاناغہ کریں۔

تیسرا عمل قرض سے نجات کا یہ ہے کہ تہجد کے وقت اٹھ کر تازہ وضو کریں اور تین مرتبہ یہ دعا پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَا قَدِیْمُ یَا دَائِمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا وِتْرُ یَا مَنْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ

كُفُوًا اَحَدٌ ۝ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝
اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِرَحْمَتِكَ
يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ؕ

یہ عمل ہفتہ میں ایک بار کرنا ہے اسی طرح چار مرتبہ کرنے کے بعد چھوڑ دینا ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ قرض جلد اتر جائے گا۔

## نظرِ بد کا علاج

بعض مرتبہ بچوں کو نظر لگ جاتی ہے جس کے سبب وہ بیمار ہوجاتے ہیں یا کھانا چھوڑ دیتے ہیں یا بعض مرتبہ الٹیاں شروع ہوجاتی ہیں اور بچہ چڑا چڑا اور بدمزاج ہوجاتا ہے۔

نظرِ بد کے لئے یہ عمل بہت مؤثر اور مفید ہے۔

سات سُرخ مرچ لے کر ہر ایک مرچ پر سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کرکے مریض کے اوپر سے سات مرتبہ اُتار کر آگ میں جلا دیں۔ سات مرچ پر سات مرتبہ کے حساب سے یہ آیت انچاس (۴۹) مرتبہ پڑھی جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ؕ

جب مریض نظرِ بد کا شکار ہوگا تو مرچیں جلنے سے مرچوں کی دھسک (دھانس یعنی چھینکیں وغیرہ) نہیں آئیں گی۔ جب تک مرچ کے جلنے سے دھسک نہ آئے برابر یہ عمل جاری رکھیں۔ یہ عمل زیادہ



سے زیادہ سات دن تک کریں۔

## نظرِ بد کا خاتمہ

نظر لگنا ایسا عمل ہے جس سے انکار ممکن نہیں۔ نظر بڑوں، چھوٹوں اور جانوروں کو بھی لگ جاتی ہے اور اس کے مختلف اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔

کبھی بھوک نہیں لگتی، کبھی الٹی شروع ہوجاتی ہے، کبھی طبیعت سُست ہوجاتی ہے، کبھی مزاج چڑچڑا ہوجاتا ہے کبھی ماں کا دودھ سوکھ جاتا ہے، کبھی شادی میں رکاوٹیں کھڑی ہوجاتی ہیں، کبھی پڑھنے لکھنے سے طبیعت اچاٹ ہوجاتی ہے۔ کبھی سوچنے سمجھنے کی صلاحیت ختم ہوجاتی ہے، کبھی زندگی کے کام اور مشاغل میں بہت فرق پیدا ہوجاتا ہے۔

نظر اتارنے کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر چند منٹ مریض کے سر پر رکھیں پھر جلادیں اگر ایک تعویذ سے نظرِ بد کا اثر پوری طرح ختم نہ ہو تو تین تعویذ کافی ہیں۔

وہ تعویذ یہ ہے۔

۷+ ۵+ ۲+ ۱+

الباسط الیابس

## نظرِ بد کے سبب شادی میں رکاوٹ

ایسی صورت میں کہ لڑکیوں کے رشتے آتے ہوں اور نظرِ بد

کی وجہ سے طے نہ ہوتے ہوں تو لڑکی کی والدہ یا والد یا لڑکی خود اَلْحَمْدُ شریف اس طرح پڑھے کہ جب اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ پر پہنچے تو یہ آیت گیارہ بار پڑھ کر سُورۃ پوری کرلے اور پانی پر دم کرلے۔ اسی طرح گیارہ بار یہ سُورۃ پڑھے اور ہر بار پانی پر دم کرے اور یہ پانی تین گھونٹ میں لڑکی کو پلادیا جائے۔ یا لڑکی خود عمل کرکے پی لے۔ اس عمل کی مدت چالیس دن ہے یعنی چالیس روز برابر بلاناغہ یہ عمل کرے اور یہ تعویذ بھی باوضو لکھے اور لڑکی یا لڑکے کے سرپر چند منٹ سرپر رکھے پھر جلا دے۔ یہ تعویذ تین دن جلانا کافی ہے۔

تعویذ یہ ہے

+ ۱ + ۲ + ۵ + ۷

الیابس الباسط

## جانور کی نظرِ بد دُور کرنا

بعض مرتبہ بکری، گائے، بھینس کو نظر لگ جاتی ہے۔ جس سے جانور سست ہوجاتا ہے۔ نہ چارہ کھاتا ہے نہ جگالی کرتا ہے اور نہ دودھ دیتا ہے۔ بعض مرتبہ تھنوں سے دودھ کی جگہ خون نکلتا ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ ایک پاک صاف بیری کی لکڑی لے یا کسی ایسے درخت کی لکڑی لے جس میں بدبو نہ ہو اس پر یہ نقش عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے یا یہی کھاتہ



لکھنے والی کچی کالی روشنائی سے لکھے اور وہ لکڑی کسی رسّی میں باندھ کر جانور کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جانور اچھا ہوجائے گا اور اپنے معمولات اسی طریقے پر انجام دینے لگے گا۔ جس طرح اس سے قبل دیا کرتا تھا۔ کھائے گا اور دودھ بھی زیادہ دے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے:

+ ۱ + ۲ + ۵ + ۷

الیابس الباسط

## دشمن پر فتح پانے کے لئے

بعض مرتبہ بلا وجہ لوگ دشمن بن جاتے ہیں۔ حسد اور جلن انسان کو اندھا اور بہرہ کر دیتی ہے اور بلا وجہ تنگ کرتا ہے۔ بعض مرتبہ جان سے ختم کرنے کا ارادہ کرلیتا ہے۔ ایسے ظالم شخص سے حفاظت کے لئے یہ عمل بہت کارآمد ہے۔

عمل یہ ہے کہ مظلوم شخص جو بے گناہ ہے تین روزے مسلسل رکھے۔ ناغہ نہ کرے۔ چوتھے دن بعد نماز عشاء سات ہزار (۷۰۰۰) مرتبہ

یَا خَافِضُ

پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایسے موذی دشمن سے جان و مال محفوظ رہے گا اور دشمن ناکام ہوگا۔ اور دشمنی چھوڑ دے گا

٭٭٭

## دشمنوں کی حرکتوں سے حفاظت

بعض مرتبہ کسی شخص کے بہت سے دشمن بلا وجہ ستاتے ہیں. روز ایک نیا منصوبہ تنگ کرنے اور پریشان کرنے کا بناتے ہیں. شریف آدمی کا جینا مشکل کر دیتے ہیں اور نئے نئے فتنے پیدا کرتے ہیں طرح طرح کے الزامات لگاتے ہیں۔ دشمنوں کی ریشہ دوانیوں اور شرارتوں سے حفاظت کے لئے بعد نمازِ فجر باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر پانچ سو مرتبہ

یَا خَافِضُ

پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ایسا شخص اس اسم کو پڑھنے کی برکت سے رحمت الٰہی کے سایہ میں آجائے گا اور دشمنوں کی تمام شرارتوں سے محفوظ رہے گا اور دشمنی کرنے والے قدم قدم پر ناکام اور ذلیل ہوں گے۔

یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک دشمن اپنی شرارتوں سے باز نہ آجائیں۔

## شیطان صفت انسان سے عورت یا لڑکی کی حفاظت

بعض شیطان صفت انسان کسی لڑکی یا عورت کی عزت کو پامال کرنے کے لئے ہر وقت منصوبے بناتے رہتے ہوں وہ عورت یا لڑکی اور اس کے گھر والے سخت تکلیف میں مبتلا رہتے ہوں



بعض مرتبہ ایسا شخص اگر مالدار اور اثر رسوخ والا ہوتا ہے تو اور زیادہ پریشانی کا باعث بنتا ہے وہ غریب والدین پر طرح طرح کے مقدمے قائم کر دیتا ہے اور طرح طرح کے الزامات لگا کر تھانے میں بند کرا دیتا ہے۔

ایسے ظالم اور موذی شخص کے ارادوں کو ناکام بنانے اور عورت یا لڑکی کی عزت محفوظ کرنے کے لئے یہ عمل بہت مؤثر اور تیر بہدف ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ شیطان صفت انسان ہر قسم کے برے ارادے سے ناکام ہو کر انتہائی ذلیل ہوگا۔ عمل یہ ہے:

مسلسل لگاتار بلاناغہ ایک آدمی یا سب گھر والے مل کر اسم پاک

یَا خَافِضُ

کو گیارہ دن تک آٹھ ہزار آٹھ سو چھیاسی (۸۸۸۶) بار پڑھیں یہ عمل دن میں کیا جائے اور سورج غروب ہونے سے پہلے پہلے ختم کیا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ گیارہ دن کے اندر اندر اس کی خباثتوں سے نجات مل جائے گی۔

## شرارتی انسان سے حفاظت

اگر کسی شریف انسان کو کوئی شرارتی اور بد باطن انسان

پریشان کرتا ہو اور طرح طرح سے ستاتا ہو تو اس بُرے آدمی کی شرارت و خباثت سے نجات کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

عمل یہ ہے:

شریف انسان سات روزے متواتر اور لگاتار رکھے۔ ناغہ نہ کرے اور روزہ افطار کرنے کے بعد نمازِ مغرب ادا کرے۔

اس کے بعد دس ہزار (۱۰،۰۰۰) مرتبہ

یَا خَافِضُ

پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات دن کے اندر اندر شرارتی آدمی اپنی حرکتوں سے باز آجائے گا۔ اور بلاوجہ تنگ کرنا چھوڑ دے گا

## یَا خَافِضُ کی زکوٰۃ ادا کرنا

زکوٰۃ ادا کرنے سے عمل میں اللہ تعالیٰ کی رحمت سے بہت زیادہ تاثیر پیدا ہو جاتی ہے۔ زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ

یَا خَافِضُ

کو روزانہ باوضو قبلہ کی طرف منہ کرکے بارہ ہزار پانچ سو (۱۲۵۰۰) بار پڑھیں اور بلاناغہ اکتالیس دن تک مسلسل پڑھیں۔ چلہ پورا کرنے کے بعد اس اسم کو روزانہ باوضو ایک سَو بار پڑھ لیا کریں تاکہ عمل قابو میں رہے۔ اگر ایک دن چھوٹ جائے تو دوسرے دن دو سَو بار پڑھیں اور اگر دو دن ناغہ ہو جائے تو تیسرے دن تین سو (۳۰۰) بار پڑھ لے اور اگر لگاتار



تین دن ناغہ ہو جائے تو چلہ ٹوٹ گیا۔ اب دوبارہ چلہ کرے۔

## ہر قسم کے بخار سے نجات

اگر کسی کو روزانہ بخار آتا ہو یا ایک دن چھوڑ کر باری کا بخار آتا ہو تو باوضو ہلدی کو پیس کر پانی میں حل کرکے اس سے یہ تعویذ لکھے اور موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پھر بخار نہیں آئے گا۔



## ظالم کے شر اور فتنہ سے نجات

بعض مرتبہ محلہ میں یا پڑوس میں موذی افراد پیدا ہو جاتے ہیں جو بلاوجہ ہر شخص کو پریشان کرتے رہتے ہیں اور طرح طرح شئے نئے انداز میں شرارتیں کرتے ہیں۔ انسان کا سکون برباد ہو جاتا ہے اور وہ ذہنی مریض بن جاتا ہے۔ اس کے لئے چاند کی آخری تاریخوں میں باوضو یہ نقش لکھے اور کسی ڈبیہ یا پلاسٹک کی بوتل میں ڈال کر دو قبروں کے درمیان دفن کر دے انشاء اللہ

ظالموں پر رعب غالب ہوگا اور وہ ڈر کے سبب ہر قسم کی شرارتوں سے باز آجائیں گے اور پھر کبھی کسی کو پریشان نہ کریں گے۔

وہ نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| یابدوح | یابدوخ | یابدوح |
| یابدوح | یابدعح | یابدوح |
| یاب | یا | ی |

یا قاھر فلاں بن فلاں

فلاں بن فلاں کی جگہ ظالم شخص کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے۔ اگر عورت ہے تو فلانہ بنت فلانہ کی جگہ اس کا اور اس کی ماں کا نام لکھے۔

## کند ذہن اور پڑھائی سے بھاگنے والا بچہ

بعض بچے قدرتی طور پر کند ذہن ہوتے ہیں انہیں سبق بہت مشکل سے یاد ہوتا ہے۔ اسی سبب سے وہ پڑھائی سے جی چراتے ہیں اور پڑھنے سے بھاگتے ہیں۔ اس کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچہ کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچہ پڑھنے لکھنے لگے گا۔

اس آیت کو باوضو تین بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کرکے صبح وشام بچہ کو کھلادیا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے بچے کا ذہن روشن ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے



نٓ ۚ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ۙ

یا حیُّ ٧٨٦ یا قیّومُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| نٓ | وَالْقَلَمِ | وَمَا | یَسْطُرُوْنَ |
| وَالْقَلَمِ | وَمَا | یَسْطُرُوْنَ | نٓ |
| وَمَا | یَسْطُرُوْنَ | نٓ | وَالْقَلَمِ |
| یَسْطُرُوْنَ | نٓ | وَالْقَلَمِ | وَمَا |
| نٓ | وَالْقَلَمِ | وَمَا | یَسْطُرُوْنَ |

## آسیب سے مکان کی حفاظت

اگر کسی مکان میں آسیب کا خطرہ ہے یا مکان میں رات کو آدمی چلتے پھرتے نظر آتے ہیں تو ان کے دفعیہ کے لئے لوہے کی پانچ کیلیں نئی لے کر مندرجہ ذیل آیات پانچ بار پڑھ کر ہر کیل پر دم کرے اور چار کیلیں مکان کے چاروں کونوں میں اور پانچویں کیل مکان کی مشرقی دیوار میں گاڑ دو (ٹھونک دو)۔ انشاءاللہ تعالیٰ مکان آسیب کے خطرہ سے بالکل محفوظ ہوجائے گا۔ وہ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا ۙ وَّ اَکِیْدُ کَیْدًا ۚ فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا ۚ



# جابر و ظالم حکمران کے سامنے جانے کا عمل

اگر کسی کو مسخر کرنا یا کسی جابر و ظالم حاکم کے سامنے جانا ہو یا کسی انتہائی غصے والے شخص سے بات کرنی ہو یا کام پیش آجائے تو باوضو یہ آیت مع بسم اللہ شریف ایک مرتبہ پڑھ کر سیدھے ہاتھ کی چھنگلی (سب سے چھوٹی انگلی) پر پھونک مار کر انگلی موڑ کر بند کرلو دوبارہ یہ آیت مع بسم اللہ شریف ایک مرتبہ پڑھ کر اس کے برابر والی انگلی بند کرلو۔ اسی طرح سے برابر پڑھتے پڑھتے مٹھی بند کرلو۔ یہ مٹھی بند ہی رہے جب حاکم یا ظالم شخص کے سامنے جائے تو مٹھی کھول کر اسی ہاتھ سے اسے سلام کرے۔
انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص انتہائی نرم اور موم ہو جائے گا۔ اور جو اس کے اختیار میں ہوگا وہ کام کردے گا انکار نہیں کرے گا مٹھی بند کرنے کے بعد راستے میں نہ کھولو۔ اگر دوسری جگہ یا غیر کے سامنے کھل گئی تو عمل جاتا رہے گا۔
مٹھی اس شخص کے سامنے کھولو جس کے مطیع کرنے کے لئے یہ عمل کیا گیا ہے۔ یہ عمل وقتی ہے جب تک اس حاکم کے پاس رہے گا وہ نرم رہے گا لیکن اس کے کمرے سے نکل کر دوبارہ اس کے کمرے میں جائے گا تو اثر نہ ہوگا۔ دوبارہ پڑھ کر مٹھی بند کرنی ہوگی۔ وہ آیت مع بسم اللہ شریف یہ ہے
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَ



هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

# بہت سے فوائد والا نقش

یہ نقش عجیب و غریب فوائد کا حامل ہے۔ جس میں چند یہ ہیں:
۱- اس نقش کو باوضو لکھ کر پانی سے دھو کر کسی بیمار کو پلایا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی، چاہے اس مریض کو ڈاکٹروں نے جواب دے دیا ہو۔
۲- اگر اس نقش کو چینی کی رکابی (بغیر پھول والی پلیٹ) پر باوضو لکھ کر پانی سے دھو کر مسحور (جس پر سفلی یا جادو کیا گیا ہو) کو پلائے اور تھوڑا سا مریض کے منہ پر بھی چھڑک دے تو انشاء اللہ تعالیٰ سحر، جادو، سفلی کا اثر دور ہوگا۔
۳- اگر کوئی بچہ کند ذہن ہو، پڑھنے میں دشواری محسوس کرتا ہو اس کو سات روز مسلسل باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر اسے پلایا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کا دماغ روشن ہوگا۔
۴- گھر کو چیچک، طاعون اور ہر قسم کی وبا سے محفوظ رکھنے کے لئے اس نقش کو باوضو لکھ کر گھر کے سب سے باہر والے دروازے پر چسپاں کردے (چپکا دے) تو وہ گھر انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی وبا سے محفوظ رہے گا۔
۵- اس نقش کو باوضو لکھ کر پھل والے درخت پر باندھا

جائے تو وہ درخت کثرت سے پھل دے گا اور اس درخت کے پھل آندھی سے گرنے سے محفوظ رہیں گے۔

۶۔ جو شخص اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے گلے میں باندھے یا دائیں بازو پر باندھ لے اور عورت ہے تو اپنے بائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں پہن لے۔ اس کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی بلاؤں سے حفاظت رہے گی۔

۷۔ اگر خواب میں کچھ معلوم کرنا ہو تو اس نقش کو بعد نمازِ عشاء باوضو لکھ کر اور لپیٹ کر اپنے سرہانے تکیہ کے نیچے رکھ لے اور دو ہزار (۲۰۰۰) مرتبہ درود شریف جو یاد ہو پڑھ کر سو رہے۔ برابر تین روز یہ عمل کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ایک بزرگ خواب میں تشریف لاکر تسلی بخش جواب دیں گے۔ شرط یہ ہے کہ درود شریف پڑھنے کے بعد کسی سے کلام نہ کرے بلکہ سو رہے۔

۸۔ اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور وہ اس نقش کو کسی سے باوضو لکھوا کر موم جامہ کرکے اپنی کمر میں باندھ لے تو انشاءاللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا وہ نقش یہ ہے۔






## تعویذ برائے چیچک

چیچک یا خسرہ کے لئے یہ نقش باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور موم جامہ کرکے بچہ کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ اول تو چیچک یا خسرہ ہی نہ نکلے گا اور اگر نکل آیا تو خیریت سے صحت ہو جائے گی۔ بچہ کو کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔ وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| الحمدللہ رب العالمین | الرحمٰن الرحیم | مٰلک یوم الدین | ایاک نعبد |
| وایاک نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم صراط الذین | انعمت علیھم |
| غیر المغضوب علیھم | ولا الضآلین | آمین | آمین |
| آمین | بحق | کھٰیٰعٓصٓ | حٰمٓعٓسٓقٓ |

## آسانی کے ساتھ بچہ پیدا ہونے کے لئے

عورت کے لئے دردِ زہ بہت تکلیف دہ ہوتا ہے اور بعض مرتبہ ناقابل برداشت ہوتا ہے۔ اس کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔ بچہ بآسانی اور جلد پیدا ہو جاتا ہے۔ باوضو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کرکے عورت کی سیدھی ران میں باندھ دیا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اولاد خیریت سے پیدا ہوگی اور عورت کو زیادہ تکلیف نہ ہوگی۔ وہ نقشِ معظم یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| اذا السماء | انشقت | واذنت لربھا |
| وحقت | واذا الارض | مدت |
| والقت | ما فیھا | وتخلت |

# چوہوں کو بھگانے کا نقش

بعض مرتبہ چوہوں کی بہتات سے پلیگ (طاعون) کی بیماری پھیل جاتی ہے جس سے لاکھوں آدمی مر جاتے ہیں۔ کھیتوں میں چوہے فصل کو خراب کرتے ہیں اور گھروں میں چیزوں کو آلودہ کرتے ہیں۔ اور طرح طرح سے نقصان پہنچاتے ہیں۔ مکان کی بنیادیں کھود کر مکان کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ چوہوں کو بھگانے کے لئے یہ نقش باوضو چار عدد لکھ کر کسی بوتل میں ڈال کر مکان کے چاروں کونوں میں دفن کردیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس مکان یا کھیت میں چوہے داخل نہ ہوں گے۔ اور کھیت یا مکان میں رہتے ہیں تو سب بھاگ جائیں گے۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

## خواب میں ڈرنے سے حفاظت

اگر کوئی بچہ یا بڑا خواب میں ڈر خوف محسوس کرتا ہے یا ڈراؤنے خواب دیکھتا ہے تو اس کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔ اس تعویذ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں باندھ لے یا دائیں بازو پر باندھ لے اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے



یا گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ڈراؤنے خواب سے نجات ملے گی اور آرام و سکون کی نیند آئے گی۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## قوتِ مردمی کے لئے

جس مرد میں قوتِ مردمی کی کمی ہو اور اس سلسلے میں بہت پریشان رہتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت مع بسم اللہ کے باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ قوت زیادہ ہوجائے گی۔

وہ تعویذ معظم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝

## ہر قسم کی حاجت پورا ہونے کے لئے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی حاجت حسب منشا پوری ہو تو ان کلمات کو باوضو جمعہ کی رات (جمرات اور جمعہ کی

درمیانی رات)، کو بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) بار پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی حاجت حسبِ منشاء پوری ہوگی۔

وہ کلمات یہ ہیں:

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ الْقَوِيِّ الْكَافِيْ

اگر ایک مرتبہ پڑھنے سے مطلب حل نہ ہو تو اگلی شبِ جمعہ کو پھر بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ جب تک مقصد حاصل نہ ہو برابر پڑھتے رہیں۔

## ماں باپ بھائی بہن سے محبت کے لئے

یہ عمل محبت کا ہے اگر بیٹا یا بیٹی ماں باپ سے نفرت کرتے ہیں یا بھائیوں میں باہمی نفرت ہے یا بہن بھائی میں آپس میں سخت اختلاف پیدا ہوگیا ہے یا بھائیوں میں باہمی نفرت ہے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھیں اور اس کو جلا کر اس کی راکھ محفوظ کریں اور اس راکھ کو کسی میٹھی چیز میں ڈال کر اس شخص کو کھلائیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ محبت پیدا ہو جائے گی۔

وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |



**تنبیہ** یہ عمل صرف جائز محبت پیدا کرنے کے لئے ہے۔ ناجائز محبت کے لئے کرے گا تو ہرگز کامیاب نہ ہوگا، بلکہ ذلیل و رسوا ہوگا لہٰذا اس سلسلے میں سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔

## ہولِ دل یعنی گھبراہٹ دور کرنا

ہولِ دل یا دل کی گھبراہٹ کا سبب بعض مرتبہ وہم ہوتا ہے۔ دل میں طرح طرح کے ڈراؤنے وسوسے آتے ہیں جس سے دل گھبرانے لگتا ہے۔ بعض مرتبہ دل کی کمزوری سے بھی ایسا ہونے لگتا ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ باوضو اس نقش کو لکھے اور موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دل کی گھبراہٹ ختم ہو جائے گی۔

وہ نقش معظم یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| | ۸ | |
| ۷ | ۴ | ۳ |
| | ۲ | |

## ہر دل عزیز بننے کا نقش

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی ہر شخص عزت کرے اور اسے اہمیت دے تو اس کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں باندھ دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ دوست دشمن سب اس کی عزت کریں گے اور اس کی مخالفت سے باز رہیں گے۔

وہ نقش معظم یہ ہے

۷۸۶

| اَللّٰہُ | نُوْرُ | السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضِ |
|---|---|---|---|
| ۵۰۹ | ۱۰۳۶ | ۶۷ | ۲۵۵ |
| ۱۰۳۵ | ۵۰۶ | ۲۵۸ | ۶۸ |
| ۲۵۷ | ۶۹ | ۱۰۳۴ | ۵۰۷ |

## میاں بیوی میں الفت کے لئے

اگر میاں بیوی میں محبت کی کمی ہو اور وہ ایک دوسرے کا احترام اور خیال نہ رکھتے ہوں تو اس کے لئے یہ نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھے اور پاک مٹی کا گولہ بنائے اور اس کے درمیان اس تعویذ کو پلاسٹک میں لپیٹ کر رکھ دے اور گولہ گول کردے اور چولہے کے نیچے دفن کردے انشاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی میں محبت قائم ہوجائے گی۔

تنبیہ | یہ شرط ضرور پیشِ نظر رہے کہ تعویذ جلے نہیں۔ اسی لئے مٹی کے گولے میں رکھنا ہے۔ اور اگر تعویذ جل گیا تو میاں بیوی میں کسی ایک کو یا دونوں کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ لہٰذا سخت احتیاط ضروری ہے۔

(نقش اگلے صفحہ پر دیکھیں)



نقش یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

## رزق کی بندش کھولنے کا نقش

بعض مرتبہ حاسدین اور دشمن روزی کی بندش کرادیتے ہیں انسان صبح سے شام تک گھومتا پھرتا ہے لیکن رزق کا انتظام نہیں ہوتا۔ قرض پر قرض چڑھتا رہتا ہے لیکن رزق کا دروازہ نہیں کھلتا۔ مندرجہ ذیل نقش اس سلسلے میں بہت کارآمد ہے اس کی بدولت اللہ کی رحمت متوجہ ہوتی ہے اور بندش کھل جاتی ہے۔ شرط یہ ہے کہ اس تعویذ کو باندھنے والا پانچ وقت کی نماز باجماعت ادا کرنے کی کوشش کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ رزق کے بند دروازے کھل جائیں گے

اس نقش کو باوضو لکھنا ہے اور باوضو موم جامہ کرکے مرد اپنے دائیں بازو پر باندھے اور عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے۔

وہ نقش یہ ہے۔

(نقش اگلے صفحہ پر دیکھیں)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۸۳ | ۶۸۶ | ۶۸۹ | ۶۷۵ |
| ۶۸۸ | ۶۷۶ | ۶۸۲ | ۶۸۷ |
| ۶۷۷ | ۶۹۱ | ۶۸۴ | ۶۸۱ |
| ۶۸۵ | ۶۸۰ | ۶۷۸ | ۶۹۰ |

## بے جا خوف اور نظرِ بد کے واسطے

بعض مرتبہ بے جا خوف انسان کی صحت کو برباد کر دیتا ہے اسی طرح بچے بھی بے جا خوف کا شکار ہو کر کمزور اور چڑچڑے مزاج کے ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح نظرِ بد بھی انسان کی صحت کو نقصان پہنچاتی ہے۔ بعض مرتبہ نظرِ بد کے سبب کھانا بند ہو جاتا ہے اور بعض مرتبہ بچہ بات بات پر روتا ہے۔ اور کمزور اور لاغر ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے یہ تعویذ بہت کارآمد ہے۔ اس تعویذ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں کر کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالےٰ بچہ صحت مند اور تندرست ہو جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۲۱ | ۳۲۲۴ | ۳۲۲۷ | ۳۲۱۴ |
| ۳۲۲۶ | ۳۲۱۵ | ۳۲۲۰ | ۳۲۲۵ |
| ۳۲۱۶ | ۳۲۲۹ | ۳۲۲۲ | ۳۲۱۹ |
| ۳۲۲۳ | ۳۲۱۸ | ۳۲۱۷ | ۳۲۲۸ |



## آسیب زدہ کے لئے

جس شخص یا بچے پر یا عورت اور بچی پر دیو، جن خبیث آسیب، ڈاکن وغیرہ جنات کا اثر ہو اس کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کالے یا نیلے کپڑے میں سی کر یا کالے چمڑے میں سلوا کر کالی ڈوری باندھ کر گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا آسیب اور جن دفع ہو جائے گا۔

وہ نقش معظم یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۱۵۱۳۸۶ | ۹۱۵۱۳۸۹ | ۹۱۵۱۳۹۲ | ۹۱۵۱۳۷۹ |
| ۹۱۵۱۳۹۱ | ۹۱۵۱۳۸۰ | ۹۱۵۱۳۸۵ | ۹۱۵۱۳۹۰ |
| ۹۱۵۱۳۸۱ | ۹۱۵۱۳۹۴ | ۹۱۵۱۳۸۷ | ۹۱۵۱۳۸۴ |
| ۹۱۵۱۳۸۸ | ۹۱۵۱۳۸۳ | ۹۱۵۱۳۸۲ | ۹۱۵۱۳۹۳ |

## رزق میں ترقی

رزق میں ترقی اور اضافہ کے لئے یہ نقش تیر بہدف ہے اس نقش کی برکت سے رزق میں خوب برکت ہوتی ہے گذارہ آسان ہو جاتا ہے اس نقش مبارک کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے نیلے یا کالے کپڑے میں سی کر کالی ڈوری، باندھ کر گلے میں ڈال لے یا مرد ہے تو دائیں بازو پر باندھے اور اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت

ہوگی اور قرضہ لینے کی ضرورت نہیں پڑے گی۔
وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| یاغفور | یاغفور | یاغفور | یاغفور |
| یاغفور | یاغفور | یاغفور | یاغفور |
| یاغفور | برحمتك | یا ارحم | الراحمین |

## عزّت و سُرخ رُوئی کے لئے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ ہر شخص اس کی عزت کرے اس کی بات مانے اور اس سے محبت کرے اور کسی صورت بھی اس کی مخالفت نہ کرے تو اس کے لئے یہ نقش بہت مجرّب ہے اس نقش کو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے عورت بائیں بازو پر باندھے۔
وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۱۷-۵۱ | ۲۳۱۷-۶۴ | ۲۳۱۷-۶۱ | ۲۳۱۷-۸۵ |
| ۲۳۱۷-۶۲ | ۲۳۱۷-۵۷ | ۲۳۱۷-۵۲ | ۲۳۱۷-۶۳ |
| ۲۳۱۷-۵۶ | ۲۳۱۷-۵۹ | ۲۳۱۷-۶۶ | ۲۳۱۷-۵۳ |
| ۲۳۱۷-۶۵ | ۲۳۱۷-۵۴ | ۲۳۱۷-۵۵ | ۲۳۱۷-۶۰ |



## ہر قسم کی مراد پوری ہونے کے لئے

اگر کوئی اہم کام اٹک گیا ہو یا کوئی ضروری مقصد پورا نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے جمعہ کی رات کو (وہ رات جو جمعرات اور جمعہ کے درمیان ہے وہ جمعہ کی رات ہے) سات بار سورۂ یٰسین شریف مکمل پڑھے اور اس کا ثواب ان سات سلاطین کی ارواح کو بخشے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک کام پورا نہ ہو جائے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے اٹکا ہوا کام پورا ہو جائے گا اور مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

ان سات سلاطین کے نام مندرجہ ذیل ہیں۔ جن کی ارواح کو ثواب پہنچانا ہے۔

① سلطان ابوسعید رحمۃ اللہ علیہ
② سلطان بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ
③ سلطان محمد صلابت رحمۃ اللہ علیہ
④ سلطان اسمٰعیل سامانی رحمۃ اللہ علیہ
⑤ سلطان سنجر ماضی رحمۃ اللہ علیہ
⑥ سلطان ابراہیم ادھم رحمۃ اللہ علیہ
⑦ سلطان محمود غزنوی رحمۃ اللہ علیہ



## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

اس اسم مبارک کو ہر مقصد میں کامیابی کے لئے پڑھنا بہت جلد کامیابی کا سبب بنتا ہے۔ یہ اسم مبارک اکثر علماء و مشائخ کا مختلف طریقے اور مختلف تعداد سے معمول رہا ہے اور ان بزرگانِ دین نے اس عمل کی برکت سے بہت کامیابیاں حاصل کی ہیں۔ اس کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ اتوار کی رات (ہفتہ کا دن گذرنے کے بعد جو رات آتی ہے وہ اتوار کی رات ہے) سے مسلسل آٹھ رات برابر ہر رات کو تین ہزار بار (۳۰۰۰) اس اسم کو پڑھے۔ پڑھنے میں کمی زیادتی نہ کرے بلکہ پوری تعداد کے مطابق پڑھے۔ اس کی برکت سے انشاءاللہ تعالےٰ جو مراد ہوگی وہ پوری ہوگی۔

اسمِ معظم یہ ہے:

يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ۔

## بچہ کا بات بات پر رونا

اگر بچہ چڑچڑا ہوگیا ہو اور ذرا ذراسی بات پر روتا اور مچلتا ہو تو اس آیت کو باوضو لکھ کر کالے کپڑے میں موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ بچہ رونے سے رک جائے گا۔



وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا ۝

## آسیب کو بھگانے کا فتیلہ

یہ فتیلہ (پلیتہ) آسیب، جن، بھوت، پریت، چڑیل وغیرہ بھگانے کے لئے بڑا مجرّب ہے۔ اگر کسی کو جن بھوت لپٹ جائے اور کسی طرح نہ جائے تو اس پلیتہ کو باوضو لکھے اور نئی پاک روئی لپیٹ کر اصلی سرسوں کا تیل مٹی کے کورے چراغ میں ڈال کر مریض کو چراغ کے سامنے لائے فاصلے پر باوضو پاک دری یا چٹائی پر بٹھادے کہ وہ چراغ کی لو کو برابر دیکھتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جن بھاگ جائے گا اگر نہ بھاگا تو جل جائے گا۔

بہت پُر اثر پلیتہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۵ | ۲۵۸ | ۲۶۳ |
| ۲۶۰ | ۲۶۲ | ۲۶۴ |
| ۲۶۱ | ۲۶۶ | ۲۵۹ |

مافی قلوبھم ملیقا - فرعون - نمرود - ہامان - شداد

اگر نہ گریزد سوختہ شود

## واسطے برکت رزق و ہر دل عزیزی

یہ نقش کشائش رزق کے واسطے بہت کارآمد ہے۔ اس کی برکت سے رزق کے دروازے کھل جاتے ہیں اور ہر شخص عزت کرتا ہے اور اس شخص کا احترام مخالف کے دل میں پیدا ہو جاتا ہے اور وہ بھی عزت کرنے لگتا ہے۔ اس نقش کو بعد نماز فجر باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور موم جامہ کرکے چاندی کے تعویذ میں بند کرے اور کالی ڈوری باندھ کر گلے میں ڈال لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ رزق میں برکت ہوگی۔ ہر شخص عزت کرے گا اور مخالف بھی مطیع ہوگا۔

وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۱۶۳ | ۳۳۳۱۶۶ | ۳۳۳۱۶۹ | ۳۳۳۱۵۶ |
| ۳۳۳۱۶۸ | ۳۳۳۱۵۷ | ۳۳۳۱۶۲ | ۳۳۳۱۶۷ |
| ۳۳۳۱۵۸ | ۳۳۳۱۷۱ | ۳۳۳۱۶۴ | ۳۳۳۱۶۱ |
| ۳۳۳۱۶۵ | ۳۳۳۱۶۰ | ۳۳۳۱۵۹ | ۳۳۳۱۷۰ |

## دشمن کو زیر کرنے کے لئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر جمعہ کے روز سے جلانا شروع کرے اور ہر نماز کے بعد ایک نقش جلائے۔ چالیس روز عمل کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن زیر ہوگا۔



اس نقش کے پیچھے دشمن اور اس کی ماں کا نام ضرور لکھے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

اسی نقش کو باوضو لکھے اور کسی چھوٹی بوتل یا ڈبیہ میں بند کرکے دو پرانی قبروں کے درمیان دفن کر دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن زیر ہوگا اور دشمنی چھوڑ دے گا۔ اس نقش کے پیچھے دشمن کا اور اس کی ماں کا نام بھی لکھے۔

نقش اوپر درج ہے۔

## آسیب کو بھگانے کا نقش

اگر کوئی شخص مرد، عورت، بچہ، بچی کو شیطان یا آسیب یا جن بھوت ڈراتا ہو یا اسے اکثر بخار رہتا ہو یا کبھی بخار چڑھ گیا اور کبھی اُتر گیا۔ ایسی صورت میں یہ نقش بہت مفید ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی بدولت جنات کا ڈرانا بند ہو جائے گا۔ اور اگر بخار یا سردی کا بخار ہے وہ بھی دُور ہو جائے گا۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں سی کر کالی ڈوری میں باندھ کر گلے میں ڈال لے۔

وہ نقشِ معظم یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |

## خوشی اور مسرّت کے لئے

بعض حالات انسان کی خوشی چھین لیتے ہیں۔ اور آدمی پریشان، سرگردان اور بے چین رہتا ہے۔ اسے کسی کل چین نہیں ملتا۔ نہ کھانا اچھا لگتا ہے نہ نیند آتی ہے اور نہ خوشی اچھی لگتی ہے ایسی صورت میں یہ نقش بہت مفید ہے۔ اس کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مرد اپنے دائیں بازو پر باندھ لے اور عورت اپنے بائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالے نا امیدی کی حالت ختم ہو جائے گی اور خوشی اور شادمانی سے دل منور ہوگا اور دل کو سکون حاصل ہوگا۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۲۲ | ۱۹ | ۱۶ |
| ۲۰ | ۱۵ | ۱۰ | ۲۱ |
| ۱۴ | ۱۷ | ۲۴ | ۱۱ |
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸ |



## ہر قسم کی بلا دور کرنے کا نقش

انسان بعض مرتبہ اپنے گناہوں کے سبب طرح طرح کی بلاؤں کی لپیٹ میں آجاتا ہے۔ ہر وقت پاک رہنے والا اور نماز کی پابندی کرنے والا بلاؤں کے شر سے محفوظ رہتا ہے۔ اگر گھر میں بلاؤں کی موجودگی کا پتہ چل جائے تو اس نقش کو بڑے کاغذ پر کالی روشنائی سے باوضو لکھ کر دروازے کے بالکل سامنے والی دیوار پر لگا دیا جائے تو اس گھر سے بلائیں چلی جاتی ہیں اور آنے والی بلائیں گھر میں داخل نہیں ہوتیں۔ یہ مجرّب نقش ہے انشاء اللہ تعالیٰ اس نقش کی برکت سے گھر ہر قسم کی بلاؤں سے پاک ہو جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## خوف اور نظرِ بد کے لئے

یہ نقش ہر قسم کے خوف سے نجات دلاتا ہے اور اس کا باندھنا نظرِ بد کو دور کرتا ہے۔ بے جا خوف اور نظرِ بد کے

سبب بچہ کھانے سے بھاگتا ہے اور ڈر خوف کے سبب دبلا ہوتا چلا جاتا ہے۔

بے جا ڈر، خوف ختم کرنے کے لئے ........

یہ نقش بہت پُرتاثیر ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں سی کر کالی ڈوری باندھ کر اس کو بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ کا بے جا خوف دور ہوگا۔ خوراک بحال ہوگی اور بچہ جلد ہی تندرست ہو جائے گا۔

وہ نقشِ معظم یہ ہے۔

٧٨٦

میکائیل — جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦ | ١٩ | ٢٢ | ٩ |
| ٢١ | ١٠ | ١٥ | ٢٠ |
| ١١ | ٢٤ | ١٧ | ١٤ |
| ١٨ | ١٣ | ١٢ | ٢٣ |

اسرافیل — عزرائیل

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

## پیٹ کے درد کے لئے

بعض مرتبہ پیٹ کا درد بہت تکلیف دہ اور جان لیوا ثابت ہوتا ہے۔ اس کے سبب مریض بری طرح تڑپتا ہے اس کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔

اس نقش کو باوضو زعفران میں عرق گلاب گھول کر اس



سے لکھیں اور مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی پیٹ کے درد سے صحت حاصل ہوگی۔

وہ نقش مکرم یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٤ | ٩ | ٢ |
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٨ | ١ | ٦ |

## بخار سے نجات کے لئے

بخار انسان کو گھلا کر انتہائی کمزور کر دیتا ہے۔ اس کے سبب انسان ہر طرح سے ناکارہ ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے یہ نقش بہت فائدہ مند ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی بخار سے نجات مل جائے گی۔

وہ نقش معظم یہ ہے

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ١٨ | ١١ | ١٦ |
| ١٣ | ١٥ | ١٧ |
| ١٤ | ١٩ | ١٢ |

## دفع بلیات کے لئے

جن، بھوت، پریت، دیو، پری شیطان، جنات بعض گھروں میں بسیرا کر لیتے ہیں۔ اور بچوں کو ڈراتے ہیں۔ بعض مرتبہ

گھر میں سے برکت اٹھ جاتی ہے اور طرح طرح کی مصیبتیں آتی ہیں۔ کسی بچے کا ہاتھ جل، کسی بچے کو چوٹ لگ گئی۔ کبھی بچے آپس میں دشمنوں کی طرح لڑنے لگتے ہیں۔ گھر میں رہنے والے پریشان اور بے سکون رہتے ہیں۔ ایسی صورت میں یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گھر کے ہر فرد کے گلے میں باندھ دے۔ موم جامہ کر کے نقش کو کالے کپڑے میں سی کر کالی ڈوری باندھ کر گلے میں ڈالے۔

اور ایک نقش باوضو بڑے کاغذ پر لکھ کر دروازے کے بالکل سامنے والی دیوار پر لگادے۔ انشاء اللہ تعالےٰ تمام بلائیں دور ہوجائیں گی اور گھر ہر قسم کے اثرات سے پاک ہوجائے گا۔ بہت مجرّب ہے۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۳ | ۲۸۶ | ۲۸۹ | ۲۷۶ |
| ۲۸۸ | ۲۷۷ | ۲۸۲ | ۲۸۷ |
| ۲۷۸ | ۲۹۱ | ۲۸۴ | ۲۸۱ |
| ۲۸۵ | ۲۸۰ | ۲۷۹ | ۲۹۰ |

## گھر سے بلا اور آسیب دور کرنا

جب گھر میں بلائیں ہوں یا آسیب کا ٹھکانہ ہو ایسی صورت



میں گھر سے ہر قسم کا سکون چھن جاتا ہے۔ اور گھر کی برکت ختم ہوجاتی ہے۔ ایسی صورت میں یہ نقش بہت با اثر، پرتاثیر اور مجرّب ہے۔ اس نقش کو باوضو کالی روشنائی سے لکھ کر دروازے کے مقابل دیوار پر لگادیا جائے تو جنّات اور آسیب اس گھر میں داخل نہ ہوں گے اور اگر گھر میں موجود ہیں تو وہ بھی وہاں سے بھاگ جائیں گے۔ وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## چھوٹے بچوں کا خواب میں ڈرنا

بعض مرتبہ چھوٹے بچے خواب میں ڈرتے ہیں یا روتے ہیں اس پریشانی سے نجات کے لئے یہ آیت باوضو لکھ کر کالے کپڑے میں موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ بچہ ہر قسم کے ڈر خوف سے آزاد ہوجائے گا۔

وہ آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مَنْ يَّعْمَلْ سُوْٓءً ا يُّجْزَ بِهٖ وَلَا يَجِدْ لَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا۔

# خواب میں استخارہ

استخارہ کے بہت سے طریقے ہیں۔ یہ استخارہ ایک بزرگ سے منقول ہے اور بہت مجرب ہے۔

عشاء کی نماز کی بعد دو رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد قل یاایھا الکفرون (پوری سورت) ایک مرتبہ اور دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد قل ھو اللہ احد (پوری سورت)، ایک مرتبہ پڑھے اور نماز پوری کر کے سلام پھیرنے کے بعد اول تین بار یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

اس کے بعد سورۂ اخلاص بارہ بار پڑھے اس کے بعد درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر اپنے سیدھے (دائیں) ہاتھ پر پھونکے (دم کرے)، وہی دایاں ہاتھ سر کے نیچے رکھ کر منہ قبلہ کی طرف کرے اور دائیں کروٹ سو جائے۔ یہ عمل تین دن یا سات دن کرے۔ ناغہ نہ کرے۔ اگر ایک دن میں معلوم ہو جائے تو پھر کرنے کی ضرورت نہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس استخارہ سے صحیح جواب مل جائے گا۔ سورۂ قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ



عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۧ

سورۂ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

## کسی کے سامان کی جلد فروخت کے لئے

اگر کوئی شخص اپنی کوئی چیز جلد بیچنا چاہتا ہو لیکن وہ چیز جلد بکتی نہ ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ مندرجہ ذیل آیت کو باوضو تین مرتبہ پڑھ کر اس سامان یا چیز پر پھونک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد فروخت ہو جائے گی۔

وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فَلَنْ اَبْرَحَ الْاَرْضَ حَتّٰى يَاْذَنَ لِيْٓ اَبِيْٓ اَوْ يَحْكُمَ اللّٰهُ لِيْ ۚ وَهُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ۔

## بانجھ عورت کے بچہ ہونے کے لئے

اگر کسی عورت کے بچہ نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے یہ تعویذ بہت مجرب ہے۔ اس تعویذ کو باوضو سات عدد لکھے اور روزانہ ایک عدد باوضو پانی میں گھول کر عورت کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل ٹھہر جائے گا۔

وہ تعویذ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو
اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ
حی حی حی حی حی حی حی حی
قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

## آسیب و سحر سے نجات

بعض مرتبہ آسیب کا اثر انسان کی ترقی میں بڑی رکاوٹ بن جاتا ہے اور کوئی کامیابی ہونے نہیں دیتا اسی طرح آسیب بعض مرتبہ سحر یا جادو کرا کے کسی بھی آدمی پر مسلّط ہو جاتا ہے اور اس کا پیچھا نہیں چھوڑتا۔ اس کی ترقی ملازمت، کاروبار کامیابی میں طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا کرتا ہے۔

اس کے لئے یہ نقش اکتالیس عدد باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور ایک نقش باوضو موم جامہ کر کے کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں سلوا کر گلے میں ڈال لے اور بقیہ چالیس نقش ایک نقش روزانہ کے حساب سے پیئے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو ایک نقش ایک گلاس پانی میں گھول لے اور نقش نکال کر جلا دے اور اس ایک گلاس پانی کو چار وقت پیئے۔

۱- صبح ناشتہ سے قبل ایک گھونٹ۔
۲- دوپہر گیارہ بجے ایک گھونٹ
۳- بعد نماز عصر ایک گھونٹ



۴- بعد نماز عشاء ایک گھونٹ۔

اسی طرح چالیس روز تک پیئے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سحر و آسیب سے نجات ملے گی اور تمام رکاوٹیں دور ہو جائیں گی۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۳ | ۱۹۲۶ | ۱۹۲۹ | ۱۹۱۶ |
| ۱۹۲۸ | ۱۹۱۷ | ۱۹۲۲ | ۱۹۲۷ |
| ۱۹۱۸ | ۱۹۳۱ | ۱۹۲۴ | ۱۹۲۱ |
| ۱۹۲۵ | ۱۹۲۰ | ۱۹۱۹ | ۱۹۳۰ |

## برائے حُبّ

جائز محبت کے واسطے یہ پلیتہ بہت مجرّب ہے۔ بیٹا ماں باپ کو چھوڑ کر دوسری جگہ چلا گیا۔ ماں باپ کو شکل دکھانا گوارا نہیں کرتا۔ یا بیٹی ماں باپ سے ناراض ہو کر اپنے گھر سے ملنے نہیں آتی۔ یا لڑکا یا لڑکی کہیں بھاگ کر چلے گئے ہیں یا بیوی روٹھ کر میکے چلی گئی ہے یا میاں ناراض ہو کر گھر سے چلا گیا ہے۔

ان سب معاملات کے لئے یہ سات پلیتے باوضو لکھے اور ہر پلیتے کے نیچے اس مرد یا عورت کا نام لکھے اور اس کی ماں کا نام بھی لکھے۔ اور ایسی جگہ جلائے جہاں کوئی دوسرا نہ ہو اور اس کا نام لے کر کہے کہ: جلد آؤ۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو
اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ اللّٰہ
حی حی حی حی حی حی حی حی
قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

## آسیب و سحر سے نجات

بعض مرتبہ آسیب کا اثر انسان کی ترقی میں بڑی رکاوٹ بن جاتا ہے اور کوئی کامیابی ہونے نہیں دیتا اسی طرح آسیب بعض مرتبہ سحر یا جادو کرکے کسی بھی آدمی پر مسلّط ہو جاتا ہے اور اس کا پیچھا نہیں چھوڑتا۔ اس کی ترقی ملازمت، کاروبار کامیابی میں طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا کرتا ہے۔

اس کے لئے یہ نقش اکتالیس ۴۱ عدد باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور ایک نقش باوضو موم جامہ کرکے کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں سلوا کر گلے میں ڈال لے اور بقیہ چالیس ۴۰ نقش ایک نقش روزانہ کے حساب سے پیئے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو ایک نقش ایک گلاس پانی میں گھول لے اور نقش نکال کر جلا دے اور اس ایک گلاس پانی کو چار وقت پیئے۔

۱۔ صبح ناشتہ سے قبل ایک گھونٹ۔
۲۔ دوپہر گیارہ بجے ایک گھونٹ
۳۔ بعد از عصر ایک گھونٹ



۴۔ بعد نماز عشاء ایک گھونٹ۔

اسی طرح چالیس روز تک پیئے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سحر و آسیب سے نجات ملے گی اور تمام رکاوٹیں دور ہو جائیں گی۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۳ | ۱۹۲۶ | ۱۹۲۹ | ۱۹۱۶ |
| ۱۹۲۸ | ۱۹۱۷ | ۱۹۲۲ | ۱۹۲۷ |
| ۱۹۱۸ | ۱۹۳۱ | ۱۹۲۴ | ۱۹۲۱ |
| ۱۹۲۵ | ۱۹۲۰ | ۱۹۱۹ | ۱۹۳۰ |

## برائے حُبّ

جائز محبت کے واسطے یہ پلیتہ بہت مجرب ہے۔ بیٹا ماں باپ کو چھوڑ کر دوسری جگہ چلا گیا۔ ماں باپ کو شکل دکھانا گوارا نہیں کرتا۔ یا بیٹی ماں باپ سے ناراض ہوکر اپنے گھر سے ملنے نہیں آتی۔ یا لڑکا یا لڑکی کہیں بھاگ کر چلے گئے ہیں یا بیوی روٹھ کر میکے چلی گئی ہے یا میاں ناراض ہوکر گھر سے چلا گیا ہے۔

ان سب معاملات کے لئے یہ سات پلیتے باوضو لکھے اور ہر پلیتے کے نیچے اس مرد یا عورت کا نام لکھے اور اس کی ماں کا نام بھی لکھے۔ اور ایسی جگہ جلائے جہاں کوئی دوسرا نہ ہو اور اس کا نام لے کر کہے کہ: جلد آؤ۔

روزانہ ایک پلیتہ تین بجے دن کو جلانا ہے۔ اکیلی جگہ میں پلیتے یہ ہیں :

### پلیتہ پہلے دن کا

۱۱ ۱۱ ۱۷ ۱ ۱۱ ط ۸۷ ۱۱ ۱۱ ۱ ۱۱ ۱

نام مع والدہ کا نام

### پلیتہ دوسرے دن کا

۱۱ ۹ ۱۱ ۱ ط ۱۱ ۱ ۱۱ ۷ ۱۱ ۱۱ط ۸۱۹ ۱۱ ۱

نام مع والدہ کا نام

### پلیتہ تیسرے دن کا

ع ۱۱ ط اے ۱۱۱ ط ۱ ط ۱۱ ۱۱ط ۹ ۱۱۱ ۹

نام مع والدہ کا نام

### پلیتہ چوتھے دن کا

ع ۱ ط ۱۱ ط ۱۱۱ ط ۲۱ ط ۷ ۱

نام مع والدہ کا نام

### پلیتہ پانچویں دن کا

۱ ۱۱ ۱ ۱۱ ط ل ۱۱ ط ۴ و

نام مع والدہ کا نام



### پلیتہ چھٹے دن کا

۱ ط ۱۱۱ ۱۱۲ ۱۱ ط ل ط ۱۱۱ ط ۱۱ ۱

نام مع والدہ کا نام

### پلیتہ ساتویں دن کا

۱۱ ۱۱ ع موا لا ۱۱ اھ ال ۹ و ۱۱وو ۵۳

نام مع والدہ کا نام

**تنبیہ** | یہ پلیتے صرف جائز مقصد میں استعمال کرنے کے ہیں اگر ناجائز طور پر کسی کو ستانے کے لئے استعمال کرے گا یا ناجائز محبت کے لئے اس کو استعمال کرنے کی کوشش کرے گا تو بہت بڑا نقصان اٹھائے گا اور سخت مصیبت میں گھر جائے گا۔ لہٰذا محتاط آدمی بہت احتیاط کرکے استعمال کرے۔ بلاضرورت اس کو کھیل نہ بنالے۔

## ظالم حاکم کے سامنے پیشی

کسی شخص کا افسر یا حاکم یا مالک ظالم ہو اور طرح طرح سے اپنے ماتحتوں کو ستاتا ہو اس کو یہ آیت تین بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے اور پھر اس کے سامنے جائے انشاءاللہ تعالیٰ انتہائی مہربانی سے پیش آئے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا تَخَافُ دَرَکًا وَّلَا تَخْشٰی۔

اگر یہی آیت انگلی سے اپنی پیشانی پر بھی لکھ لے تو زیادہ بہتر ہے۔

## جادو ختم کرنے اور شیطانی جناتی اثرات سے نجات

بعض جنات خود کسی پر قابو پانے کی صلاحیت نہیں رکھتے تو وہ جادو کے عمل کرا کے کسی بھی شخص پر سوار ہو جاتے ہیں اور طرح طرح سے رکاوٹیں ڈالتے ہیں۔ ایسے آدمی کو روزگار سے الگ کر دیتے ہیں اور طرح طرح سے تنگ کرتے ہیں۔ اس کے لئے یہ نقش باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے اکتالیس ۴۱ عدد لکھے۔

اور ایک عدد باوضو موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے، عورت گلے میں ڈالے یا بائیں بازو پر باندھے۔

اور چالیس عدد تعویذات کو روزانہ ایک تعویذ باوضو گھول کر چار وقت مریض کو پلائیں۔ مریض کے لئے پیتے وقت وضو یا غسل ہونا ضروری نہیں ہے۔ ہر حال میں پلا سکتے ہیں۔

وہ چار وقت یہ ہیں:

۱- صبح ناشتہ سے قبل

۲- دوپہر گیارہ بجے

۳- بعد نمازِ عصر (سورج غروب ہونے سے پہلے)

۴- بعد نمازِ عشاء (سونے سے پہلے) وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲۳ | ۱۹۲۶ | ۱۹۲۹ | ۱۹۱۶ |
| ۱۹۲۸ | ۱۹۱۷ | ۱۹۲۲ | ۱۹۲۷ |
| ۱۹۱۸ | ۱۹۳۱ | ۱۹۲۴ | ۱۹۲۱ |
| ۱۹۲۵ | ۱۹۲۰ | ۱۹۱۹ | ۱۹۳۰ |



## حاکم کے سامنے پیش ہونے کے لئے

اگر کسی کو کسی حاکم، افسر، بڑے آدمی سے کام ہو اور اس کے سامنے پیش ہونا ہو یا کسی قیدی کو جج کے سامنے پیش ہونا ہے تو مندرجہ ذیل کلمات باوضو تین بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کر کے اپنے تمام بدن پر پھیر لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حاکم دیکھتے ہی مہربان ہو جائے گا۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ
برزبانش عصائے کلیم اللہؑ و بر جگرش مہتر سلیمانؑ و بر دہانش خاموش بحق لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ بحقِ
یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ
صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ہ

## بخار سے نجات

یہ نقش ہر قسم کے بخار کے لئے باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند دن میں مریض اچھا ہو جائے گا۔ وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ یَا نَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ وَاَرَادُوْا بِهٖ كَیْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِیْنَ
محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف

۸۶>

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

## قے (الٹی) بند کرنے کے لئے

بعض مرتبہ قے کی کثرت سے انسانی جسم کا پانی نکل جاتا ہے اور آدمی بہت زیادہ کمزور ہوجاتا ہے اور بعض مرتبہ الٹیوں کی کثرت سے موت واقع ہوجاتی ہے۔ جہاں حکیم ڈاکٹر کا علاج کیا جائے جو ضروری بھی ہے اسی کے ساتھ ساتھ روحانی علاج سے بھی فائدہ اٹھانا چاہیئے۔ الٹی بند کرنے کے لئے یہ طلسم بہت مفید ہے اس کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ الٹیاں بند بند ہوجائیں گی۔ وہ طلسم یہ ہے:

صبح صبح صبح صبح صبح طلح طلح طلح طلح
طلح طلح طلح کلح کلح کلح کلح کلح کلح
یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا مَعَافِیُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

## چیچک سے حفاظت

کسی بچے یا بڑے کے بدن پر چیچک کے آثار و نشانات نظر آئیں تو یہ کلمات باوضو صبح و شام تین تین بار پڑھ کر بچے کے اوپر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بدن پر آبلے نہ پڑیں گے



اور کبھی مرض زیادہ نہیں بڑھے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

خواجہ فرید، درویش فرید، شیخ فرید شکر گنج

## جن، دیو، پری، آسیب بھوت، چڑیل کو دُور کرنا

بعض مرتبہ جن، دیو، پری، آسیب، بھوت چڑیل عورت آدمی یا لڑکا، لڑکی پر سوار ہوجاتے ہیں اور ان کو طرح طرح سے پریشان کرتے ہیں۔ گھر والے بھی اس کے سبب پریشان رہتے ہیں۔ ہر جگہ اور ہر وقت کسی عامل یا صاحب کمال کا ملنا بھی مشکل ہے۔ اس کے سبب بعض مرتبہ مریض عجیب عجیب اور خطرناک حرکتیں کرتا ہے اور بعض مرتبہ گھر میں یا اپنے بدن میں آگ لگا لیتا ہے۔ بعض مرتبہ کنویں یا نہر میں ڈوب کر مرجاتا ہے۔ اور بعض مرتبہ کئی کئی رات اسے سونے نہیں دیتا۔ بعض مرتبہ گھر والوں پر حملے کراتا ہے۔

ایسے وقت میں یہ عمل بہت کارآمد اور مفید ہے۔

سورۂ اخلاص سات بار باوضو پڑھ کر مریض پر دم کرے سورہ اخلاص کے ساتھ ساتھ یہ کلمات بھی پڑھتا رہے۔ اس کے بعد دعائے قنوت پڑھ کر سر کے بالوں میں گرہ لگا دے۔

سورۂ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۚ

يَا خَالِصُ يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ۔

دُعائے قنوت یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِيْنُكَ وَنَسْتَغْفِرُكَ وَنُؤْمِنُ بِكَ وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْكَ وَنُثْنِيْ عَلَيْكَ الْخَيْرَ ط وَنَشْكُرُكَ وَلَا نَكْفُرُكَ وَ نَخْلَعُ وَ نَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ ط اَللّٰهُمَّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَلَكَ نُصَلِّيْ وَنَسْجُدُ وَاِلَيْكَ نَسْعٰى وَ نَحْفِدُ وَ نَرْجُوْا رَحْمَتَكَ وَنَخْشٰى عَذَابَكَ اِنَّ عَذَابَكَ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ ط

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے جن، دیو، پری آسیب، بھوت بھاگ جائیں گے اور مریض کو سکون ملے گا۔ اسی کے ساتھ ساتھ باوضو بلند آواز سے زبانی یا قرآن شریف میں دیکھ کر سورۂ بقرہ (پ۱، پ۲، پ۳) پڑھنا شروع کردے اور ایک بوتل پانی پر دم کرے اور مریض پر دم کرے اور مریض پر اس پانی کے چھینٹے مارے اور تھوڑا سا پانی اسے پلائے اس عمل سے بھی انشاءاللہ تعالیٰ جن آسیب دفع ہوجائے گا۔ یہی عمل اگر اکتالیس ۴۱ دن کرلے تو جن آسیب اس گھر میں نہ آئے گا۔



# اولاد ہونے کا عمل

اگر کسی کے یہاں اولاد نہ ہو تو اس کے لئے یہ عمل مفید ہے۔ عورت جس کے اولاد نہیں ہوتی ہے وہ سات دن تک ہر روز نہائے اور سات جلیبی تازہ مٹھائی کی دکان سے منگائے اور کلماتِ ذیل سات مرتبہ پڑھ کر ان جلیبیوں پر دم کرے اور عورت کو کھلائے اور عورت اسی جگہ قبلہ رخ سجدہ کرے اور اللہ تعالیٰ سے اولاد ہونے کی دُعا کرے۔

اور رات کو عورت اور مرد اسی جگہ ملاقات کریں۔ صحبت کریں اور سو جائیں۔ یہ عمل سات دن مسلسل کریں انشاءاللہ تعالیٰ اولاد ہوگی۔

وہ کلمات جو جلیبیوں پر پڑھ کر دم کرنے ہیں یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الْبَصِيْرِ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ بِسْمِ اللّٰهِ الْخَلَّاقِ الْعَلِيْمِ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ الْعَلِيْمُ الْخَبِيْرُ بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ الْغَنِيُّ الْقَدِيْرُ بِسْمِ اللّٰهِ الْكَرِيْمِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ بِسْمِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ الْعَزِيْزُ

الْغَفُوْرُ ؕ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ؕ

## واسطے پیدائشِ بچہ

یہ تعویذ بچہ پیدا ہونے کے وقت عورت کی سیدھی ران پر سفید کپڑے میں لپیٹ کر باندھے۔ بچہ ہوتے ہی فوراً کھول دے ورنہ آنتیں باہر آجائیں گی۔

تعویذ باوضو لکھے اور باوضو سفید کپڑے میں باندھ کر دے اگر وقت پر سفید کپڑا نہ ہو تو یہ تعویذ کسی کاغذ یا کاغذ کے لفافے میں رکھ کر دے۔

یہ بڑی احتیاط سے استعمال کرنا ہے جو ذمہ دار اور سمجھ دار ہو اسے دے ہر کس و ناکس کو نہ دے کیونکہ اس میں خطرہ ہے کہ بچہ ہونے کے بعد بھی بندھا رہا تو آنتیں باہر آجائیں گی۔ اس لئے بچہ ہونے کے بعد زچہ کھول لے کھولنے کے لئے کسی کا انتظار نہ کرے۔ اس تعویذ کے باندھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ بچہ جلد اور آسانی سے پیدا ہوگا۔

وہ نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

اِنَّ النَّفْسَ بِالنَّفْسِ وَالْعَيْنَ بِالْعَيْنِ وَالْاَنْفَ بِالْاَنْفِ وَالْاُذُنَ بِالْاُذُنِ وَالسِّنَّ بِالسِّنِّ وَالْجُرُوْحَ قِصَاصٌ ۔ اَخْرِجِ النَّفْسَ مِنْ بَطْنِ اُمِّہٖ ۔



## دردِ دانت سے نجات

دانت کا درد بہت تکلیف دہ اور سکون برباد کرنے والا ہے۔ اس درد کی وجہ سے سر میں بھی شدید درد ہوتا ہے اور کسی کل چین نہیں آتا۔ دردِ دانت سے نجات کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔ باوضو لکھ کر کاغذ کو پلاسٹک میں لپیٹ کر درد والے دانت کے نیچے رکھ دے۔ کچھ دیر تک رکھا رہنے دے انشاءاللہ تعالیٰ درد ختم ہوجائے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۴۵۵۵۵ ۵۴۵۳

| | |
|---|---|
| | |

۴۵۵۵ ۲ ۵۵

## مشکل اور اہم کام کے واسطے

جس شخص کا کوئی کام اٹک گیا ہو اور مسئلہ حل نہ ہوتا ہو تو کوئی کام بہت دشوار ہو اور اس میں کامیابی مشکل ہو تو اس کے لئے آیتِ قطب چالیس۴۰ دن تک پابندی کے ساتھ بلا ناغہ ہر روز چالیس بار باوضو پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مشکل حل ہوگی۔ دشوار کام آسان ہوجائے گا اور تمام رکاوٹیں دور ہوجائیں گی۔

آیتِ قطب یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ

بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ
قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ
الْجَاهِلِيَّةِ ط يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ط قُلْ
اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ط يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ
لَكَ ط يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا
هٰهُنَا ط قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ
عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ج وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا
فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ط وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ
بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

## رزق کی تنگی دُور کرنا

رزق کی تنگی کے سبب قرض پر قرض چڑھتا جاتا ہے آدمی ہروقت پریشان اور مصیبت میں مبتلا رہتا ہے۔ نہ رزق میں ترقی ہوتی ہے نہ قرض اُترنے کا نام لیتا ہے اور نہ سکون ملتا ہے ایسی صورت میں رزق کی تنگی دور کرنے اور رزق میں برکت اور ترقی کے لئے مندرجہ ذیل درود شریف ایک سو (۱۰۰) بار روزانہ کسی وقت پڑھ لیا کرے انشاءاللہ تعالیٰ رزق میں برکت ہوگی اور قرض وغیرہ سے نجات ملے گی شرط یہ ہے کہ باوضو پڑھے۔ مسلسل اور بلاناغہ پڑھے وہ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا



مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًى وَّلَهٗ جَزَآءً وَّلِحَقِّهٖ اَدَآءً۔

مندرجہ ذیل نقش عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر باندھ لے۔ عورت بائیں بازو پر باندھے۔ یا گلے میں ڈال لے۔ جس طرح سہولت دیکھے کرے۔ وہ نقشِ مکرّم یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۳۷ | ۷۸۳۰ | ۷۸۳۵ |
| ۷۸۳۲ | ۷۸۳۴ | ۷۸۳۶ |
| ۷۸۳۳ | ۷۸۳۸ | ۷۸۳۱ |

## خزانہ یا دفینہ معلوم کرنا

کسی کو شبہ ہو کہ فلاں گھر میں یا فلاں جگہ خزانہ دفن ہے یا کسی ویران جگہ دفینہ کا شبہ ہو تو اس نقش کو باوضو لکھ کر سفید مرغ کی گردن میں باندھ کر مرغ کو آزاد کر دے جس جگہ کھڑے ہو کر مرغ بانگ دے گا اسی جگہ خزانہ ہو گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ خزانہ ملنے سے ساری پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔ وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۹۴ | ۹۷ | ۱ |
| ۹۶ | ۲ | ۷ | ۹۵ |
| ۳ | ۹۹ | ۹۲ | ۶ |
| ۹۳ | ۵ | ۴ | ۹۸ |

## بچّہ کی جلد و آسانی کے ساتھ پیدائش

اگر کسی عورت کو دردِ زہ ہو اور بچہ پیدا ہونا مشکل لگ

رہا ہو تو بچہ کی جلد آسانی کے ساتھ پیدائش کے لئے مندرجہ ذیل آیات باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر پانی عورت کو پلا دے اسی طرح یہ آیات سات بار پڑھ کر چینی یا گڑ پر دم کر کے عورت کو دے وہ کھالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد آسانی کے ساتھ بچہ پیدا ہوگا۔

وہ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۙ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۙ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ۙ وَاَلْقَتْ مَا فِیْهَا وَتَخَلَّتْ ۙ

## جناتی اثرات سے پاگل ہونے کا علاج

بعض لوگ جناتی اثرات سے خبط الحواس اور پاگل ہو جاتے ہیں۔ اور گالیاں دیتے ہیں اور اول فول بکتے رہتے ہیں لیکن حقیقت میں وہ پاگل نہیں ہوتے ان کو پاگل سمجھ کر نظر انداز کرنا کسی طرح بھی درست نہیں ہے بلکہ ان کا روحانی علاج کیا جائے تاکہ وہ بھی معاشرہ میں معزز اور باوقار فرد شمار ہوں۔

اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ سورۂ یٰسین شریف سات مرتبہ ایک ہی بیٹھک میں پڑھی جائے۔ تھوڑی تھوڑی نہ پڑھی جائے بلکہ ایک ہی مجلس میں سات مرتبہ پڑھی جائے اور ہر بار ہر مُبِیْن کے لفظ پر سات مرتبہ:



سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ○

پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر دیا جائے اور اس پانی کو دن میں (۴) چار وقت مریض کو پلایا جائے۔

① صبح ناشتہ سے قبل۔
② دوپہر گیارہ بجے۔
③ بعد نمازِ عصر
④ بعد نمازِ عشاء

یہ پانی اکتالیس دن مسلسل بلاناغہ پلایا جائے۔ اگر درمیان میں پانی ختم ہو جائے تو پھر پڑھ کر رکھ لیا جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ جنون اور پاگل پن ختم ہو جائے گا۔

## وسوسہ سے نجات

بعض مرتبہ انسان کے دل میں طرح طرح کے وسوسے آتے رہتے ہیں جس سے خود بھی پریشان رہتا ہے اور گھر والوں کو بھی پریشان کرتا ہے۔ بعض مرتبہ یہ وسوسے خودکشی اور ہلاکت یا قتل و غارت گری کا ذریعہ بھی بن جاتے ہیں۔ وسوسوں سے نجات کے لئے سورۃ الناس روزانہ ایک سو بار پڑھ لیا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ وسوسوں سے نجات حاصل ہوگی۔

سورۃ الناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ○ مَلِكِ النَّاسِ ○ اِلٰهِ النَّاسِ ○ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ○ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ○ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ○

## وسوسہ کو دفع کرنا

وسوسہ بہت خطرناک ہوتا ہے اس کی وجہ سے بعض مرتبہ انسان پریشان ہوجاتا ہے یا بے جا ڈر خوف اس پر مسلط ہوجاتا ہے یا بے ہودہ خیالات اسے گھیر لیتے ہیں۔ اس کے دفعیہ کے لئے مندرجہ ذیل عمل مفید ہے۔

① اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ کہے۔

② یہ پڑھے۔

اَللّٰهُ اَحَدٌ ○ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ○ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ○ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ○

③ یہ بھی پڑھے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

ان سب کو پڑھنے کے بعد تین بار بائیں طرف منہ کرکے تھتکار دے۔

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ وسوسہ آنا بند ہوجائے گا۔



## بدخوابی، جنات کا خوف، ڈراؤنے خواب

بعض مرتبہ انسان کو جنات سوتے میں ڈرا کر اٹھا دیتے ہیں۔ اور نیند ڈر کی وجہ سے غائب ہوجاتی ہے، بعض مرتبہ ڈراؤنے خواب انسان کو پریشان کرتے ہیں، بدخوابی، جنات کا خوف اور ڈراؤنے خواب سے نجات کے لئے مندرجہ ذیل آیات باوضو کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے یا سوتے وقت پڑھ کر سینے پر دم کرلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بدخوابی، ڈراؤنے خواب اور جنات کے اثرات سے حفاظت رہے گی۔

وہ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ لَهُمُ الْبُشْرٰى فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِى الْاٰخِرَةِ ۚ لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ۚ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ○

## برے برے خواب اور ڈراؤنے خواب

اگر کسی کو برے برے اور ڈراؤنے خواب دکھائی دیتے ہوں تو مندرجہ ذیل آیاتِ قرآنی کو باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے ایک پاک کاغذ پر لکھے اور باوضو موم جامہ کرکے گلے میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ برے برے اور ڈراؤنے خواب سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ ○ قُمْ فَاَنْذِرْ ○ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ ○ وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ ○ وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ ○

وَلَا تَمۡنُنۡ تَسۡتَكۡثِرُ ۝ وَلِرَبِّكَ فَاصۡبِرۡ ۝

## بُرے بُرے خواب اور ڈراؤنے خواب سے نجات کا عمل

بعض مرتبہ گھر میں جنات کا اثر ہوتا ہے تو سونے والوں کو طرح طرح سے ڈراتا ہے اور بُرے بُرے خواب نظر آتے ہیں۔ آدمی ڈر کی وجہ سے رات کو سو نہیں سکتا۔ ان چیزوں سے نجات کے لئے سورۃ المعارج (پ ۲۹) یا سورۃ مرسلات (پ ۲۹) باوضو سونے سے پہلے پڑھ لیا کرے انشاءاللہ تعالیٰ بُرے بُرے خواب، شیطانی شرارتوں اور بدخوابی سے نجات حاصل ہوگی۔

اگر بچہ یا ایسا شخص ہے جو پڑھ نہیں سکتا تو اس کے لئے پڑھ کر پانی پر دم کرکے دے دے اور وہ پانی رات کو سوتے وقت پلادے اور چند قطرے اس کے بستر پر بھی ڈال دے۔

## ڈراونے خواب سے نجات

بچے یا بڑے ڈراؤنے خواب دیکھتے ہیں جس کے خوف سے ان کی نیند اُچاٹ ہوجاتی ہے نہ خود سوتے ہیں نہ دوسروں کو سونے دیتے ہیں اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈال دے یا اگر یاد کرسکتا ہے تو یاد کرادے تاکہ وہ رات کو پڑھ کر سوئے۔ اس کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ ڈراؤنے خواب آنا بند ہوجائیں گے۔



وہ کلمات یہ ہیں:

أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِي لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ مِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيهَا وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَأَ فِي الْأَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ فِيهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَفِتَنِ النَّهَارِ مِنْ شَرِّ طَوَارِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ إِلَّا طَارِقًا يَطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ۔

## رات کو ڈر لگے یا گھبراہٹ ہو

اگر کسی کو رات کو سوتے وقت یا سوتے میں ڈر لگے یا گھبراہٹ ہو یا نیند اُچاٹ ہوجائے تو یہ کلمات تین بار پڑھ کر سینے پر دم کرلے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سکون سے نیند آئے گی اور ڈر خوف ختم ہوجائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ غَضَبِهِ وَعِقَابِهِ وَشَرِّ عِبَادِهِ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيٰطِينِ وَأَنْ يَحْضُرُونَ۔

## بُرا خواب دیکھنا

بُرا خواب دیکھے تو تین مرتبہ شیطان اور بُرے خواب کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگے۔ مثلاً تین بار یوں کہے:

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيمِ وَمِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرُّؤْيَا۔

اس کے بعد تین مرتبہ بائیں جانب تھتکار دے یعنی تھوتھو کرے اور جس کروٹ سو رہا ہو اس کروٹ کو بدل دے۔ بخاری شریف کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ اٹھ کر وضو کر کے نماز پڑھنے لگے۔ کسی سے اس خواب کا تذکرہ نہ کرے اس طرح انشاء اللہ تعالیٰ یہ خواب اس کو کسی قسم کا نقصان نہ پہنچائے گا۔

## نظرِ بد کا علاج

بعض مرتبہ کسی خوبصورت انسان، حیوان یا اچھی چیز کو نظر بھر کر دیکھ لیا جائے اور اس وقت:

بَارَكَ اللّٰهُ يَا مَا شَآءَ اللّٰهُ

کہہ دیا جائے تو وہ چیز نظرِ بد سے محفوظ ہو جائے گی اور اگر یہ الفاظ نہ کہے اور اس پر گہری نظر ڈالی یا اس کی خوبی کا تذکرہ کر دیا تو نظرِ بد لگ جائے گی۔ اگر کسی کو نظر لگ جائے تو مندرجہ ذیل آیات اور ان سورتوں کو پڑھ کر تین دن مسلسل بلا ناغہ صبح و شام کے وقت تین تین بار پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد کا اثر جاتا رہے گا۔ بچہ ہو یا بڑا ہر ایک کے لئے یہ عمل مفید ہے:

جو آیات اور سورتیں پڑھی جائیں گی وہ یہ ہیں:

① سورۃ الفاتحہ

② الٓمّٓ سے مُفْلِحُوْنَ تک۔



③ آیۃ الکرسی

④ سورۂ اخلاص

⑤ سورۂ فلق

⑥ سورۂ ناس

⑦ یہ آیت وان یکاد الَّذِین سے الا ذکر لِّلعَالَمِینَ تک۔

ان کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے ایک ایک مرتبہ سب آیتیں اور سورتیں پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ پھر دوبارہ ایک ایک مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں آخر میں تیسری بار ایک ایک مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں۔

اس طرح تین مرتبہ صبح اور تین مرتبہ شام کو دم کریں۔ اور مسلسل تین دن تک کریں

سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

الٓمّٓ سے مُفْلِحُوْنَ تک آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

الٓمّٓ ۝۱ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝۲
الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا
رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝۳ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ
اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝۴
اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۗ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝۵

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ
مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ
اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ
اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ
وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

سورۂ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝۱ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝۲ لَمْ يَلِدْ ۙ وَ
لَمْ يُوْلَدْ ۝۳ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝۴

سورۂ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝۱ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝۲ وَمِنْ شَرِّ



مَا خَلَقَ ۝۲ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝۳ وَمِنْ شَرِّ
النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝۴ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝۵

سورۃ الناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝۱ مَلِكِ النَّاسِ ۝۲ اِلٰهِ النَّاسِ ۝۳
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۝۴ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ
فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝۵ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝۶

وہ آیت یہ ہے:

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ
لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۘ وَمَا
هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

## نظرِ بد، ضد، سوتے میں ڈرنا۔

اگر بچّہ کو نظرِ بد لگ جائے یا بچّہ ضد کرتا ہو یا سوتے میں ڈرتا ہو تو رات کو سوتے وقت سورۂ فلق، سورۃ الناس (پوری سورت) تین تین مرتبہ پڑھ کر بچّہ پر دم کریں اور یہ تعویذ لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔

تعویذ کی عبارت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَ
الْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ

وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ
رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ○

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ شَيْطٰنٍ وَّهَآمَّةٍ
وَعَيْنٍ لَّآمَّةٍ ط

سورہ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝١ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝٢ وَمِنْ شَرِّ
غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝٣ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝٤
وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝٥

سورۂ ناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝١ مَلِكِ النَّاسِ ۝٢ اِلٰهِ النَّاسِ ۝٣
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝٤ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۝٥ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝٦

## نظرِ بد کا اثر دور کرنا

نظرِ بد کا اثر دور کرنے کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظرِ بد کا اثر دور ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ
مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطٰنٍ وَّهَآمَّةٍ وَّعَيْنٍ لَّآمَّةٍ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ
لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ
السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

## نظرِ بد دُور کرنے کا عمل

جس بچّہ یا بڑے کو نظرِ بد لگی ہو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے گیارہ عدد سرخ مرچ لے کر ان پر گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص (مکمل) سورۂ فلق (مکمل) سورۂ ناس (مکمل) پڑھ کر دم کرلے اور ان مرچوں کو کسی تھیلی میں کرکے یا ہاتھ میں پکڑ کر داہنے ہاتھ سے مریض پر واریں (مریض کے چاروں طرف سیدھے ہاتھ سے شروع کریں اور سات مرتبہ ہاتھ جسم کے چاروں طرف گھمائیں)، اور اس دوران سورۂ اخلاص (مکمل)، سورۂ فلق (مکمل) اور سورۂ ناس (مکمل) تین تین مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ اس ترکیب سے کہ تینوں سورتیں ایک ایک مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ پھر دوسری مرتبہ ایک ایک مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں پھر تیسری مرتبہ تینوں آیتیں ایک ایک مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں۔

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض نظرِ بد سے محفوظ ہو جائے گا۔

سورۂ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ① اَللّٰهُ الصَّمَدُ ② لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ③ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ④

سورۂ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ① مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ② وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ③ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ④ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ⑤

سورۂ ناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ① مَلِكِ النَّاسِ ② اِلٰهِ النَّاسِ ③ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ④ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ⑤ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ⑥

## نظرِ بد سے نجات کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے پر نظرِ بد کا اثر ہو جس کے سبب بیمار رہتا ہو تو مندرجہ ذیل آیات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ نظرِ بد سے نجات حاصل ہوگی۔



وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ○ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ○

## غریبی اور تنگ دستی دور کرنا

جو شخص غریب اس کا ہاتھ خرچ کے معاملے میں تنگ رہتا ہو تو اسے چاہیئے کہ بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء باوضو سورۂ مزمل (پ ۲۹) گیارہ مرتبہ پڑھے۔ سورۂ مزمل پڑھنے سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور گیارہ بار سورۂ مزمل پڑھ لینے کے بعد آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ سورۂ مزمل پڑھتے وقت جب:

فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ○

پر پہنچے تو پچیس مرتبہ یہ کلمات پڑھے:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ○

اس عمل کی برکت سے گھر سے غربت اور تنگ دستی کا خاتمہ ہوگا اور روزی میں برکت پیدا ہوگی۔ شرط یہ ہے کہ یہ عمل روزانہ بلاناغہ کرے اور پابندی سے کرے گا تو اس کا پھل پائے گا۔

## رزق کی تنگی دور کرنا

جو شخص رزق کی تنگی کا شکار ہو اور پریشان رہتا ہو اس کے

لئے یہ عمل بہت کارآمد اور مفید ہے۔ جو شخص فجر کی نماز کے بعد باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف اس کے بعد ستر (۷۰) مرتبہ یہ آیت پڑھے اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دُعاء مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص رزق کی تنگی سے محفوظ رہے گا۔ اس سلسلے میں یہ مجرب عمل ہے۔ شرط یہ ہے کہ مسلسل روزانہ بلاناغہ پڑھے۔ اس طرح نہ کرے کہ کبھی عمل کر لیا اور کبھی چھوڑ دیا۔ اس سے عمل کامیاب نہیں ہوتا۔

وہ آیت یہ ہے:

اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ۝

## ہر رنج و غم مصیبت، رِزق کی تنگی

ہر رنج و غم کو دور کرنے، مصیبت سے نجات دینے کے لئے اور رزق کی تنگی کو دور کرنے کے لئے ایک تسبیح صبح کو بعد نماز فجر اور ایک تسبیح شام کو بعد نماز مغرب یا عشاء پابندی سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔

وہ کلماتِ استغفار یہ ہیں:

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ۝

## طرح طرح کے غم اور مصیبت سے نجات

آجکل ہر شخص کسی نہ کسی سبب سے پریشان ہے اور سکونِ قلب



راحتِ دل اور ذہنی آرام بہت کم لوگوں کو حاصل ہے۔ ہر شخص کسی نہ کسی مصیبت میں مبتلا ہے طرح طرح کے غم و فکر انسانی صحت کو برباد کر رہے ہیں۔ انسان مصائب و مشکلات میں گھرا جا رہا ہے۔ مصیبت اور پریشانی سے نکلنے کا راستہ نہیں مل رہا ہے یہ سب پریشانیاں اللہ تعالیٰ سے رشتہ توڑنے اور دین سے دوری کے باعث ہیں۔ اس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ آدمی ہر وقت پاک اور باوضو رہنے کی کوشش کرے، نماز باجماعت پڑھے اور صدقہ خیرات کرتا رہے۔ اور غموں اور مصیبتوں سے نجات کے لئے حضرت یونس علیہ السّلام کی دعاء کا عمل بہت مجرب اور فوراً اثر دکھانے والا ہے۔

اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو عشاء کی نماز کے بعد تاریکی (اندھیرے) میں اکیلے قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور پھر اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد یہ آیۃ کریمہ:

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۝

۱۲۰۰ (بارہ سو) بار پڑھے اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر غموں اور پریشانیوں سے نجات کی دُعا کرے۔

یہ عمل پڑھنے کے دوران مٹی کے ایک برتن میں پانی ڈال کر اپنے پاس رکھ لے اور بار بار ہاتھ کو اس پیالے میں بھگو کر اپنے منہ پر ملے۔

یہ عمل اکتالیس دن مسلسل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اکتالیس دن سے قبل ہی مراد پوری ہوگی اور غم و فکر ختم ہو جائے گا۔ اور قرآن شریف پڑھنے کا ثواب اس سے علیحدہ ہوگا۔ کیونکہ یہ قرآن پاک کی آیت ہے۔

## دُعائے حاجت

جس شخص کو کوئی حاجت پیش آجائے اور وہ پوری نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ سب سے پہلے تازہ وضو کرے اور دو رکعت نفل نماز پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ کی تعریف کرے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف بھیجے۔ اس کے بعد یہ دُعا عاجزی اور انکساری سے پڑھے اور دُعا مانگے۔ چند بار ایسا کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دُعا پوری ہو جائے گی۔

اللہ تعالیٰ کی تعریف اس طرح کرے: اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اور درود اس طرح پڑھے: اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ ط اس کے بعد یہ دُعا پڑھے:

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰہِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ اَسْئَلُکَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِکَ وَالْعِصْمَۃَ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّالْغَنِیْمَۃَ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَۃَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لَنَا ذَنْبًا



اِلَّا غَفَرْتَہٗ وَلَا ھَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَہٗ وَلَا حَاجَۃً ھِیَ لَکَ رِضًا اِلَّا قَضَیْتَھَا یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

## رزق میں ترقی کے لئے

آجکل مہنگائی کے سبب ہر شخص کا کم آمدنی میں گذارہ مشکل ہو گیا ہے۔ ہر طرف ترقی کے لئے کوشش کرتا ہے لیکن ناکامی ہوتی ہے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سوال کرنے والا کبھی ناکام نہیں ہوتا۔ رزق میں ترقی کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو بعد نماز فجر تین سو بار روزانہ پڑھے۔ اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں ترقی ہوگی اور رزق بے حساب ملے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا لا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ط وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ ط اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ ط قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا o

## دشمن اور ڈاکو سے حفاظت

بعض مرتبہ سفر کے دوران ڈاکو مل جاتے ہیں اور وہ جان و مال کے دشمن بن جاتے ہیں اسی طرح بعض مرتبہ دشمن گھات میں ہوتا ہے کہ کچھ نقصان پہنچائے ان سب پریشانیوں سے بچنے کے لئے حضرت ابو معلق انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی دُعا بہت مجرب

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے ظالم کا دل نرم ہو جائے گا اور کسی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## برائے حُبّ

صرف جائز مقصد کے لئے۔ اولاد کی محبت والدین کے ساتھ اور والدین کی محبت اولاد کے ساتھ قائم کرنے کے لئے یہ نقش بہت مجرّب ہے۔

یہ نقش باوضو لکھے اور ایک مٹی کی کوری ہنڈیا میں ڈال کر اس پر تھوڑی سی شکر یا مصری یا گڑ ڈال دے اور اس ہنڈیا کو چولہے کے نیچے دفن کر دے تاکہ اس کو آگ کی گرمی پہنچتی رہے، شرط یہ ہے کہ تعویذ جلے نہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نقش کے نیچے جن لوگوں کا نام ہوگا وہ باہم ایک دوسرے سے محبت کرنے لگیں گے اور لڑائی جھگڑا ختم ہو جائے گا۔ وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۵ | ۳۷۹ | ۳۷۵ | ۳۷۲ |
| ۳۷۶ | ۳۷۱ | ۳۶۶ | ۳۷۸ |
| ۳۷۰ | ۳۷۳ | ۳۸۱ | ۳۶۷ |
| ۳۸۰ | ۳۶۸ | ۳۶۹ | ۳۷۴ |

فلاں بن فلاں علی حُبّ فلاں بن فلاں

## برائے حُبّ

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کا کوئی عزیز، رشتہ دار، بیٹا،



بیٹی، والد، والدہ اس سے ناراض ہو گئے ہوں اور کسی صورت بھی راضی نہ ہوتے ہوں تو سات سو چھیاسی (۷۸۶) بار پانی کی ایک بوتل پر باوضو بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھ کر دم کریں اور وہ پانی اس شخص کو پلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپس میں محبت کا رشتہ دوبارہ قائم ہو جائے گا۔ مجرّب عمل ہے:

## شوہر اور بیوی میں محبّت

اگر شوہر سے بیوی کم محبت کرتی ہو یا بیوی سے شوہر کم محبت کرتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرّب ہے۔ بعد نماز عصر باوضو اوّل تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو ایک (۱۰۱) بار

یَا وَدُوۡدُ

پڑھے اس کے بعد تین بار درود شریف پڑھے اور مطلوب کا تصوّر باندھ کر اس کے سینہ پر تصور ہی میں دم کر دے۔ یہ عمل پڑھتے وقت منہ میں مصری کی ڈلی رکھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپس میں میاں بیوی ایک دوسرے سے محبت کرنے لگیں گے۔ مجرّب عمل ہے۔

## کُند ذہن اور موٹی عقل کا خاتمہ

اگر کوئی چاہتا ہے کہ بچّے کا پڑھنے لکھنے میں ذہن کھل جائے اور اس کی عقل، سمجھ بوجھ سب صحیح کام کرے تو اس کے لئے باوضو اوّل تین بار درود شریف پڑھے پھر سات سو چھیاسی (۷۸۶) بار

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِؕ پڑھے:

اور آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کرلے اور وہ پانی صبح ناشتہ سے قبل اور سوتے وقت پیتا رہے تو انشاءاللہ تعالیٰ ذہن روشن ہوگا اور عقل و شعور میں اضافہ ہوگا۔

## قیدی کی رہائی کے لئے

اگر کوئی شخص کسی غلطی سے یا بے گناہ جیل میں بند ہوگیا ہو تو اس کی رہائی کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ وہ عمل یہ ہے:

پاک مٹی لے کر قیدی کا پاؤں اس پر رکھوائے یعنی پاک مٹی کو پھیلا کر اس پر قیدی کو کھڑا کردے۔ اس پاک مٹی کو گھر میں لاکر جمعہ کے دن ایک تختے پر پھیلادے اور اس تخت پر بیٹھ کر یہ نقش باوضو لکھے اور اس نقش کو قیدی کے دائیں ہاتھ پر موم جامہ کرکے باندھ دے۔ اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے اور اس مٹی کو تخت سے اٹھاکر ایک پاک کپڑے میں لپیٹ کر کسی ٹھنڈی جگہ جہاں پانی کی نمی ہو دفن کردے یا فریج میں رکھ دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ قیدی جلد رہا ہوجائے گا جب قیدی رہا ہوجائے تو فریج میں رکھی ہوئی مٹی اور نقش کھول کر دریا، نہر، سمندر، تالاب جھیل یا کنویں میں ڈال دے یا پھر جنگل میں ایسی جگہ دفن کردے جہاں کسی کا قدم نہ پڑے۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |



## ہر قسم کی برکت کے واسطے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی آمدنی میں برکت ہو گھر میں خیر و برکت ہو، دوکان میں برکت ہو، خوب گاہک اور خریدار آئیں۔ اسی طرح وقت میں برکت ہو۔ غرضیکہ ہر قسم کی برکت ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو گیارہ سو (۱۱۰۰) بار جمعہ کے روز یا بعد نمازِ جمعہ یا بعد نماز عصر پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی برکت کے دروازے کھل جائیں گے۔ وہ آیت یہ ہے:

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ۔

## ظالم و جابر شخص یا حاکم کے پاس حاضری

اگر کسی کا کسی ظالم سے واسطہ پڑ گیا ہو اور طرح طرح سے وہ ظلم کرتا ہو اور ستاتا ہو تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے یا سیدھے ہاتھ میں کہنی سے اوپر باندھ لے عورت ہے تو بائیں ہاتھ میں کہنی سے اوپر باندھ لے۔ اگر کسی ظالم حاکم کے دفتر میں جانا ہو اس کے لئے بھی یہ کلمات بہت مؤثر اور مجرب ہیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ ظالم و جابر شخص یا حاکم کے ظلم و شر سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ لَآ اِلٰهَ
اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ
الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ
الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ وَفِي السَّمَآءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ وَاِنْ
تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝
بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## برائے دردِ سر

اگر کسی شخص کے سر میں درد ہو یا اسے چکر آتے ہوں۔ دماغی کمزوری میں مبتلا ہو اس کے لئے درد کی جگہ ہاتھ رکھ کر یہ کلمات سات بار پڑھ کر سر پر پھونک مار دے۔ اگر عورت ہے تو خود اپنے سر کے درد کی جگہ کو پکڑ لے اور مرد پڑھ کر اس کے سر پر پھونک مار دے۔ چند مرتبہ کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ سر کا درد ختم ہو جائے گا اور دماغی کمزوری دور ہوگی۔ دماغی کمزوری کے لئے یہ شرط ہے کہ یہ عمل روزانہ کسی وقت ایک ہفتہ (سات دن مسلسل کرے)۔

وہ کلمات یہ ہیں:

اُسْكُنْ سَكَنْتُكَ بِالَّذِيْ لَهٗ مَا فِي اللَّيْلِ وَ
النَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔



## آدھا سیسی کا درد

بعض مرتبہ آدھا سر کا درد بہت تکلیف دہ ہوتا ہے سورج نکلنے کے بعد جیسے جیسے سورج بلند ہوتا جاتا ہے سر کا درد شدید ہوتا جاتا ہے۔ سورج ڈھلتے ہی سر کا درد کم ہونا شروع ہو جاتا ہے اس درد کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو سات مرتبہ پڑھ کر سر پر دم کرے اور سات ہی مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔ یہ عمل تین دن یا سات دن متواتر کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو جلد ہی اس مرض سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں:

يَا مَنْ سَكَنَ لَهٗ فِي اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمَا فِي السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

## دفع دیو، پری، بھوت، چڑیل، آسیب اور دیگر امراض کے واسطے

اگر کسی کو شبہ ہو کہ مریض پر دیو، پری، جن، بھوت، چڑیل یا آسیب کا اثر ہے یا جن حاضر ہو کر باتیں کرتا ہو تو اس کے لئے اور اگر کوئی مرض ہے تو اس کو دور کرنے کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے: مندرجہ ذیل کلمات اور سورتوں کو باوضو اول بارہ بار درود شریف (جو درود چاہے پڑھے) اس کے بعد سورۂ فاتحہ تین بار بسم اللہ کے ساتھ۔ آیۃ الکرسی تین بار، قل یا ایھا الکٰفرون (پوری سورت) تین بار۔ قل ھو اللہ احد (پوری سورت) تین بار قل اعوذ برب الفلق

(پوری سورت) تین بار۔ قل اعوذ برب الناس (پوری سورت) تین بار
کلمۂ تمجید تین بار، درود شریف بارہ بار پڑھ کر مریض پر دم کرے
اور پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد اچھا
ہوجائے گا۔ یہ عمل سات دن مسلسل بلاناغہ کرے۔

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا
صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ
مَّجِيْدٌ ط

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا
بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ
مَّجِيْدٌ ط

سورۃ الفاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ مٰلِكِ
يَوْمِ الدِّيْنِ ○ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ○
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ○ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ
عَلَيْهِمْ ۵ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ○

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ



سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ط
مَنْ ذَا الَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط يَعْلَمُ مَا بَيْنَ
اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَىْءٍ مِّنْ
عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَ
الْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِىُّ الْعَظِيْمُ ○

سورۃ الکٰفرون یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ○ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ○ وَلَآ اَنْتُمْ
عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ○ وَلَآ
اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ○ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِىَ دِيْنِ ○

قل ھو اللہ احد یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ○ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ○ لَمْ يَلِدْ ۵ وَلَمْ
يُوْلَدْ ○ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ○

قل اعوذ برب الفلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ○ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ○ وَمِنْ
شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ○ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ○
وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ○

قل اعوذ برب الناس یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ ۙ الۡخَنَّاسِ ۙ الَّذِىۡ يُوَسۡوِسُ فِىۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الۡجِنَّةِ وَالنَّاسِ ○

تیسرا کلمہ یہ ہے:

سُبۡحَانَ اللّٰهِ وَالۡحَمۡدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكۡبَرُ ط وَلَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ ط

**تنبیہ** | ان آیات و کلمات کو باوضو پڑھے۔ ترتیل و ترتیب کے ساتھ پڑھے۔ صاف آواز میں پڑھے۔ الفاظ کی درستگی کا خاص خیال رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مریض اس عمل کی برکت سے ہر قسم کی بلا سے محفوظ ہوجائے گا۔ اور ہر قسم کا مرض اس سے دور ہوجائے گا۔

## نیا درخت لگائے یا کھیت میں بیج پھینکے

اگر کوئی شخص کسی پھل کا نیا درخت لگاتا ہے یا سایہ کے لئے درخت لگاتا ہے اور چاہتا ہے کہ درخت محفوظ طریقے سے پروان چڑھے۔ یا کھیتی میں ہل چلا کر بیج پھینکتا ہے اور چاہتا ہے کہ بیج ضائع نہ ہو اور فصل اچھی ہو اور ہر قسم کے موذی جانوروں سے محفوظ رہے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو پڑھے۔ جب درخت لگا رہا



ہو مسلسل پڑھتا رہے اسی طرح جب بیج کھیت میں پھینک رہا ہو برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درخت، ہر طرح سے محفوظ رہے گا۔ اور فصل بھی ہر طرح سے محفوظ رہے گی اور خوب پیداوار ہوگی وہ کلمات یہ ہیں: اَلَمۡ تَرَ كَيۡفَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصۡلُهَا ثَابِتٌ وَّفَرۡعُهَا فِى السَّمَآءِ ۙ تُؤۡتِىۡۤ اُكُلَهَا كُلَّ حِيۡنٍۢ بِاِذۡنِ رَبِّهَا ط

## سوتے میں بچہ کا ڈرنا

اگر کوئی بچہ یا بڑا سوتے میں ڈر کر اٹھ جاتا ہو یا اسے سوتے وقت ڈر لگتا ہو تو اس کے لیے باوضو اول تین۳ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد تین۳ بار سورۃ الزلزال (پوری سورت) پڑھے اس کے بعد مندرجہ ذیل آیت تین بار پڑھے۔ آخر میں تین۳ بار درود شریف پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کرے اور وہ پانی مریض کو پلا دے اور مریض کے بستر پر بھی چھڑک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تین۳ دن یا سات۷ دن عمل کرنے سے ڈر خوف ختم ہوجائے گا۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيۡتَ عَلٰٓى اِبۡرَاهِيۡمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبۡرَاهِيۡمَ اِنَّكَ حَمِيۡدٌ مَّجِيۡدٌ ط اَللّٰهُمَّ بَارِكۡ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكۡتَ عَلٰٓى اِبۡرَاهِيۡمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبۡرَاهِيۡمَ اِنَّكَ حَمِيۡدٌ مَّجِيۡدٌ ط

سورۃ الزلزال یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

إِذَا زُلْزِلَتِ الْأَرْضُ زِلْزَالَهَا ○ وَأَخْرَجَتِ الْأَرْضُ أَثْقَالَهَا ○
وَقَالَ الْإِنْسَانُ مَا لَهَا ○ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا ○
بِأَنَّ رَبَّكَ أَوْحٰى لَهَا ○ يَوْمَئِذٍ يَصْدُرُ النَّاسُ
أَشْتَاتًا لِيُرَوْا أَعْمَالَهُمْ ○ فَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ
ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ ○ وَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ ○

وہ کلمات یہ ہیں:

وَمَنْ يَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهُ إِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ
أَمْرِهِ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ○

## بچہ کا رونا اور ضد کرنا

جو بچہ بلا وجہ ضد کرتا ہو اور روتا ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت ایک کاغذ پر باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچے کا رونا بند ہو جائے گا۔

وہ آیت اور کلمات یہ ہیں:

وَخَشَعَتِ الْأَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ إِلَّا هَمْسًا ○
وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○



## دانتوں کے درد کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کے دانت میں سخت تکلیف ہو جس کی وجہ سے بے چین ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو ایک موٹے کاغذ پر لکھ کر درد والے دانت کے نیچے رکھ کر اوپر سے دانت سے دبا دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی دانت کا درد دور ہو جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ ○

## عملیات حضرت مولانا محمد عبداللہ بہلوی قدس سرہٗ

## رزق کی تنگی دور کرنا

فجر کی دو رکعت سنت پڑھ کر فرض پڑھنے سے پہلے یعنی فجر کی سنت اور فرض کے درمیان اوّل درود شریف گیارہ بار اس کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) بار: یَا مُغْنِیُ

آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر رزق کی تنگی دور ہونے کی دعا کرے اور ہر نماز کے بعد اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف درمیان میں اکتالیس بار: یَا مُغْنِیُ پڑھا کریں۔ اور بعد نماز مغرب سورۂ واقعہ (پ ۲۷) ایک بار پڑھا کرے۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ رزق کی تنگی دور ہوگی اور رزق بے گمان ملے گا۔ اس دوران نماز کی پابندی ضروری ہے۔

# روزی میں برکت اور زیادتی کے لئے

نمازِ عشاء کی سنت نفل پڑھ کر وتر سے پہلے اول درود شریف گیارہ بار پڑھیں پھر چودہ سو بار (۱۴۰۰)

**یَا وَهَّابُ**

پڑھیں۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دعا کریں۔

اس عمل کی برکت سے قرض سے نجات حاصل ہوگی۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ گھر میں خیر و برکت ہوگی۔

# دشمنوں کے شر سے حفاظت کے لئے

روزانہ بعد نمازِ مغرب سورۃ لایلاف قریش (پ۳۰) مکمل سورت ایک سو بار پڑھا کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن ناکام ہو جائیں گے اور کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔ سورۃ لایلاف قریش یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ
فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ
جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۧ

# کاروبار اور تجارت میں ترقی کے لئے

جب دوکان پر یا تجارت اور کاروبار کے لئے جائیں تو ان پانچ



سورتوں کو ایک ایک مرتبہ پڑھیں۔ اس طرح کہ ہر سورت کے شروع میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اور آخر میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھیں۔ وہ سورتیں یہ ہیں:

سورۃ یٰۤاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ
اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ
وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ؕ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۧ

سورۃ اذا جاء نصر اللہ والفتح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ
فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ؕ
اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۧ

سورۃ قل ھو اللہ احد یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ
يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

سورۃ قل اعوذ برب الفلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝ وَ مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

سورہ قل اعوذ برب الناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ لا الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ کاروبار خوب چمکے گا۔

## تہجد نصیب ہونے کے لئے

تہجد شروع کرنے سے پہلے یہ کلمات دس دس بار پڑھیں۔

(۱) اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط (دس بار)

(۲) سُبْحَانَ اللّٰهِ ط (دس بار)

(۳) اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ (دس بار)

(۴) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ط (دس بار)

(۵) اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط (دس بار)

پھر تہجد کی دو رکعت ادا کریں۔ اس طرح کہ "پہلی رکعت" میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین تین بار "سورۂ اخلاص" (قل ھو اللہ احد) پوری پڑھیں



دوسری رکعت میں "سورۂ اخلاص" ایک بار پڑھ کر دونوں رکعتیں مکمل کرلیں۔ کم درجہ تہجد کا چار رکعت ہے۔ زیادہ بارہ ۱۲ رکعت۔ آٹھ رکعت بھی پڑھ سکتے ہیں۔

سوتے وقت:

۱۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ ط (۳۳ بار)

۲۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ط (۳۳ بار)

۳۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط (۳۴ بار)

پڑھا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے تہجد کی نماز پڑھنا نصیب ہوجائے گی۔ سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد) یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۝ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

## کثرتِ احتلام سے نجات کے لئے

نوجوانوں کو اکثر کثرتِ احتلام کا مرض لاحق ہوجاتا ہے۔ جس سے کمزوری دن بدن بڑھتی جاتی ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ دونوں اسماء گرامی:

یَا اَللّٰهُ - یَا حَفِیْظُ

چینی کی پلیٹ پر باوضو لکھے اور اس کو پانی سے دھوکر وہ پانی روزانہ پیجئے۔

رات کو سونے سے قبل وضو کرے اور یہ آخری تین سورتیں پڑھ کر ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لے اور اپنے سینے پر بھی دم کر لے۔

۱۔ سورۃ اخلاص ( ایک بار مکمل سورۃ )

۲۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۔

۲۔ سورۃ الفلق ( ایک بار مکمل سورۃ )

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۔

۳۔ سورۃ الناس ( ایک بار مکمل سورۃ )

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۔

اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ احتلام میں کمی آجائے گی۔



# جادو سے نجات

اگر کسی پر جادو کا اثر ہو تو باوضو اول تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سات بار آیۃ الکرسی اور اذان اور تکبیر کے کلمات پڑھے آخر میں تین بار درود شریف پڑھے اور پانی پر دم کر کے وہ پانی سحر یا جادو میں مبتلا شخص کو چار وقت:

۱۔ صبح ناشتہ سے پہلے۔

۲۔ دوپہر گیارہ بجے۔

۳۔ بعد نماز عصر

۴۔ سوتے وقت۔ یہ پانی پلائیں

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

اذان یہ ہے:

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ؕ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ؕ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ؕ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ؕ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ اَشْهَدُ

اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط
حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ط
حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط لَآ اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ ط

کلماتِ اقامت یہ ہیں:

اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط
اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط
اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط
حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ط حَیَّ عَلَی
الْفَلَاحِ ط قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ ط قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ ط
اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط

## ہر قسم کے مقدمہ میں کامیابی کے لئے

اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد گیارہ بار:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھ کر جج، حاکم اور گواہوں کی طرف منہ کر کے روزانہ صبح کو دم کیا کریں۔

سورۂ اخلاص، سورۃ الفلق، سورۃ الناس مکمل باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے صبح اور شام کو پیا کریں اور مقدمہ کی تاریخ کے



دنوں میں ضرور پیا کریں۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط اَللّٰهُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سورۂ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

سورۂ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ

سورۃ النّاس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ

## دشمنوں کے شر و فتنہ سے حفاظت اور نجات کے لئے

جب دشمن چاروں طرف سے نئے نئے طریقوں سے تنگ کرنے لگیں اور ستانے اور نقصان پہنچانے کا موقع خالی نہ چھوڑتے ہوں ایسے موذی دشمنوں سے حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل عمل کافی ہے پُر اثر ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے دشمن ہمیشہ ناکام رہے گا اور اللہ تعالیٰ نے چاہا تو جلد دفع ہو جائے گا۔

وہ عمل یہ ہے:

بعد نمازِ عشاء باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد تین سو بار یہ آیت پڑھے:

اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّيْ وَحُزْنِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ؕ

اس کے بعد پانچ سو پچھتر (۵۷۵) بار

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ؕ

پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو بارہ (۱۱۲) مرتبہ سُورۃ لِاِیْلٰفِ قریش پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر رو رو کر گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگے اور دشمنوں کی اصلاح اور ہدایت کی دُعا کرے اور ان کے شر سے حفاظت کی دُعا مانگے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دشمن کا ہر داؤ بیکار ہو جائے گا۔

سُورۃ لِاِیْلٰفِ قریش یہ ہے:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۠

## بچّوں کی نظرِ بد اور ہر قسم کے شرّ سے حفاظت کے لئے

چھوٹے بچّے پھول کی مانند ہوتے ہیں، ناسمجھ ہوتے ہیں۔ اس لئے ان پر نظرِ بد کا اثر جلد ہو جاتا ہے اور ناسمجھی کی وجہ سے ان کی حفاظت بھی ایک مستقل مسئلہ ہے لہٰذا اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ اس عمل کی برکت سے بچّہ ہر قسم کی نظرِ بد اور ہر طرح کے شرّ سے محفوظ رہتا ہے۔ وہ عمل یہ ہے:

یہ عمل صبح کو ایک مرتبہ اور شام کو ایک مرتبہ کرنا ہے۔ باوضو اوّل تین بار درود شریف، تین بار سورۂ فاتحہ، تین بار سورۂ اخلاص، تین بار سورۃ الفلق، تین بار سورۃ الناس، آخر میں تین بار درود شریف۔ یہ سب پڑھ کر بچوں پر دم کر دیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچّے ہر طرح محفوظ رہیں گے۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ

عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سُورۃ الفاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ؕ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۧ

سُورۃ الاخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۧ

سُورۃ الفلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۧ

سُورۃ النّاس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِکِ النَّاسِ ۙ اِلٰہِ النَّاسِ ۙ



مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۧ

## ہر قسم کے شر سے حفاظت کے واسطے

بعد نمازِ عشاء اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو ایک (۱۰۱) بار سورۂ "لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ" پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دفعِ شر کی دُعا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بُرائی اور شر سے حفاظت رہے گی۔

## ملازمت حاصل کرنے کا عمل

اگر کوئی چاہتا ہے کہ اس کو اچھی جگہ ملازمت مل جائے اور باعزت روزی کا سامان پیدا ہو جائے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل عمل بہت کارآمد اور مفید ہے۔ عمل یہ ہے:

بعد نمازِ عشاء باوضو گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد پانچ سو پچہتر (۵۷۵) بار

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ط

پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے اور پھر باعزت ملازمت کی دُعا کیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہترین جگہ ملازمت مل جائے گی۔

درود شریف نماز والا پڑھ لیں۔

## دشمنوں کے شر سے حفاظت

دشمنوں سے حفاظت کے لئے اور ان کی شرارتوں سے محفوظ رہنے کے لئے یہ عمل بہت فائدہ مند ہے۔ اصل بھروسہ اور اعتماد اللہ تعالیٰ کی ذات باعظمت کرے وہی حقیقی مدد کرنے والا ہے۔ عمل یہ ہے:

ہر نماز کے بعد باوضو اوّل درود شریف تین۳ بار اس کے بعد سات مرتبہ: اَللّٰھُمَّ اَکْرِمْنَا وَلَا تُھِنَّا۔

آخر میں درود شریف تین۳ بار پڑھ کر دُعا کیا کریں کہ اللہ تعالیٰ دینی اور دنیوی امتحانوں میں کامیاب کرے اور باعزت اور باعظمت بنائے۔ آمین

## عزت کا مقام حاصل کرنے کے لئے

عزت کا مقام حاصل کرنے کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ اس عمل کی برکت سے دشمنوں کے شر سے بھی حفاظت رہتی ہے

باوضو بعد نماز عشاء اول تین۳ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد تین سو تیرہ (۳۱۳) بار

یَا عَزِیْزُ

پڑھے۔ آخر میں تین۳ بار درود شریف پڑھ کر دُعاء کرے انشاءاللہ تعالیٰ معاشرتی زندگی میں عزت وعظمت کا مقام حاصل ہوگا۔ دشمن ناکام ہوں گے۔



## نیک اولاد کے لئے

ہر شخص چاہتا ہے کہ اس کی اولاد نیک اور صالح ہو۔ اس کے لئے اللہ تعالیٰ سے خصوصی دعائیں کی جائیں اور صبح وشام باوضو پڑھ کر خود اور بیوی پر دم کرے۔ اس سلسلہ میں سورۂ اخلاص، سورۃ الفلق سورۃ الناس کو باوضو تین تین بار پڑھیں اور اوّل وآخر درود شریف ضرور پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ اولادِ صالح پیدا ہوگی۔ پابندی سے عمل کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## ماں کا دودھ کم پینے والے یا کم کھانے والے بچوں کے لئے

جو بچے کھانے سے بھاگتے ہیں اور ان کو بھوک کم لگتی ہے جس کے سبب کمزور وناتواں رہتے ہیں۔ کم کھانے کے سبب اکثر بچے ضدی اور چڑچڑے مزاج کے ہوجاتے ہیں۔ ان کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے اس عمل کی بدولت انشاءاللہ تعالیٰ خوراک پوری استعمال کریں گے اور خوب پیٹ بھر کر کھائیں گے جس کے سبب ان کی صحت بحال ہوگی اور چہرے پر رونق آئے گی اور ضد اور چڑچڑاپن بھی ختم ہوجائے گا۔

وہ عمل یہ ہے:

باوضو اول درود شریف تین۳ بار، سورۂ فاتحہ تین۳ بار، سورۂ اخلاص تین۳ بار، سورۃ الفلق تین۳ بار، سورۃ الناس تین۳ بار درود شریف

تین بار پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ درودِ ابراہیمی یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ
عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ
عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سُورۃُ الفاتحہ یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ
یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝
اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ
عَلَیْھِمْ ۵ لا غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

سُورۃُ الاخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۵ وَلَمْ
یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

سُورۃُ الفلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ
شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝



وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

سُورۃُ النّاس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِکِ النَّاسِ ۝ اِلٰہِ النَّاسِ ۝
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۵ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ۝

## پریشانیوں سے نجات

ہر قسم کی پریشانیوں سے نجات کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

وہ عمل یہ ہے: باوضو تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سورۂ لِاِیلٰفِ قریش ایک سو (۱۰۰) بار پڑھے اس کے بعد درود شریف تین بار پڑھے۔

یہ عمل صبح کو بعد نمازِ فجر کرے اور رات کو بعد نمازِ عشاء روزانہ بلاناغہ کرے انشاءاللہ تعالیٰ تمام پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔

درود شریف یہ ہے:
(درودِ ابراہیمی)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ
عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ
عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سورہ لایلاف قریش یہ ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

لِاِیۡلٰفِ قُرَیۡشٍ ۝ اٖلٰفِہِمۡ رِحۡلَۃَ الشِّتَآءِ وَ الصَّیۡفِ ۝ فَلۡیَعۡبُدُوۡا رَبَّ ہٰذَا الۡبَیۡتِ ۝ الَّذِیۡۤ اَطۡعَمَہُمۡ مِّنۡ جُوۡعٍ ۬ۙ وَّ اٰمَنَہُمۡ مِّنۡ خَوۡفٍ ۝

## حج بیت اللہ شریف اور زیارتِ مدینہ طیبہ کے لئے

جو شخص حج بیت اللہ شریف کا شوق رکھتا ہو اور یہ چاہتا ہو کہ مدینہ طیبہ میں حاضری ہو جائے اور وسائل اس کے پاس نہ ہوں تو اسے چاہیئے کہ مندرجہ ذیل عمل کرے۔ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے غیب سے حج و زیارت کا سامان کر دے گا۔ وہ عمل یہ ہے:

تہجد کے وقت پڑھے اگر تہجد میں نہ ہو سکے تو اشراق کے وقت پڑھے اگر اشراق کے بعد بھی نہ ہو سکے تو بعد نمازِ مغرب اوابین کے بعد پڑھے اور جب تک حج و زیارت کا انتظام نہ ہو جائے برابر پڑھتا رہے۔ صرف ایک ہی وقت پڑھنا ہے چاہے تہجد میں پڑھ لے، چاہے اشراق کے بعد پڑھ لے چاہے بعد نمازِ مغرب اوابین کے نوافل پڑھ کر پڑھ لے، لیکن شرط یہ ہے کہ باوضو پڑھے اور اس کے بعد گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا رہے۔

اوّل تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد سات بار:



یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ ؕ

آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر دعا کر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی کوئی سبیل جانے کی نکل آئے گی۔ عمل شرط ہے۔

## سفلی، سحر، جن، آسیب بھوت پریت سے نجات۔

بعض مرتبہ لوگ دشمنی سے یا حسد کے سبب سفلی، جادو، سحر کرا دیتے ہیں یا بعض مرتبہ جن بھوت کا اثر ہو جاتا ہے جس کے باعث بعض مرتبہ طرح طرح کے امراض پیدا ہو جاتے ہیں جن کا علاج حکیم ڈاکٹر کے پاس نہیں ہوتا پھر ہوتا یہ ہے کہ ایک مرض صحیح ہوا تو دوسرا پیدا ہو گیا۔ دوسرا ختم ہوا تو تیسرا مرض پیدا ہو گیا۔ مریض دن بدن نڈھال اور کمزور ہوتا جاتا ہے۔ اس کو چکر آتے ہیں۔ خوراک بہت کم ہو جاتی ہے۔

اس کے دفعیہ کے لئے مندرجہ ذیل عمل بہت مفید ہے:

سات کنویں یا دریا، یا نہر، چشمے یا جھیل کا پانی ایک لوٹا بھر کر لے لے۔ اگر یہ نہ ہوں تو سات نلکوں کا پانی ایک لوٹا بھر کر لے اور اس میں سے ایک پاؤ یا آدھا کلو پانی نکال کر ایک بوتل میں ڈال لے اور اس میں لکڑی کے کولہو سے نکلا ہوا تیل ایک پاؤ یا آدھا کلو ملا کر دیگچی میں ڈال دے اور بالکل ہلکی آنچ پر اس کو گرم کرے یہاں تک کہ تمام پانی جل جائے اور صرف تیل باقی رہ جائے۔ اس

تیل پر باوضو اول تین بار درود شریف اس کے بعد تین بار سورۂ فاتحہ تین بار آیۃ الکرسی، تین بار سورۂ اخلاص، تین بار سورۃ الفلق، تین بار سورۃ الناس آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر تیل پر دم کریں۔ اسی طرح ایک بار اور پڑھ کر پانی پر دم کریں وہ تیل روزانہ صبح وشام ہلکا ہلکا سر سے پاؤں تک مالش کریں۔ اور پڑھا ہوا پانی چار وقت ایک ایک گھونٹ پلائے۔

پانی پلانے کے اوقات یہ ہیں:

① صبح ناشتہ سے قبل۔

② دوپہر گیارہ بجے۔

③ بعد نماز عصر۔

④ بعد نماز عشاء۔

اگر پڑھا ہوا تیل کم پڑجائے یا پانی کم ہوجائے تو اور پڑھ کر دم کرلے۔ درود شریف یہ ہے:

(درود ابراہیمی)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔ اَللّٰهُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

سورۃ الاخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

سورۃ الفلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ

غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ○ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ○ وَمِنْ
شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ○

سورۃ النّاس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ○ مَلِکِ النَّاسِ ○ اِلٰہِ النَّاسِ ○
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ○ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ○ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ○

## بواسیر کا خاتمہ

بواسیر بہت موذی مرض ہے۔ انسان اس کی بدولت ہر وقت بے چین رہتا ہے بعض مرتبہ خون آنے سے بے حد کمزوری بڑھ جاتی ہے اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

فجر کی نماز کی سنت میں پہلی رکعت میں "سورۃ الم نشرح" مکمل اور دوسری رکعت میں "الم ترکیف" مکمل پڑھتا رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بہت فائدہ ہوگا۔ سورۃ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ○ وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ ○
الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَھْرَکَ ○ وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ ○ فَاِنَّ مَعَ
الْعُسْرِ یُسْرًا ○ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ○ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ○



وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ ○

سورۃ "الم ترکیف" یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ تَرَ کَیْفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصْحٰبِ الْفِیْلِ ○ اَلَمْ یَجْعَلْ کَیْدَھُمْ
فِیْ تَضْلِیْلٍ ○ وَّاَرْسَلَ عَلَیْھِمْ طَیْرًا اَبَابِیْلَ ○ تَرْمِیْھِمْ
بِحِجَارَۃٍ مِّنْ سِجِّیْلٍ ○ فَجَعَلَھُمْ کَعَصْفٍ مَّاْکُوْلٍ ○

دوسرا عمل یہ کریں کہ اول تین بار درود شریف اس کے بعد اکیاون بار " بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ"
آخر میں تین ۳ بار درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کرکے پانی پی لیں۔ یہ عمل صبح کریں اور ایک مرتبہ شام کے وقت کریں۔

## پڑھائی میں دل لگنا، ذہن روشن ہونا

بعض بچے شرارت بہت کرتے ہیں لیکن پڑھنے میں دلچسپی نہیں لیتے اس کے سبب اکثر اپنے ہم جماعت بچوں سے پیچھے رہ جاتے ہیں۔ پڑھائی میں دل لگنے، ذہن روشن ہونے اور یادداشت مضبوط ہونے کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے:

باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد سورۃ اَلَمْ نَشْرَحْ مکمل سات بار پڑھیں آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کردیں اور بچے کو دم کیا ہوا پانی دن میں چار مرتبہ

پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ پڑھائی میں دلچسپی لے گا۔ ذہن روشن ہوگا اور پڑھا ہوا سبق یاد رہے گا۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سورۂ الم نشرح یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰی رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

## ہر قسم کی پریشانی سے نجات کے لئے

اگر کسی کا مالی نقصان ہو جائے یا جان کو خطرہ پیش آجائے دشمن ہر وقت گھات میں ہو کہ موقع ملے اور وار کرے۔ ان تمام پریشانیوں سے نجات کے لئے روزانہ کسی وقت بھی باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف اس کے بعد تین سو (۳۰۰) بار

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ ط



آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے ہر قسم کے شر سے حفاظت اور امان کی دعاء مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر پریشانی اور فکر دور ہو جائے گی اور امن و چین حاصل ہوگا۔ یہ عمل روزانہ بلاناغہ پابندی کے ساتھ کرے۔ اگر ایک دن چھوٹ جائے تو دوسرے دن دو مرتبہ پڑھ لے۔

## تبلیغ و دعوت کے کام میں برکت کے لئے

جو لوگ وعظ و نصیحت یا تبلیغ و دعوت کا کام کرتے ہیں ان کے لئے یہ عمل بہت ضروری ہے تاکہ ان میں کشش پیدا ہو ہر شخص ان سے محبت کرے اور ان کی بات سنے اور اس پر عمل کرنے کی کوشش کرے۔ اس کے لئے پہلی شرط یہ ہے کہ تبلیغ میں اخلاصِ نیت ہو یعنی نیت میں کوئی خرابی نہ ہو۔ واہ واہ کے لئے تقریر نہ کرے اور نہ واہ واہ کرنے سے خوش ہو۔ دوسرے یہ کہ بیان میں اللہ تعالیٰ کی رضا مقصود ہو غیر کو راضی کرنے کا دل میں خیال نہ آئے۔ خود کو چھوٹا جانے اور اللہ کے دین کی بات پہنچانے میں پوری کوشش کرے چاہیے لوگ شاباشی نہ دیں اور نہ اس کی تعریف کریں۔ اخلاصِ نیت کے بعد مندرجہ ذیل عمل بھی کرتا رہے تاکہ دعوت و تبلیغ کا کام آگے بڑھے اور دین پر عمل کرنے والوں کی تعداد میں اضافہ ہو۔ عمل یہ ہے:

ہر نماز کے بعد اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد اکتالیس بار:

"بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ"

پڑھے اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لیا کرے اور دعاء کیا کرے کہ:

اے اللہ! میری نیّت کو خالص کرنے اور ریاء اور دکھاوے سے حفاظت فرما اور میری زبان میں تاثیر پیدا فرما اور میرے کام میں برکت پیدا فرما۔

## ہر قسم کے غم اور فکر کا خاتمہ

یہ عمل ہر قسم کے غم کو دور کرتا ہے اور پریشانی سے مکمّل نجات دیتا ہے۔ بعد نمازِ عشاء اوّل درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اس کے بعد تین سو بار:

اِنَّمَآ اَشْکُوْا بَثِّیْ وَحُزْنِیْٓ اِلَی اللّٰہِ۔

آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے ہر قسم کی پریشانی اور ہر قسم کے فکر کو دور کرنے کے لئے دعاء مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام غم و فکر دور ہو جائے گا اور دل ہر وقت خوش رہے گا۔

✲



## غلبۂ شہوت ختم کرنے کے لئے

شہوت کا غلبہ ختم کرنے کے لئے اوّل تین مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو بار:

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ مِنْ نَفْخِہٖ وَنَفْثِہٖ وَھَمَزَاتِہٖ۔ آخر میں تین بار درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے غلبۂ شہوت ختم ہو گا اور عبادت میں دل لگے گا لیکن شرط یہ ہے کہ یہ عمل روزانہ کرے۔

## دشمن سے سخت خطرے کے وقت کی دعاء

جب دشمن کے حملے کا شدید خطرہ ہو جیسا کہ موجودہ صورتِ حال ہے اس وقت مسلمانوں کو چاہیئے کہ نمازوں کے بعد اور دیگر اوقات میں دل و جان سے درج ذیل دعائیں مانگیں، قرآن کریم اور رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسے موقعہ پر ان دعاؤں کا مانگنا ثابت ہے۔

- حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔ (القرآن)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ ہمارے لئے کافی ہے اور وہی بہتر مددگار ہے۔

- اَللّٰھُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَاٰمِنْ رَوْعَاتِنَا۔ (مسند احمد)

ترجمہ: اے اللہ! ہماری پردہ پوشی فرما اور ہماری گھبراہٹ کو بے خوفی اور اطمینان میں تبدیل فرما۔

- اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ

مِنْ شُرُوْرِهِمْ۔ (ابوداؤد)

ترجمہ: اے اللہ! ہم آپ کو ان دشمنوں کے مقابلے میں کرتے ہیں اور ان کے شر سے آپ کی پناہ مانگتے ہیں۔

## قنوتِ نازلہ

اَللّٰهُمَّ اهْدِنَا فِيْمَنْ هَدَيْتَ وَعَافِنَا فِيْمَنْ
اے اللہ! ہمیں ہدایت کر ان لوگوں میں کہ تو نے ہدایت کی اور عافیت دے ہمیں ان
عَافَيْتَ وَتَوَلَّنَا فِيْمَنْ تَوَلَّيْتَ وَبَارِكْ لَنَا فِيْمَا
لوگوں میں کہ تو نے عافیت دی اور ہمیں دوست بنا ان لوگوں میں کہ تو نے دوست بنایا اور ہمیں
اَعْطَيْتَ وَقِنَا شَرَّ مَا قَضَيْتَ فَاِنَّكَ تَقْضِيْ وَلَا
برکت دے اس چیز میں کہ تو نے دی اور بچا اس چیز کی بدی سے کہ تو نے حکم کیا بیشک تو
يُقْضٰى عَلَيْكَ اِنَّهٗ لَا يَذِلُّ مَنْ وَّالَيْتَ وَلَا يَعِزُّ
حکم کرتا ہے اور تجھ پر حکم نہیں کیا جاتا، تحقیق رسوا نہیں ہوتا وہ جسے تو نے دوست بنایا
مَنْ عَادَيْتَ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ، نَسْتَغْفِرُكَ
اور عزت نہیں پاتا وہ جس سے تو نے دشمنی کی، تو برکت والا ہے پروردگار ہمارے اور برتر
وَنَتُوْبُ اِلَيْكَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ۔
ہے، ہم تجھ سے بخشش مانگتے ہیں اور تیری طرف رجوع کرتے ہیں اور درود بھیجے اللہ تعالیٰ حضرت نبی پر:
اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَ
اے اللہ! بخش ہمیں اور ایمان والوں کو اور ایمان والیوں کو اور



وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَاَلِّفْ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ
اور مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کو اور محبت دے باہم ان کے دلوں میں
وَاَصْلِحْ ذَاتَ بَيْنِهِمْ وَانْصُرْهُمْ عَلٰى عَدُوِّكَ وَعَدُوِّهِمْ۔
اور صلح دے ان کے آپس میں اور مدد دے ان کو اپنے دشمن پر۔ اور ان کے دشمن پر۔
اَللّٰهُمَّ الْعَنِ الْكَفَرَةَ الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ
اے اللہ! رحمت سے دور کر کافروں کو جو منہ پھیرتے ہیں۔
عَنْ سَبِيْلِكَ وَيُكَذِّبُوْنَ رُسُلَكَ وَيُقَاتِلُوْنَ اَوْلِيَاءَكَ۔
تیری راہ سے اور جھٹلاتے ہیں تیرے رسولوں کو اور قتل کرتے ہیں تیرے دوستوں کو۔
اَللّٰهُمَّ خَالِفْ بَيْنَ كَلِمَتِهِمْ وَزَلْزِلْ اَقْدَامَهُمْ
اے اللہ! مخالفت ڈال ان کے کلام میں اور لغزش دے ان کے قدموں کو
وَاَنْزِلْ بِهِمْ بَاْسَكَ الَّذِيْ لَا تَرُدُّهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ۔
اور اتار ان پر اپنی سختی جسے تو نہیں ہٹاتا گناہ گاروں کی قوم سے۔

## دعائے مشائخ در شب براءت

(۱۵ شعبان المبارک)

از: شیخ المشائخ حضرت سید انور حسین نفیس الحسینی شاہ صاحب دامت برکاتہم

مشائخ سے شب براءت کے سلسلہ میں ایک دعا منقول ہے جو پندرھویں شب کو کی جاتی ہے۔ مولانا سید عبدالحیٔ سابق ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ (والد بزرگوار حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ) نے اس پر کچھ روشنی

والی ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ:

"شعبان کی پندرھویں شب کو نماز پڑھنا اور دن کو روزہ رکھنا مسنون ہے۔ حدیث میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس مبارک شب میں آسمانِ دنیا سے غروبِ آفتاب سے صبح صادق تک تجلّی فرماتا ہے اور ارشاد ہوتا ہے کہ جو شخص اپنے گناہوں کو بخشوانا چاہتا ہے وہ آئے میں اس کے گناہ بخش دوں گا۔ جو شخص رزق حاصل کرنا چاہتا ہے میں اس کو روزی دوں گا۔ جو کسی مصیبت میں مبتلا ہو اس کو تندرست کروں گا۔"

بزرگوں سے ثابت ہے کہ وہ شب برات کو نمازِ مغرب کے بعد سورۂ یٰسین تین بار پڑھتے ہیں۔ اوّل بار عُمر درازی کی نیّت سے، دوسری مرتبہ بلاؤں کے دفع کرنے کے واسطے، تیسری بار خدا کے سوا کسی اور کا محتاج نہ ہونے کے لئے اور ہر بار سورۂ یٰسین کے بعد ذیل کی دُعاء ایک بار پڑھتے ہیں۔ اس دُعاء کی برکت سے اللہ تعالیٰ ان کی حاجت روائی فرماتا ہے اور سال بھر تک تمام مصیبتوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ مجھ (نفیس الحسینی) کو مشائخ سے دُعا پہنچی ہے، میں تمام مسلمانوں کو جو اس کے پڑھنے کے خواہش مند ہوں، اجازت دیتا ہوں۔ (احقر نفیس الحسینی)

اَللّٰهُمَّ يَا ذَاالْمَنِّ وَلَا يُمَنُّ عَلَيْكَ يَا ذَا

ترجمہ: اے اللہ! اے احسان فرمانے والے تجھ پر احسان نہیں کیا جاتا۔ اے عزت

الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَاذَاالطَّوْلِ وَالْاِنْعَامِ

اور بزرگی والے۔ اے قدرت اور انعام والے



لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ ظَهْرَ اللَّاجِئِيْنَ وَجَارَ الْمُسْتَجِيْرِيْنَ

تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ تو پناہ لینے والوں اور امان طلب کرنے والوں

وَاَمَانَ الْخَائِفِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ كَتَبْتَنِيْ عِنْدَكَ

اور ڈرے ہوؤں کی پناہ ہے۔ اے اللہ! اگر تو نے اپنی کتاب

فِيْ اُمِّ الْكِتَابِ شَقِيًّا اَوْ مَحْرُوْمًا اَوْ مَطْرُوْدًا اَوْ مُقْتَرًا

تقدیر میں میرا بدبخت ہونا یا نامُراد یا مردود ہونا یا میرے

عَلَيَّ فِي الرِّزْقِ فَامْحُ اَللّٰهُمَّ بِفَضْلِكَ شَقَاوَتِيْ وَ

رزق کا تنگ ہونا لکھا ہے تو اے اللہ! اپنے فضل سے میری بدبختی اور

حِرْمَانِيْ وَطَرْدِيْ وَ اِقْتَارَ رِزْقِيْ وَاَثْبِتْنِيْ عِنْدَكَ

میری محرومی اور میری نامرادی اور میرے رزق کی تنگی کے فیصلے کو مٹا دے

فِيْ اُمِّ الْكِتَابِ سَعِيْدًا مَّرْزُوْقًا مُّوَفَّقًا لِّلْخَيْرَاتِ

اور اپنی کتاب میں میرے لئے نیک بخت ہونے، کشادہ رزق پانے اور نیکیوں کی توفیق پانے

فَاِنَّكَ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ فِيْ كِتَابِكَ الْمُنَزَّلِ

کا فیصلہ لکھ دے کیونکہ تو نے اپنے بھیجے ہوئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کردہ کتاب میں فرمایا

عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّكَ الْمُرْسَلِ يَمْحُوا اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَ

ہے اور تو سچ ہی فرماتا ہے کہ اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے مٹا دیتا ہے اور

يُثْبِتُ وَعِنْدَهٗ اُمُّ الْكِتَابِ اِلٰهِيْ بِالتَّجَلِّي الْاَعْظَمِ

جو چاہتا ہے لکھ دیتا ہے اور اسی کے پاس کتابِ تقدیر ہے۔ اے اللہ! تجھ سے

فِیْ لَیْلَۃِ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ الْمُکَرَّمِ الَّتِیْ یُفْرَقُ

اُس تجلّی کے واسطے سے (سوال کرتا ہوں) جو شعبان کی پندرھویں رات میں

فِیْھَا کُلُّ اَمْرٍ حَکِیْمٍ وَّ یُبْرَمُ اَنْ تَکْشِفَ عَنَّا

(جس میں ہر حکمت والے معاملے کا فیصلہ کیا جاتا ہے) نازل ہوتی ہے تو ہم سے ہر مصیبت

مِنَ الْبَلَاءِ مَا نَعْلَمُ وَمَا لَا نَعْلَمُ وَمَا بِہٖ اَنْتَ بِہٖ

ٹال دے۔ جو ہم جانتے ہیں اور جو ہم نہیں جانتے اور جس کو تو زیادہ

اَعْلَمُ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَکْرَمُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی

جانتا ہے۔ بے شک تو ہی عزت و بزرگی والا ہے اور درود و سلام ہو ہمارے

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ۔

آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل اور اصحاب پر۔"

## مسافر کی حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص سفر پر روانہ ہوتا ہے اور اہلِ خانہ چاہتے ہیں کہ مسافر کو راستہ میں کوئی تکلیف یا حادثہ پیش نہ آئے اور وہ صحت و سلامتی کے ساتھ گھر واپس آئے اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ جب مسافر سفر پر روانہ ہوجائے تو گھر کے افراد میں سے کوئی بھی مرد یا عورت باوضو اکتالیس (۴۱) بار سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) پڑھے اور دعا کرے کہ اللہ تعالیٰ مسافر کو سفر کے دوران محفوظ رکھے اور سلامتی کے ساتھ واپس کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسافر صحت و سلامتی کے ساتھ گھر واپس لوٹ کر آئے گا۔



**عملیات و تعویذات حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی صاحب رحمۃ اللہ علیہ**

## ام الصّبیان کے لئے عمل

ام الصّبیان بچوں کے لئے بہت خطرناک مرض ہے۔ بچہ روز بروز سوکھتا جاتا ہے۔ گوشت گھل کر صرف ہڈیاں باقی رہ جاتی ہیں اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

ایک دھاگہ خواہ کسی رنگ کا ہو سفید ہو یا سیاہ (کالا) اور کوئی مقدار تاروں کی بھی نہیں (یعنی دھاگوں کی کوئی مقررہ تعداد نہیں ہے۔ پانچ یا سات یا گیارہ ہو بلکہ جتنے دھاگے چاہے لے لے) مگر سات یا نو یا گیارہ ہوں تو بہتر ہے اس پر اکتالیس (۴۱) بار سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر ہر بار فاتحہ پڑھنے کے بعد ایک گرہ لگاؤ۔ اکتالیس بار پڑھ کر گرہ لگائیں گے تو گرہ بھی اکتالیس ہو جائیں گی۔ وہ دھاگہ بچے کے گلے میں ڈال دو۔ حق تعالیٰ شانہٗ کے فضل سے بچہ اس بیماری سے محفوظ ہو جائے گا۔ اور صحت مند ہو جائے گا۔ سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ

یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا

الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۝

غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

## سحر، جادو، آسیب جن اور بیماری کا علاج

مندرجہ ذیل اسم مبارک کو چینی کی رکابی (پلیٹ) پر باوضو لکھا جائے اور وہ پانی یا عرقِ گلاب یا عرق کیوڑہ سے دھوکر ہر روز پلاؤ اور اس اسم کے ساتھ سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ کے بھی لکھے تو بہت مفید ہے۔

وہ اسم یہ ہے:

يَا حَيُّ حِيْنَ لَا حَيَّ فِيْ دَيْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَائِهٖ يَا حَيُّ۔

سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

## دشمن اور حاسدوں کے شر سے حفاظت

بعض مرتبہ حسد اور کینہ کے سبب لوگ بلاوجہ دشمن بن جاتے ہیں اور قدم قدم پر دشمنی کرتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے شر و فتنہ سے حفاظت کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

اس کی کوئی تعداد مقرر نہیں ہے نہ ہی وقت مقررہ پر پڑھنا ہے بلکہ جس



قدر ہوسکے اور جس وقت ہوسکے۔ وہ پڑھے۔ کلمات یہ ہیں:

لَا مَلْجَاَ وَلَا مَنْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّا اِلَيْهِ۔

یہ عمل باوضو اور بے وضو دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔ اس عمل کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن ناکام و نامراد ہوگا اور حصولِ مقاصد میں کامیابی ہوگی۔

## سحر و جادو سے حفاظت

جس شخص پر جادو کا اثر ہو یا دشمنوں کی طرف سے ظلم و زیادتی کا ڈر ہو اس کو چاہیئے کہ پانچ سو بار روزانہ ایک ہی بیٹھک میں یا ہر نماز کے بعد ایک ایک سو بار پڑھے اس طرح پانچ سو بار پورا ہوگا۔

وہ کلمات یہ ہیں:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ط

انشاءاللہ تعالیٰ دشمن ہر طرح سے ناکام ہوگا سحر و جادو کے دفعیہ کے لئے یہ آسان عمل باوضو کرنا ضروری ہے:

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ (پوری سورت) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ (پوری سورت)، تین بار اور آیۃ الکرسی ایک بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے تمام بدن پر پھیر لیا کرو۔ اور انہی کو صبح فجر کی نماز کے بعد اور عشاء کی نماز کے بعد اسی طرح پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے تمام بدن پر پھیر لے۔

انشاءاللہ تعالیٰ کسی کا سحر و مکر اثر نہ کرے گا۔

يَرْجِعُوْنَ ○ يٰسٓ ○ يٰسٓ ○ يٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○
پھریں گے یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ قسم ہے قرآنِ حکیم کی
اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ○ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ
بیشک تو پیغمبروں میں سے ہے سیدھے راستے پر اتارا ہوا ہے غالب
الرَّحِيْمِ ○ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ○ لَقَدْ
مہربان کا تو کہ تو ڈرائے لوگوں کو کہ نہیں ڈرائے گئے ان کے باپ دادا پس وہ غافل ہیں البتہ
حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ○ اِنَّا جَعَلْنَا فِىٓ اَعْنَاقِهِمْ
ثابت ہو چکا قول ان میں سے اکثر پر تو وہ نہیں مانیں گے تحقیق ہم نے ڈال دیئے ہیں گردنوں
اَغْلٰلًا فَهِىَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ○ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ
ان کی میں طوق پس وہ ان کی ٹھوڑیوں تک ہیں پس وہ سر اونچا کئے ہوئے ہیں اور ہم نے بنا دی ہے ان کے
اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا
آگے ایک دیوار اور ان کے پیچھے ایک دیوار اور پھر اوپر سے ان کو ڈھانک دیا ہے
يُبْصِرُوْنَ ○ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ (سہ بار) ہر دو دست بزور بر زمین زند و محروم ولی
تو ان کو سوجھتا نہیں۔ بدشکل اور رسوا ہوئے منہ دشمنوں کے (تین بار) دونوں ہاتھ زور سے زمین پر مارے اور دشمن
اعدا متصور کند لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا (سہ بار) ہر دو
کی تباہی کا تصور کرے) واسطے زندہ قائم رہنے والے کے اور تحقیق ناکام ہوا وہ شخص کہ جس نے اٹھا لیا ظلم کو (تین بار) دونوں
دست بجانب اعداء وقف زند طٰهٰ طٰسٓمٓ انگشت ہائے ہر دو دست بترتیب
ہاتھ دشمن کی طرف مارے اور تھوکے) طٰهٰ طٰسٓمٓ (دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو ترتیب سے
بند نماید حٰمٓ عٓسٓقٓ ○ انگشت ہا ہر دو دست بترتیب کشاید مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ
بند کرے) حٰمٓ عٓسٓقٓ (دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو ترتیب سے کھولے) اس نے چلا دیئے دو سمندر



يَلْتَقِيٰنِ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ ○ حٰمٓ پیش بگوید حٰمٓ پس بگوید
کہ ملتے ہیں ان کے درمیان ایک پردہ ہے کہ ایک دوسرے پر زیادتی نہیں کرتے حٰمٓ آگے کہے حٰمٓ پیچھے کہے
حٰمٓ جانب راست بگوید حٰمٓ جانب چپ بگوید حٰمٓ جانب بالا بگوید حٰمٓ
حٰمٓ دائیں طرف کہے حٰمٓ بائیں طرف کہے حٰمٓ اوپر کی طرف کہے حٰمٓ
جانب زیر بگوید بعد حٰمٓ ششم ایں دعا بخواند دَفَعْتُ بِاَمْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى كُلَّ
نیچے کی طرف کہے چھٹی حٰمٓ کے بعد دعا پڑھے) دفع کی میں نے ساتھ حکم اللہ تعالیٰ کے ہر
بَلَآءٍ وَّقَضَآءٍ يَّجِىْءُ مِنْ هٰذِهِ الْجِهَاتِ السِّتَّةِ تَاَمَّنُ بِاِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰى
بلا اور قضاء جو آتی ہے ان اطراف ستہ سے امان پاؤں میں ساتھ اذن اللہ تعالیٰ کے
مِنْ جَمِيْعِ الْاٰفَاتِ وَالْعَاهَاتِ حٰمٓ ہفتم بر ہر دو دست خوانده بر روئے و بدن
ہر آفت اور بلا سے حٰمٓ ساتویں ہر دونوں ہاتھوں پر پڑھ کر اپنے چہرا اور بدن
از سر تا پا فرود آرد۔ واگر برائے مقہوری اعداء بخواند بعد حٰمٓ ششم ادعیہ مقہوری اعداء نیز خواند
پر سر سے پاؤں تک لائے اور اگر واسطے مقہوری اعداء کے پڑھے بعد حٰمٓ چھٹی کے دعا مقہوری اعداء بھی پڑھے
حُمَّ الْاَمْرُ وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ ○ حٰمٓ ○ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ
گرم ہوا کام اور آگئی مدد خدا تعالیٰ کی پس ہم پر فتحیاب ہوں گے حٰمٓ اتارنا اس کتاب کا
مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ○ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ
اللہ کی طرف سے ہے جو زبردست علم والا ہے بخشنے والا گناہوں کا اور قبول کرنے والا توبہ کا سخت عذاب کرنے والا
ذِى الطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ○ بِسْمِ اللّٰهِ بَابُنَا تَبَارَكَ
صاحب قوت کا۔ نہیں کوئی معبود مگر وہ اسی کی طرف ہے پھر جانا۔ بسم اللہ ہمارا دروازہ ہے اور سورۂ تبارک
حِيْطَانُنَا يٰسٓ سَقْفُنَا انگشت ہائے دست راست بہ ترتیب بند نماید كٓهٰيٰعٓصٓ
دیواریں اور یٰسٓ چھت ہمارے گھر کی ہے (دائیں ہاتھ کی انگلیاں ترتیب سے بند کرے) کلمہ كٓهٰيٰعٓصٓ

كِفَايَتُنَا حٰمٓ ○ عٓسٓقٓ بہ ترتیب انگشتہائے دستِ چپ بند نماید حِمَايَتُنَا
ہماری کفایت ہے حٰمٓ عٓسٓقٓ (ترتیب سے انگلیاں بائیں ہاتھ کی بند کرے) ہماری حمایت ہے
اٰمِيْنَ ○ (۳ بار) فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ یکبار انگشتہائے
آمین۔ (تین بار) پس جلد کفایت کرے گا تجھ کو اللہ اور وہ سننے والا جاننے والا ہے (ایک بار انگلیاں
ہر دو بکشاید سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا وَ
دونوں ہاتھ کی کھولے) پردہ عرش کا لٹکا ہوا ہے ہم پر اور آنکھ خدا کی دیکھنے والی ہے ہماری طرف اور
بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يَقْدِرُ اَحَدٌ عَلَيْنَا وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ○ بَلْ هُوَ
ساتھ مدد اللہ کے نہ قادر ہو سکے ہم پر کوئی اور اللہ نے گرد اُن کے سے گھیر رکھا ہے بلکہ وہ
قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ ۙ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ○ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا ط فَاللّٰهُ خَيْرٌ
قرآن مجید ہے بیچ لوح محفوظ کے پس اللہ بہتر ہے نگہبانی کرنے والا پس اللہ بہتر ہے
حَافِظًا ۔ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا ۙ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○ اِنَّ وَلِيِّ َ اللّٰهُ
نگہبانی کرنے والا پس اللہ بہتر ہے نگہبانی کرنے والا اور وہ سب مہربانوں سے زیادہ مہربان ہے تحقیق میرا کارساز
الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ ۖ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ○ (ہفت بار) فَاِنْ تَوَلَّوْا
اللہ ہے کہ اس نے اُتارا کتاب کو اور وہ دوست رکھتا ہے نیکوکاروں کو (سات بار) پس اگر پھر جائیں
فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ
پس کہہ دو کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی معبود مگر وہ اسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ ہے صاحب عرش
الْعَظِيْمِ ○ (ہفت بار) بِسْمِ اللّٰهِ الشَّافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الْكَافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ
عظیم کا۔ (سات بار) ساتھ نام اللہ کے جو شافی ہے۔ ساتھ نام اللہ کے جو کافی ہے ساتھ نام اللہ کے
الْمُعَافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا
جو معاف کرنے والا ہے ساتھ نام اللہ کے کہ نہیں ضرر پہنچاتی ساتھ نام اس کے کہ کوئی چیز زمین میں اور نہ



فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ ۳ بار وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ
آسمان میں اور وہ سننے والا جاننے والا ہے (تین بار) اور نہیں پھرنا گناہوں سے اور نہ قوت طاعت کی مگر
الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ (۳ بار)، وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ
ساتھ اللہ برتر بزرگ کے (تین بار) اور درود اللہ برتر کا اوپر نیک خلق محمدؐ کے اور اسکی اولاد
وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ○ بِرَحْمَتِهٖ وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○ اِنَّ اللّٰهَ
اور اس کے اصحابؓ پر اپنی رحمت سے اے مہربان زیادہ مہربانوں کے تحقیق اللہ تعالیٰ
وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَ
اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اوپر نبیؐ کے اے ایمان والو درود بھیجو اس پر اور
سَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا
سلام حق سلام بھیجنے کا اے اللہ درود بھیج اوپر سردار ہمارے محمدؐ کے اور اوپر اولاد سردار ہمارے
مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ ○
محمدؐ کے اور برکت بھیج اور سلام

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
شروع ساتھ نام اللہ کے جو بخشش کرنے والا مہربان ہے

يَآ اَللّٰهُ (۳ بار) يَا نُوْرُ (۳ بار) يَآ اَللّٰهُ يَا نُوْرُ يَا حَقُّ يَا مُبِيْنُ اَكْسِنِيْ مِنْ
اے اللہ (تین بار) اے نور (تین بار) اے اللہ اے نور اے حق اے ظاہر کرنے والے لباس پہنا مجھے
نُوْرِكَ وَعَلِّمْنِيْ مِنْ عِلْمِكَ وَفَهِّمْنِيْ مِنْ عِنْدِكَ وَاَسْمِعْنِيْ مِنْكَ
اپنے نور سے اور سکھلا تو ہم کو اپنے علم سے اور سمجھ دے ہم کو اپنے پاس سے اور سنا تو ہم کو اپنی طرف
وَاَبْصِرْنِيْ بِكَ وَاَقِمْنِيْ بِشُهُوْدِكَ وَعَرِّفْنِي الطَّرِيْقَ اِلَيْكَ وَهَوِّنْ
سے اور دکھا تو ہم کو اپنے ساتھ اور قائم کر ہم کو اپنی حضوری میں اور پہنچا دے ہم کو اپنی طرف کے راستے کی اور آسان

عَلَیَّ بِفَضْلِكَ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝ یَا سَمِیْعُ یَا عَلِیْمُ یَا حَلِیْمُ

کر اوپر ہمارے اپنے فضل سے بیشک تو اوپر ہر چیز کے قادر ہے۔ اے سننے والے اے جاننے والے اے بُردبار

یَا عَظِیْمُ یَا عَلِیُّ اِسْمَعْ دُعَآئَنَا وَنِدَآئَنَا بِخَصَآئِصِ لُطْفِكَ اٰمِیْنَ ۝

اے بزرگ اے بلند تر سُن تو دعا ہماری کو اور پکار ہماری ساتھ خاص مہربانی اپنی کے۔ آمین

اٰمِیْنَ ۝ اٰمِیْنَ ۝ بہر آمین ہر دو دست آہستہ بر زمین زند و تصوّر مطلوب خود کند

آمین آمین (ہر آمین پر دونوں ہاتھ آہستہ زمین پر مارے اور اپنے مطلوب کا خیال کرے۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ (۳ بار) یَا عَظِیْمُ

پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ کلمات اللہ کے کہ پورے اور کامل ہیں سب تمام سے اس چیز کے پیدا کیا (تین بار) اے بڑے

السُّلْطَانِ یَا قَدِیْمَ الْاِحْسَانِ ۝ یَا دَآئِمَ النِّعَمِ ۝ یَا بَاسِطَ الرِّزْقِ

غلبہ والے اے قدیم سے احسان کرنے والے اے ہمیشہ نعمت دینے والے اے فراخ کرنے والے روزی کے

یَا وَاسِعَ الْعَطَایَا یَا دَافِعَ الْبَلَایَا یَا سَامِعَ الدُّعَآءِ ۝ یَا حَاضِرًا لَّیْسَ

اے کشادہ کرنے والے بخششوں کے اے دور کرنے والے بلاؤں کے اے سننے والے دعا کے اے وہ ذات کہ حاضر ہے کسی

بِغَآئِبٍ ۝ یَا مَوْجُوْدًا عِنْدَ الشَّدَآئِدِ یَا خَفِیَّ اللُّطْفِ یَا لَطِیْفُ

وقت غائب نہیں اے وہ ذات کہ موجود ہے وقت سختیوں کے اے پوشیدہ مہربانی کرنے والے اے پاکیزہ کار

الصُّنْعِ یَا مُجْمِلَ السِّتْرِ ۝ یَا حَلِیْمًا لَّا یَعْجَلُ ۝ یَا كَرِیْمًا لَّا یَبْخَلُ ۝

اے اچھی طرح ڈھکنے والے پوشیدہ عیبوں کے اے بردبار کہ نہیں جلدی کرتا اے بخشش کرنے والے نہیں بخل کرتا

اِقْضِ حَاجَتِیْ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝ (۳ بار) یَا مُجِیْبُ

پوری کر حاجت میری اپنی مہربانی سے اے مہربان زیادہ مہربانوں سے (تین بار) اے قبول کرنے والے

یَا مُجِیْبُ یَا مُجِیْبُ اَجِبْ دَعْوَتِیْ وَاقْضِ حَاجَاتِیْ وَاغْفِرْ ذُنُوْبِیْ

اے قبول کرنے والے اے قبول کرنے والے قبول کر میری دعا اور پوری کر میری حاجتیں اور بخش میرے گناہ



بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اپنی مہربانی سے اے مہربان زیادہ مہربانوں سے اے اللہ درود بھیج اوپر سردار ہمارے محمدؐ کے

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ وسیلہ یا حفیظ ۹۹۸ بار یا ۱۰۷

اور اوپر اولاد سردار ہمارے محمدؐ کے اور برکت بھیج اور سلام اے نگہبان

بار یا ۱۷ یا ۹ بار پڑھے بعد ازاں یہ وسیلہ پڑھے: اِلٰهِیْ تَوَسَّلْتُ بِكَرَمِكَ الْخَفِیِّ اِلٰهِیْ

اے اللہ میں نے وسیلہ پکڑا ساتھ بخشش پوشیدہ تیری کے اے اللہ!

تَوَسَّلْتُ بِهٰذَا الْحِرْزِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَقْضِیَ جَمِیْعَ حَاجَاتِیْ وَمُرَادَاتِیْ وَاَنْ

میں نے وسیلہ پکڑا ساتھ اس تعویذ بڑے کے اس بات پر کہ پوری کرے تو میری تمام حاجتیں اور مرادیں اور

تَدْفَعَ شَرَّ جَمِیْعِ اَعْدَآئِیْ وَحُسَّادِیْ اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْوَحَا ۝ اَلْعَجَلُ

دور کرے مجھ سے برائی سب دشمنوں اور حاسدوں کی بہت جلد بہت جلد بہت جلد بہت جلدی

اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلسَّاعَةَ اَلسَّاعَةَ اَلسَّاعَةَ بِحَقِّ اٰهِیًا اَشْرَاهِیًا

بہت جلدی بہت جلدی ابھی ابھی ابھی بہ برکت اھیا اشراھیا کے

اَجِبْ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝ یَا مُجِیْبُ یَا مُجِیْبُ یَا مُجِیْبُ

قبول فرما اے زیادہ مہربان سب مہربانوں سے اے قبول کرنے والے اے قبول کرنے والے اے قبول کرنے والے۔

## اَدْعِیَۂ مَقْهُوْرِیِ اَعْدَآءِ

دعاء مقہوری اعداء کے لئے

اَللّٰهُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِكَ وَلَا تُهْلِكْنَا بِعَذَابِكَ وَعَافِنَا قَبْلَ

اے اللہ نہ قتل کر ہم کو اپنے غضب سے اور نہ ہلاک کر ہم کو اپنے عذاب سے اور عافیت دے ہم کو پہلے

ذٰلِكَ اَللّٰهُمَّ لَا تُؤَاخِذْنَا بِسُوْٓءِ اَعْمَالِنَا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَیْنَا مَنْ

اس سے اے اللہ نہ مواخذہ کر ہم سے ساتھ برے عملوں ہمارے کے اور نہ مسلط کر ہم پر ایسے کو جو

لَا یَرْحَمُنَا فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَکُفَّ اَیْدِی الظّٰلِمِیْنَ عَنَّا
نہ رحم کرے ہم پر بیچ دنیا اور آخرت کے اور روک لے ظالموں کے ہاتھوں کو ہم سے

یَا حَفِیْظُ اِحْفَظْنَا وَیَسِّرْ اُمُوْرَنَا وَحَصِّلْ مُرَادَنَا وَتَمِّمْ
اے حفاظت کرنے والے ہم کو حفاظت میں رکھ اور آسان کر ہمارے کاموں کو اور بر لا ہماری مرادیں اور ختم کر

تَقْصِیْرَنَا وَاشْفِنَا وَاشْفِ مَرْضَانَا وَاَصْلِحْ ذَاتَ بَیْنِنَا وَاَھْلِکْ
ہماری کوتاہیوں کو اور شفا دے ہم کو اور شفا دے ہمارے مریضوں کو اور صلح پیدا کر ہم میں اور ہلاک کر

اَعْدَائَنَا اَللّٰھُمَّ قَھِّرْ اَعْدَائِیْ وَشَتِّتْ شَمْلَھُمْ وَفَرِّقْ جَمْعَھُمْ
ہمارے دشمنوں کو اے اللہ مقہور کر میرے دشمنوں کو اور توڑ دے ان کے جتھے اور متفرق کر دے ان کی جماعت

وَمَزِّقْ دِیَارَھُمْ وَقَلِّبْ تَدْبِیْرَھُمْ وَخَرِّبْ بُنْیَانَھُمْ وَبَدِّلْ
کو اور اجاڑ دے ان کے شہروں کو اور الٹ دے ان کی تدبیر کو اور اکھیڑ دے ان کی بنیاد کو اور بدل دے

اَحْوَالَھُمْ وَقَرِّبْ اٰجَالَھُمْ وَقَصِّرْ اَعْمَارَھُمْ وَشَغِّلْھُمْ بِاَبْدَانِھِمْ
احوال ان کا اور قریب کر دے ان کی موتیں اور گھٹا دے ان کی عمریں اور مشغول کر دے انھیں ان کے بدنوں

وَخُذْھُمْ اَخْذَ عَزِیْزٍ مُّقْتَدِرٍ ۝ یَا قَاھِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ
میں اور پکڑ ان کو پکڑنا غالب مقتدر کا اے قہر کرنے والے پکڑنے والے سخت تو ہی وہ ذات ہے

الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ یَا قَاھِرُ یَا قَھَّارُ
جس سے طاقت نہیں بدلہ لینے کی اے قہر کرنے والے بڑے قہر کرنے والے

تَقَھَّرْتَ بِالْقَھْرِ وَالْقَھْرُ فِیْ
تو غالب ہو گیا ساتھ قہر کے اور قہر بیچ قہر تیرے

قَھْرِکَ یَا قَھَّارُ ؕ
کے ہے اے قہر کرنے والے



# دُعاء قبول ہونے کا عمل

اگر کوئی چاہتا ہے کہ اس کی دُعاء ضرور قبول ہو اور رَد نہ ہو۔ اور نہ اس کی قبولیت میں دیر لگے تو اس کے لئے یہ کلمات بہت بابرکت ہیں۔ شرط یہ ہے کہ دل اور دماغ دونوں پوری طرح اللہ رب العزت کی طرف متوجہ ہوں۔ دھیان کسی اور طرف نہ ہو۔ دعاء کرنے سے پہلے یہ کلمات ایک سو بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دُعاء ضرور قبول ہوگی۔ اور ویسے بھی باوضو، بے وضو جس حالت میں بھی ہو ہر وقت ان کلمات کو پڑھتا رہا کرے۔ تاکہ ان کی تاثیر میں شدت پیدا ہو۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ ؕ

# قیدی کی رہائی کے لئے

اگر کوئی شخص قید ہو گیا ہو اور اس کی رہائی مشکل ہو رہی ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو ایک بیٹھک میں (یعنی درمیان میں نہ اٹھے اور عمل مکمل کر کے اٹھے) دو ہزار ۲۰۰۰ مرتبہ روزانہ پڑھتا رہے۔ اوّل و آخر میں درود شریف اکیس ۲۱ اکیس ۲۱ بار ضرور پڑھے

وہ کلمات یہ ہیں:

مَا شَآءَ اللّٰہُ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔
حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

## جن کا اثر، آسیب زدہ اور مرگی کا دورہ دور کرنا

اگر کسی بچے، بڑے یا عورت پر جن بھوت کا اثر ہو گیا ہو یا کسی کو آسیب لپٹ گیا ہو یا کسی کو مرگی کا دورہ پڑ گیا ہو تو اس کے لئے ایک بوتل یا صاف برتن میں پانی لے اور سورۂ فاتحہ، آیۃ الکرسی اور سورۂ جن کی شروع کی (ابتدائی) پانچ آیات پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس پانی کے چھینٹے مریض کے منہ (چہرے) پر مارے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے مریض ہوش میں آجائے گا جب بھی ایسا ہو اسی پانی کے چھینٹے اس مریض کے منہ پر مار دیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض فوراً ہوش میں آجائے گا

سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا



الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۝ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

سورۂ جن کی ابتدائی پانچ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّہُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۝ یَّھْدِیْٓ اِلَی الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِہٖ وَلَنْ نُّشْرِکَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۝ وَّاَنَّہٗ تَعٰلٰی جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا ۝ وَّاَنَّہٗ کَانَ یَقُوْلُ سَفِیْھُنَا عَلَی اللّٰہِ شَطَطًا ۝ وَّاَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلَی اللّٰہِ کَذِبًا ۝

جس پر آسیب لپٹ گیا ہو اس کے لئے باوضو مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب زدہ فوراً اچھا ہوجائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الٓمّٓصٓ طٰهٰ طٰسٓ طٰسٓمّٓ كٓهٰيٰعٓصٓ يٰسٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۙ حٰمٓ ۚ عٓسٓقٓ ۝ قٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۝

یہ عمل بھی آسیب زدہ اور مرگی والے کے لئے بہت مفید ہے۔

آسیب زدہ اور مرگی والے کے دائیں کان میں اذان کہے اور بائیں کان میں اقامت کہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب زدہ اور مرگی والا اچھا ہوجائے گا۔ اذان یہ ہے:

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ ط حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ ط حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ ط حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط

تکبیر (اقامت) یہ ہے:

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط



اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ ط حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ ط حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ ط حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ ط قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ ط قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط

## قوتِ حافظہ تیز ہونے کے لئے

اگر کسی بچہ کی قوتِ حافظہ کمزور ہوجائے اور اسے سبق یاد نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے سورۂ اَلَمْ نَشْرَحْ باوضو چینی کی پلیٹ (بغیر پھول والی سادہ) پر لکھ کر دھو کر نہار منہ (صبح کو جب بچے نے کچھ کھایا نہ ہو) وہ پانی پلائے۔ یہ عمل اکتالیس دن بلا ناغہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے بچے کا حافظہ تیز ہوگا اور وہ جو پڑھے گا یاد ہوجائے گا۔

سورۂ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

## اپنے مقصد میں کامیابی کے لئے

اگر کسی آدمی کے دل میں کوئی مقصد مقرر ہو اور وہ چاہتا ہو کہ

وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائے اور اس کی مراد پوری ہو جائے تو اس کے لئے جمعہ کے دن سورج نکلنے کے بعد ایک تنہائی کی جگہ بیٹھے اور باوضو مغرب تک یہ کلمات پڑھتا رہے اس جگہ سے صرف نماز کے وقت اور حاجات ضروریہ سے فراغت کے لئے نکلے ورنہ اسی جگہ بیٹھا ہوا مسلسل پڑھتا رہے سات جمعے یہ عمل برابر کرتا رہے ۔

انشاء اللہ تعالیٰ اپنے مقصد میں ضرور کامیاب ہوگا ۔

وہ کلمات یہ ہیں :

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ ۔

عمل شروع کرنے سے قبل ایک سو ایک (۱۰۱) بار درود شریف پڑھے اور عمل ختم کرنے کے بعد ایک سو ایک (۱۰۱) بار درود شریف ضرور پڑھے۔ عمل ختم کرنے کے بعد اپنے مقصد میں کامیابی کی دعاء مانگے۔

## ہر تکلیف اور ظالم کے شر سے حفاظت

اگر کسی شخص کو کسی ظالم سے واسطہ پڑ جائے اور وہ ہر طرح سے ظلم پر تیار رہتا ہو اور ظلم کے نئے نئے بہانے ڈھونڈھتا ہو یا انسان کو کسی کی طرف سے تکلیف پہنچے یا کسی طرف سے برائی کے پیش آنے کا ڈر ہو تو یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ ہر ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے گا اور ہر تکلیف اور برائی سے بچا رہے گا۔

عمل یہ ہے :



فجر کی نماز کی دو رکعت سنت میں اوّل رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۂ الم نشرح اور دوسری رکعت میں سورۂ الم ترکیف پابندی سے پڑھے اور یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک ظلم یا برائی کے ہونے کا اندیشہ اور ڈر ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے ہر طرح محفوظ رہے گا اور اسے کوئی تکلیف اور گزند نہ پہنچے گا۔

سورۂ الم نشرح یہ ہے :

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۭ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۭ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰی رَبِّكَ فَارْغَبْ ۧ

سورۂ الم ترکیف یہ ہے :

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ تَرَ كَیْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِیْلِ ۭ اَلَمْ یَجْعَلْ كَیْدَهُمْ فِیْ تَضْلِیْلٍ ۙ وَّاَرْسَلَ عَلَیْهِمْ طَیْرًا اَبَابِیْلَ ۙ تَرْمِیْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّیْلٍ ۽ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۧ

## ٹڈی دل سے کھیت اور باغ کی حفاظت

اگر ٹڈی دل کا خطرہ ہو اور کھیت یا باغ کو ٹڈی دل سے نقصان

پہنچنے کا اندیشہ ہو تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل آیت باوضو چار کاغذ کے ٹکڑوں پر یا ٹھیکری پر لکھ کر چار چھوٹی مٹی کی ہانڈیوں میں وہ لکھا ہوا پرچہ یا ٹھیکری الگ الگ ڈال کر ڈھکن بند کر کے کھیت یا باغ کے چاروں کونوں میں دفن کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کھیت یا باغ ہر قسم کے جانوروں اور ٹڈی دل کے حملے سے محفوظ رہیں گے۔

وہ آیت یہ ہے:

وَإِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِي الْأَرْضِ لِيُفْسِدَ فِيهَا وَيُهْلِكَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ ط

## پسوؤں اور مچھروں سے حفاظت

اگر کسی جگہ پسوؤں یا مچھروں کی بہتات ہو اور وہ کاٹ کاٹ کر بُرا حال کرتے ہوں اور رات کو آرام سے سونے نہ دیتے ہوں تو مندرجہ ذیل آیت باوضو سات بار پڑھے اور ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لے۔ وہ آیت یہ ہے:

وَمَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰنَا سُبُلَنَا ط وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَآ اٰذَيْتُمُوْنَا ط

اس کے بعد یہ الفاظ ایک بار کہے۔

اِنْ كُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ اَيَّتُهَا الْبَرَاغِيْثُ وَالْبَعُوْضَاتُ فَكُفُّوْا عَنَّا شَرَّكُمْ وَاَذَاكُمْ۔ اور بوتل والے



پانی پر دم کرے اور اس پانی کو چارپائی یا بستر کے چاروں طرف ہلکا ہلکا چھڑک دے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ رات کو آرام سے سوئے گا۔

## قوتِ مردانگی کی بندش کھولنا

بعض مرتبہ دشمنی کے سبب یا سحر و آسیب کے باعث مرد کی قوتِ مردانگی بند کر دی جاتی ہے جس کے سبب مرد ازدواجی تعلقات سے محروم ہو جاتا ہے۔

قوتِ مردانگی کی بندش کھولنے کے لئے سُوْرَۃ لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا (سُوْرَةُ الْبَيِّنَة - پ۳۰) باوضو ایک پاک برتن میں عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے یا کالی روشنائی سے لکھے اس طرح کہ کوئی حرف مٹا ہوا نہ ہو اس کو پانی سے دھو کر وہ پانی دن میں چار وقت پیئے:

(۱) صبح ناشتہ سے قبل۔
(۲) دوپہر گیارہ بجے۔
(۳) بعد نمازِ عصر
(۴) بعد نمازِ عشاء

یہ عمل مسلسل تین دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ قوتِ مردانگی بحال ہوگی اور عورت پر قادر ہوگا۔

سورۂ بیّنہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَمْ یَکُنِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْکِتٰبِ وَالْمُشْرِکِیْنَ
مُنْفَکِّیْنَ حَتّٰی تَاْتِیَھُمُ الْبَیِّنَۃُ ۙ رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰہِ یَتْلُوْا
صُحُفًا مُّطَھَّرَۃً ۙ فِیْھَا کُتُبٌ قَیِّمَۃٌ ۭ وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِیْنَ
اُوْتُوا الْکِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْھُمُ الْبَیِّنَۃُ ۭ وَمَآ
اُمِرُوْٓا اِلَّا لِیَعْبُدُوا اللّٰہَ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ ۙ حُنَفَآءَ وَ
یُقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَیُؤْتُوا الزَّکٰوۃَ وَذٰلِکَ دِیْنُ الْقَیِّمَۃِ ۭ اِنَّ
الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْکِتٰبِ وَالْمُشْرِکِیْنَ فِیْ نَارِ جَھَنَّمَ
خٰلِدِیْنَ فِیْھَا ۭ اُولٰٓئِکَ ھُمْ شَرُّ الْبَرِیَّۃِ ۭ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا
وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ اُولٰٓئِکَ ھُمْ خَیْرُ الْبَرِیَّۃِ ۭ جَزَآؤُھُمْ عِنْدَ
رَبِّھِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِھَا الْاَنْھٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْھَآ
اَبَدًا ۭ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ ۭ ذٰلِکَ لِمَنْ خَشِیَ رَبَّہٗ ۝

## خوف کو دل سے دور کرنا

اگر کوئی انسان کسی مصیبت میں پھنس جائے اور اس پر خوف مسلط ہو گیا ہو اور اس کے دل سے خوف کم نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت روزانہ ایک سو بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی مصیبت ٹل جائے گی اور خوف ختم ہو جائے گا۔



وہ آیت یہ ہے:

وَلَہٗ مَا سَکَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّھَارِ ۭ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝
اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۝

## آسیب سے حفاظت

اگر کسی کو جنگل میں یا رات کے وقت گھر میں یا باہر کوئی آسیب نظر آئے یا ڈرائے تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے اس کے پڑھنے سے جنّ یا آسیب بھاگ جائے گا۔ جب جنّ یا آسیب پر نظر پڑے فوراً پڑھنا شروع کر دے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## داد کا خاتمہ

اگر کسی کے جسم پر داد ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ ایک موٹا ڈورا (دھاگہ) لے اور یہ آیت باوضو پڑھ کر ایک گرہ لگائے اور اس گرہ پر پھونک مارے اسی طرح تین بار پڑھے اور تین گرہ لگائے۔ داد والا وہ ڈورا داد کی جگہ باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ داد جاتا رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

وَمَثَلُ کَلِمَۃٍ خَبِیْثَۃٍ کَشَجَرَۃٍ خَبِیْثَۃِ ۨ اجْتُثَّتْ
مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ مَا لَھَا مِنْ قَرَارٍ ۝

## اولاد ہونے کے لئے

جس شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو اور اسے اولاد کی بہت زیادہ خواہش ہو اور اولاد کے لئے ہر وقت بے چین رہتا ہو۔ اس کے لئے یہ عمل بہت فائدہ مند ہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ اولاد ضرور ہوگی۔ وہ عمل یہ ہے:

سورۂ نساء شروع سے لے کر رَقِیْبًا تک ایک حلوے کے ٹکڑے پر شب جمعہ میں باوضو آدھی رات کو لکھے (جمعرات کا دن گذرنے کے بعد جو رات آتی ہے وہ جمعہ کی رات ہے) لکھنے کا عمل ایسی تنہائی میں کرے جہاں اسے لکھتے ہوئے کوئی نہ دیکھے۔ یہ حلوہ وہ عورت کھائے جس کے اولاد نہ ہوتی ہو اور اس رات اس کا میاں ہمبستری کرے۔ تین جمعرات یہ عمل کرنا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عورت کے اولاد ہوگی۔

تنبیہ: بعض مرتبہ عورت یا مرد پر سحر یا جنات کا اثر ہوتا ہے جس کے سبب حمل نہیں ہوتا۔ اس عمل کو کرنے سے پہلے سحر، جنات کا بندش کا علاج کرے اس کے بعد یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے اولاد ہوگی۔

سورۂ نساء کی وہ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ



وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا ۝

## قوّتِ حافظہ قوی ہونے کے لئے

اگر کسی کا حافظہ کمزور ہو اور اکثر باتیں بھول جاتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

سورۂ بقرہ کی شروع آیات سے مُفْلِحُوْنَ تک جمعرات کے دن اوّل وقت چینی کی بغیر پھول والی پلیٹ پر عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور اس پلیٹ کو بارش کے پانی سے دھو کر صبح صادق سے پہلے تہجد کے وقت پی لے اور اس دن روزہ رکھے تین دن یا پانچ دن یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ قوی ہوگا اور جو چیز یاد کرے گا دماغ میں محفوظ ہو جائے گی۔

تنبیہ: بعض مرتبہ سحر، جادو، سفلی کے سبب بھی حافظہ کمزور ہو جاتا ہے۔ بھول چوک بڑھ جاتی ہے، اس کے لئے سحر، جادو، سفلی کا علاج کرنے سے حافظہ صحیح ہو جائے گا۔

سورۂ بقرہ کی آیات مُفْلِحُوْنَ تک یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الٓمّٓ ۚ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا

رَزَقْنٰھُمْ یُنْفِقُوْنَ ۙ وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْکَ
وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِکَ ۚ وَبِالْاٰخِرَۃِ ھُمْ یُوْقِنُوْنَ ۙ
اُولٰٓئِکَ عَلٰی ھُدًی مِّنْ رَّبِّھِمْ ۗ وَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

## دُعاء کی قبولیت کے لئے اسمِ اعظم

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی کو پڑھتے ہوئے سنا (وہ پڑھ رہا تھا)

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ بِاَنَّکَ اَنْتَ اللّٰہُ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اس نے اللہ تعالیٰ کے اس اسمِ اعظم کے ذریعے سوال کیا ہے، کہ جب اس کے ذریعے سوال کیا جاتا ہے تو دیا جاتا ہے اور جب اس کے ذریعہ دُعا کی جاتی ہے تو قبول ہوتی ہے۔ (سنن ابن ماجہ)

لہٰذا ہر شخص کو چاہیئے کہ اللہ تعالیٰ کی حمد اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج کر دُعاء کی ابتدا مندرجہ بالا الفاظ سے کرکے اپنی دُعائیں مانگے انشاءاللہ تعالیٰ دُعا ضرور قبول ہوگی۔

## گناہوں سے بچنے کا عمل

بعض لوگ گناہوں میں اس قدر ڈوب جاتے ہیں کہ ہر وقت ان سے کوئی نہ کوئی گناہ ہوتا رہتا ہے۔ اور وہ گناہوں سے بیزار



ہوتے ہیں اور گناہوں کو چھوڑنا چاہتے ہیں لیکن شیطان کے بہکانے اور نفس کے ورغلانے سے وہ ہر بار گناہ میں ملوث ہوجاتے ہیں۔

گناہوں سے بچنے کے لئے بار بار اللہ تعالیٰ سے عہد باندھتے ہیں لیکن ہر بار ارادہ ٹوٹ جاتا ہے اور ان سے گناہ ہوجاتا ہے۔

اس سلسلے میں حدیث پاک میں ایک مختصر عمل حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے:

حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ جو شخص فجر کی نماز کے بعد قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَدٌ یعنی سورۂ اخلاص دس۱۰ مرتبہ پڑھ لے تو وہ کسی گناہ میں مبتلا نہ ہوگا اگرچہ شیاطین اس پر اپنا زور لگالیں۔

(رواہ ابن ابی شیبۃ بسند ضعیف)

یہ آسان نسخہ گناہ چھوڑنے میں بہت مددگار ہے اور اس کا پڑھنا مشکل بھی نہیں ہے اور نہ زیادہ وقت لگتا ہے۔ مختصر وقت میں آسان الفاظ میں انسان گناہوں سے محفوظ رہ سکتا ہے پھر سب سے بڑی بات یہ ہے کہ انسان شیطان اور اس کے ساتھیوں کے شر سے محفوظ ہوجاتا ہے: سورۂ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝



## نیکی کرنے کی توفیق مِلنا

اگر کسی کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے نیکی کرنے کی توفیق مل جائے اور وہ نیکی کرنے لگ جائے اور گناہوں سے بچ جائے تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

جمعہ کے دن بعد نمازِ جمعہ ایک کاغذ پر یہ الفاظ پینتیس (۳۵) بار لکھے اور پلاسٹک کوٹنگ کرا کے اپنے پاس رکھے۔ اور ہر روز سورج نکلنے کے وقت اس پرچہ پر نگاہ رکھے اور لکھے ہوئے کو کچھ دیر مسلسل دیکھتا رہے پھر بحفاظت رکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے اس شخص کو نیکی کرنے کی توفیق مل جائے گی اور وہ آسانی کے ساتھ نیکی کرنے لگے گا۔ اور نیک بن جائے گا۔

وہ الفاظ جو کاغذ پر لکھنے ہیں یہ ہیں:

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

اَحْمَدُ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ۔

## رزق میں برکت اور زیادتی کے لئے

اگر کوئی شخص رزق کی تنگی اور گھر میں بے برکتی سے پریشان ہے تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

ایک چاندی کی انگوٹھی کسی سنار کو وضو کرا کے اس سے بنوائے اور اس پر مندرجہ ذیل نقش کو نقش کرائے (بنوائے) اور اس انگوٹھی



کو پہننے کی برکت سے رزق میں ترقی ہوگی اور گھر میں خوشحالی آجائے گی۔ لیکن شرط یہ ہے کہ جب بیت الخلاء میں پیشاب پاخانہ کے واسطے جائے تو اس انگوٹھی کو اتار کر جائے۔ ساتھ نہ لے جائے۔

وہ نقش جو انگوٹھی پر نقش کرایا جائے گا یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳ | ۴۶ | ۵۱ |
| ۴۸ | ۵۰ | ۵۲ |
| ۴۹ | ۵۴ | ۴۷ |

## دشمن کو دفع کرنے کے لئے

اگر کسی شخص کا دشمن بہت موذی ہو اور طرح طرح سے ستاتا ہو یا نئے نئے طریقوں سے نقصان پہنچانے کی کوشش کرتا ہو اس کے لئے ایک موٹے کاغذ پر یہ آیت باوضو لکھے اور اس کے ساتھ دشمن کا اور اس کی والدہ (ماں) کا نام لکھے اور جس دشمن کو زیر کرنا ہو اس کا نام لے کر پکارے دشمن مصیبت میں مبتلا ہو جائے گا اور نقصان پہنچانے سے رُک جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰی لِقَوْمِہٖ یٰقَوْمِ اِنَّکُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَکُمْ بِاتِّخَاذِکُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْٓا اِلٰی بَارِئِکُمْ ط فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَکُمْ ط

اِس کے بعد اِس کاغذ کو لپیٹ کر کسی نہر یا دریا یا سمندر یا جھیل میں ڈال دے۔

**تنبیہ** یہ عمل صرف جائز مقصد کے لئے کرے کسی کو ستانے یا پریشان کرنے کے لئے نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

## ظالم حاکم اور ظالم شخص سے حفاظت

اگر کسی شخص کا واسطہ حاکم سے پڑ گیا ہو یا کسی ظالم آدمی سے مقابلہ ہو گیا ہو تو ایک سفید کاغذ پر چھٹے پارے کی آیات شروع سے علیماً تک باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے اور عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے۔

اور اس ظالم شخص کے پاس جائے یا اس کا سامنا ہو جائے تو انہی آیات کو پڑھنا شروع کر دے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے گا اور وہ اس کا خیر خواہ بن جائے گا اور اس کے ساتھ اچھا برتاؤ کرے گا۔ وہ آیات یہ ہیں:

لَا یُحِبُّ اللّٰهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا مَنْ ظُلِمَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِیْعًا عَلِیْمًا ۝

## دردِ قولنج کے لئے

اگر کسی کو دردِ قولنج (باؤ سول۔ انتڑی کا درد جو عموماً شدید ہوتا ہے) ہو تو: یَا شَدِیْدُ

شیشے کے برتن میں باوضو بارش کے پانی میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور چار سو (۴۰۰) بار:

یَا شَدِیْدُ

کے اسم کو پڑھے۔ جب ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ لے تو کہے:



یَا شَدِیْدُ اَمْسِكْ هٰذِهِ الْعِلَّةَ۔

اسی طرح ہر سیکڑے پر کہتا جائے اور اس لکھے ہوئے کو پانی سے دھو کر اس پانی پر دم کرے اور وہ پانی مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد ہی اچھا ہو جائے گا۔

## مال کی کثرت اور عزت میں ترقی

جو شخص غریب ہو اور گذارہ مشکل سے ہوتا ہو اور غربت کی وجہ سے خاندان اور خاندان کے باہر اس کی کوئی عزت و وقعت نہ ہو ایسی صورت میں جو شخص بعد نمازِ عشاء پابندی کے ساتھ اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ایک ہزار (۱۰۰۰) بار:

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

اور ایک ہزار بار

یَا وَهَّابُ

پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مال کی کثرت ہو جائے گی اور عزت میں ترقی ہوگی۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا

بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

## آسیب دُور کرنا

اگر کسی کو آسیب لپٹ گیا ہو یا آسیب اس کو طرح طرح سے تنگ کرتا ہو یا اس کے کاموں میں رکاوٹ ڈالتا ہو یا اس کو پڑھنے لکھنے نہ دیتا ہو یا اسے آوارہ پھراتا ہو اور گھر میں بیٹھنے نہ دیتا ہو تو ایسی صورت میں اللہ تعالیٰ کا اسمِ پاک

اَللّٰهُ

کو ایک پاک صاف چینی کی پلیٹ پر باوضو زعفران کو عرقِ گلاب میں گھول کر اس سے لکھے اور اس طرح لکھے کہ پلیٹ پر کوئی جگہ خالی نہ بچے بلکہ ساری پلیٹ اسمِ پاک اَللّٰهُ سے بھری ہو۔ پھر اس پلیٹ کو پانی سے دھو کر ایک بوتل میں پانی بھر لے۔ اور اس پانی کے چھینٹے دن میں چار وقت آسیب زدہ کے چہرے پر مارے۔

۱۔ صبح ناشتہ سے قبل۔

۲۔ دوپہر گیارہ بجے۔

۳۔ بعد نمازِ عصر (سورج غروب ہونے سے قبل)

۴۔ بعد نمازِ عشاء (رات دس بجے)

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔۔



## گھبراہٹ اور پریشانی دُور کرنا

اگر کسی کو گھبراہٹ بہت ہوتی ہو اور ہر وقت دل ہلتا رہتا ہو جس کے سبب کوئی کام کرنے سے مجبور ہو اسی طرح کہیں آنے جانے سے بھی بے بس ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے۔ اسی طرح اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ط | ی | ح | م |
| م | ح | ی | ط |
| ی | ط | م | ح |
| ح | م | ط | ی |

## بچّہ یا بچّی زیادہ روتی ہو۔

اگر کوئی بچّہ یا بچّی ہر وقت روتی رہتی ہو اور بات بات پر ضد کرتی ہو یا چڑچڑا مزاج ہو تو ایسی صورت میں باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے مندرجہ ذیل نقش لکھے اور موم جامہ کر کے بچّے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچّے کے مزاج میں فرق آئے گا اور اس کا بات بات پر رونا بند ہو جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | ی | ط | م |
| ط | م | ح | ی |
| م | ط | ی | ح |
| ی | ح | م | ط |

## کتے یا سانپ کے کاٹے ہوئے کے لئے

اگر کسی شخص کو کتا کاٹ لے یا سانپ ڈس لے (کاٹ لے) تو اس کے لئے یہ دو اسمائے الٰہی بہت ہی مجرّب اور زود اثر ہیں:

اَلْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ

ان دونوں اسمائے مبارک کو باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے ایک چینی کی پلیٹ پر لکھے اور جس شخص کو کتے نے کاٹا ہو اس کو پلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کو فوراً شفاء حاصل ہوگی۔

اسی طرح سانپ کے ڈسے (کاٹنے) والے شخص کو یہی اسمائے الٰہی یعنی

اَلْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ

عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے چینی کی پلیٹ پر باوضو لکھ کر زیتون کے تیل سے دھو کر سانپ کے کاٹے ہوئے کو کھلائے تو انشاءاللہ تعالیٰ سانپ کے زہر سے نقصان نہ ہوگا اور مریض جلد اچھا ہو جائے گا۔

## اولاد یا نوکر کا فرماں بردار ہونا

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کے بچے اس کا کہنا مانیں اس کی اطاعت کریں اسی طرح کوئی آدمی یہ چاہتا ہے کہ اس کا نوکر اس کا فرمانبردار اور وفادار ہو تو اس کے لئے اسم مبارک

یَا رَقِیْبُ



باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے بسکٹ پر گیارہ بار لکھے اور بچے یا نوکر کو کھلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ کہنا ماننے لگیں گے۔

## کھیتی میں برکت اور خوب فصل ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کے کھیت میں فصل خوب اُگے اور اس فصل کو کوئی نقصان نہ پہنچے اور خوب برکت ہو تو اس کے لئے جب کھیت میں بیج ڈالے اس وقت اوّل دُرود شریف گیارہ بار پڑھے اس کے بعد ایک سو (۱۰۰) بار پڑھے:

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْبَاعِثِ الْوَارِثِ ۝

اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد بیج ڈالنا شروع کرے انشاءاللہ تعالیٰ کھیت میں بہت برکت ہوگی اور خوب فصل پیدا ہوگی کہ نہال ہو جائے گا۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

## سفر میں ہر طرح کی حفاظت کے لئے

جب بھی سفر میں جائے تو اسم مبارک "سَلَامٌ" کا نقش مثلث باوضو عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور

موم جامہ کرکے ایک نقش سامان میں رکھ دے اور دوسرا نقش باوضو موم جامہ کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے۔ عورت بائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سفر میں جان و مال ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔ اسی طرح اگر کوئی سپاہی یا مجاھد میدانِ جنگ میں جائے تو اپنے بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر طرح محفوظ و مامون رہے گا اور بے مثال کامیابیاں حاصل کرے گا۔

وہ نقشِ مبارک یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| م | لا | س |
| س | م | لا |
| لا | س | م |

## سبق آسانی سے یاد ہو، حافظہ قوی ہو

اگر کوئی بچہ کند ذہن ہو اور اس کا دماغ کمزور ہو اور اسے سبق یاد نہ ہوتا ہو یا قرآن پاک حفظ کر رہا ہو اور اس دوران پچھلا سبق بھول جاتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو ایک کاغذ پر لکھے اور اس کاغذ کو لپیٹ کر اپنی کتاب میں سبق کی جگہ رکھ لے یا قرآن مجید حفظ کر رہا ہے تو قرآن مجید کے اس مقام پر رکھ لے جہاں اس کا سبق ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی برکت سے سبق جلد یاد ہوگا اور پڑھا ہوا اور حفظ کیا ہوا یاد رہے گا اور حفظ اور فہم بہت کامل ہو جائے گی۔

وہ آیت یہ ہے:



وَاِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ كَاَنَّهٗ ظُلَّةٌ وَّظَنُّوْٓا اَنَّهٗ وَاقِعٌۢ بِهِمْ ۚ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاذْكُرُوْا مَا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝

## حاملہ ہونے کے لئے

اگر کوئی عورت بانجھ مشہور ہو اور حمل نہ ٹھہرتا ہو تو مندرجہ ذیل آیت باوضو کوئی سنار چاندی کی تختی پر کندہ کر دے اور اس تختی کو پلاسٹک کوٹنگ کرا کے وہ عورت اپنی چوٹی میں باندھ لے۔ اس دوران اپنے مرد سے قربت کرتی رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد حاملہ ہوگی۔

وہ آیت یہ ہے:

اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى ؕ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَمُخْرِجُ الْمَيِّتِ مِنَ الْحَيِّ ؕ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۝

## جان و اولاد کی حفاظت کے لئے

جو شخص کسی دشمن سے اپنی یا اپنی اولاد کی جان کو خطرے میں محسوس کرتا ہے یا اسے وہم ہے کہ اس کی یا اس کی اولاد کی جان محفوظ نہیں ہے، تو اسے چاہیئے کہ مندرجہ ذیل آیت کو باوضو کسی سنار سے چاندی کی تختی پر نقش کرا لے اور چالیس مرتبہ یہی آیت باوضو پڑھ کر اس تختی پر دم کر دے اور وہ چاندی کا ٹکڑا انگوٹھی میں نگینے کے نیچے رکھ لے۔ اس انگوٹھی کو اپنے ہاتھ کی انگلی میں پہن لے اور کبھی نہ اتارے۔

انشاءاللہ تعالیٰ جان و مال اور اولاد محفوظ رہیں گے۔ وہ آیت یہ ہے۔

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ۝

## فتح اور کامیابی کے لئے

اگر کوئی شخص جہاد کے لئے محاذ جنگ پر جارہا ہو یا فوج کا سپاہی سرحدی ڈیوٹی پر جارہا ہو یا جنگ کے محاذ پر جارہا ہو تو اپنے ہتھیار یا بندوق پر "سورۂ النصر" باوضو نقش کرالے یا خود کرلے اور دشمن کے مقابلے پر جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیاب اور فتحیاب ہوگا اور اس کی جان بھی محفوظ رہے گی۔ سورۃ النصر یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۝ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِىْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۝ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝

## ظالم کے ظلم سے محفوظ رہنے کے لئے

اگر کسی کا معاملہ ظالم آفیسر سے پڑ گیا ہو جو بات بات پر ڈانٹ ڈپٹ کرتا ہو اور ہر وقت بے عزتی کرتا ہو یا اور کسی ظالم سے اختلافات چل رہے ہوں اور اس کا سامنا ہونے سے جان کا خطرہ محسوس ہوتا ہو تو جب اس ظالم آفیسر کے پاس جائے یا ظالم شخص سے سامنا ہو تو معوذتین پڑھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان سورتوں کی برکت سے اس ظالم



کے شر اور شرارت سے محفوظ رہے گا اور وہ اسے کسی قسم کا نقصان پہنچا سکے گا

معوذتین یہ ہیں:

(معوذتین سورۃ الفلق اور سورۃ الناس کو کہتے ہیں)۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۝ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِىْ يُوَسْوِسُ فِىْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## قیدی کی رہائی کے لئے

اگر کوئی آدمی بے گناہ ہو اور بلا کسی جرم کے قید ہو گیا ہو یا کسی دشمن نے سازش کرکے قید کرادیا ہو یا کسی غلطی کی وجہ سے قید ہو گیا ہو تو اس کی رہائی کے لئے باوضو یہ نقش مبارک لکھے اور موم جامہ کرکے قیدی کے دائیں بازو پر باندھ دے۔ اگر عورت قیدی ہے تو اس کے بائیں بازو پر باندھ دے یا اس کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی قیدی قید سے رہا ہو جائے گا۔ وہ نقشِ معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۹ | ۷ |
| ۶ | ۱۳ | ۸ |

## لاعلاج مریض کے لئے

اگر کوئی شخص ایسا ہو جس پر کوئی دوا اثر نہ کرتی ہو اور وہ بہت لاغر اور کمزور ہو گیا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات تین بار پڑھ کر اس مریض پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مریض صحت مند ہو جائے گا۔

وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ اَيَّتُهَا الْعِلَّةُ بِعِزَّةِ عِزَّةِ اللّٰهِ وَبِعَظَمَةِ عَظَمَةِ اللّٰهِ وَبِجَلَالِ جَلَالِ اللّٰهِ وَبِقُدْرَةِ قُدْرَةِ اللّٰهِ وَبِسُلْطَانِ سُلْطَانِ اللّٰهِ وَبِلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَبِمَا جَرٰى بِهِ الْعِلْمُ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَبِلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اِلَّا انْصَرَفْتِ۔

## بخار کو دفع کرنے کے لئے

بخار کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ بخار اترنے کے بعد دریا، نہر یا سمندر میں ڈال دے۔

وہ نقش یہ ہے:






## دردِ سر ہونے کے لئے

اگر کسی کے تمام سر میں درد ہوتا ہو اور کسی بھی طریقے سے نہ جاتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے سر میں یا ٹوپی میں سی دے۔ اگر عورت ہے تو چوٹی میں باندھ لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ دردِ سر سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا ہدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |

## ہولِ دل اور قلبی گھبراہٹ کے لئے

اگر کسی کا دل لرزتا ہو اور انجانا اندیشہ اس کے دل میں پیدا ہوتا ہو اور ہولِ دل کا مرض محسوس ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو چالیس (۴۰) عدد لکھ کر رکھ لے یا ایک نقش روزانہ فجر کی نماز کے بعد لکھ لیا کرے۔ اور باوضو اس نقش کو پانی میں گھول کر ناشتہ سے قبل پی لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل کی گھبراہٹ، ہولِ دل، دل کا کانپنا سب ختم ہو جائے گا۔

وہ نقشِ معظم یہ ہے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ك | ل | م | ل | ا |
| ا | ك | ل | م | ل |
| ل | ا | ك | ل | م |
| م | ل | ا | ك | ل |
| ل | م | ل | ا | ك |

## ہر قسم کی بیماری سے حفاظت

اگر شہر میں مختلف قسم کی بیماریاں پھیل رہی ہوں اور ہر وقت اندیشہ لگا ہو کہ کب کونسی بیماری مصیبت کا باعث بن جائے لہٰذا ان تمام وبائی بیماریوں سے بچنے کے لئے اسمِ پاک "سَلَامٌ" کا نقش بہت مفید ہے اس نقش کو بعد نمازِ فجر باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے سب گھر کے افراد کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گھر کے تمام افراد ہر قسم کی وبا اور بیماری سے محفوظ رہیں گے اور اگر یہی نقش موٹے قلم سے بڑا بڑا لکھ کر گھر کے دروازے پر لگا دے تو اہلِ خانہ تمام آفات اور بیماریوں سے محفوظ رہیں گے۔

وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ا | ل | س |
| س | ل | ا | م |
| ا | م | س | ل |
| س | ل | م | ا |



## بُخار سے نجات کے لئے

اگر کسی کو بخار نے پکڑ لیا ہو اور بخار نہ جاتا ہو تو فجر کی نماز کے بعد باوضو پیپل کے پتے پر یہ آیت لکھے اور مریض کو وہ پتہ چٹا دے۔ جب تک بخار نہ جائے روزانہ لکھ کر ایک پتہ چٹاتا رہے۔ چند دن عمل کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ بخار چلا جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

يٰنَارُ كُوْنِىْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ

## بچّے کے رونے کے لئے

اگر کوئی بچہ بہت روتا ہو اور بات بات پر ضد کرتا ہو تو اس کے رونے اور ضد کو ختم کرنے کے لئے یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اس بچّے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر وقت کا رونا اور بات بات پر ضد کرنا ختم ہو جائے گا۔ اور بچہ خوش مزاج ہو جائے گا۔ وہ نقشِ مکرّم یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یا باسط بحق جبرئیلؑ | ۳۰ |

## نظرِ بد کے واسطے

بچوں کو بعض مرتبہ سخت نظر لگ جاتی ہے جس کے سبب ان کا کھانا پینا بند ہو جاتا ہے اور چڑچڑا مزاج ہو جاتا ہے اور وہ بات بات پر ضد

کرتے ہیں اور روتے رہتے ہیں اس کے سبب روز بروز صحت گرتی جاتی ہے اور ہنسنے کھیلنے والا بچہ دُبلا اور بدمزاج ہوجاتا ہے۔ اس کی نظر بد سے حفاظت کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں باندھ دے اور موم جامہ کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر طرح کی نظر بد سے محفوظ ہوجائے گا۔

وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## بچوں کے ڈبہ مرض کا خاتمہ

اگر کسی بچہ کو ڈبہ کا مرض ہو تو اس کے لئے یہ تعویذ باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچہ کے پہلو میں باندھ دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بچہ فوراً شفاء پائے گا۔

وہ نقشِ معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |



# آسانی کے ساتھ بچہ کی پیدائش

بچہ کی باآسانی پیدائش کے لئے اس آیت کو باوضو لکھے اور پاک کپڑے میں لپیٹ کر عورت کی ران پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ آسانی کے ساتھ پیدا ہوگا۔ بچہ پیدا ہوتے ہی کپڑا فوراً کھول دے ورنہ آنتیں باہر آجائیں گی۔ لہٰذا محتاط کو یہ تعویذ دے جو احتیاط سے استعمال کرے بعد استعمال تعویذ کسی پاک جگہ دفن کردے یا پتھر، اینٹ کے ساتھ باندھ کر کنویں یا نہر یا دریا یا سمندر یا چشمے یا جھیل میں ڈال دے تاکہ آیت کی بے حرمتی نہ ہو۔ وہ آیت یہ ہے:

وَاٰیَةٌ لَّهُمُ الَّیْلُ ۖ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ ۙ وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ۚ ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ۙ

## دشمن اور نظرِ بد سے حفاظت کے لئے

جس شخص کے بلاوجہ دشمن پیدا ہوگئے ہوں یا لوگ حسد اور بغض کی وجہ سے دشمنی کرتے ہوں تو ان آیات کو باوضو ایک پاک کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کرکے باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اسی طرح اگر ان آیات کو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو چینی کی پلیٹ (جو بغیر پھول کی سادہ ہو) پر لکھے گا اور اس کو پاک پانی سے دھوکر تین دن برابر نہار منہ (ناشتہ اور چائے سے قبل) پیئے گا تو اس کی برکت سے ہر قسم کے وسوسوں اور برے اور

ڈراؤنے خوابوں سے حفاظت رہے گی اور نماز پڑھنے کے دوران جو وسوسے آتے ہیں بند ہو جائیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ذہن کا تمام بوجھ اُتر جائے گا اور طبیعت ہشاش بشاش ہو جائے گی۔ وہ آیات یہ ہیں:

وَاذْكُرُوا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمِيثَاقَهُ الَّذِي وَاثَقَكُمْ بِهٖۙ إِذْ قُلْتُمْ سَمِعْنَا وَأَطَعْنَاؗ وَاتَّقُوا اللّٰهَؕ إِنَّ اللّٰهَ عَلِيمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُورِ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُونُوا قَوَّامِينَ لِلّٰهِ شُهَدَاءَ بِالْقِسْطِؗ وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَآنُ قَوْمٍ عَلٰى أَلَّا تَعْدِلُواؕ اعْدِلُوا هُوَ أَقْرَبُ لِلتَّقْوٰىؗ وَاتَّقُوا اللّٰهَؕ إِنَّ اللّٰهَ خَبِيرٌۢ بِمَا تَعْمَلُونَ ۝

## شادی کے لئے

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کا رشتہ نہ آتا ہو تو اس کے باوضو یہ آیت لکھے اور موم جامہ کرکے مرد ہے تو اپنے دائیں بازو پر باندھ لے اور اگر عورت ہے تو اپنے بائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مناسب جگہ رشتہ ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

قُلْ إِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِۚ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌۚۙ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَشَاءُؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ

تنبیہ: اگر رشتہ نہیں آتا ہے یا شادی نہیں ہوتی ہے تو بندش کرائی ہوئی ہے۔ بندش کھولنے کا عمل کرے اور سحر جادو سفلی کا علاج کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر جادو کا اثر ختم ہوتے ہی فوراً رشتہ ہو جائے گا۔



## طوفان سے بچنے کے لئے

اگر آدمی پانی کے جہاز یا کشتی میں سوار ہو اور سمندر یا دریا میں طوفانی ہوائیں چل رہی ہوں اور جہاز یا کشتی ڈوبنے کا خطرہ ہو تو ایسی صورت میں باوضو سات کاغذ کے ٹکڑوں پر یہ آیت لکھے اور سمندر یا دریا میں جہاز یا کشتی کے مشرق میں ایک ایک کرکے ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ طوفان تھم جائے گا اور سمندر کی لہروں کا تلاطم رُک جائے گا اور جہاز اور کشتی محفوظ ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

أَلَمْ تَرَ أَنَّ الْفُلْكَ تَجْرِي فِي الْبَحْرِ بِنِعْمَتِ اللّٰهِ لِيُرِيَكُمْ مِنْ آيَاتِهٖؕ إِنَّ فِي ذٰلِكَ لَآيَاتٍ لِكُلِّ صَبَّارٍ شَكُورٍ ۝ وَإِذَا غَشِيَهُمْ مَوْجٌ كَالظُّلَلِ دَعَوُا اللّٰهَ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَۚ فَلَمَّا نَجّٰهُمْ إِلَى الْبَرِّ فَمِنْهُمْ مُقْتَصِدٌؕ وَمَا يَجْحَدُ بِآيَاتِنَا إِلَّا كُلُّ خَتَّارٍ كَفُورٍ ۝

## وہم دُور کرنے کے لئے

اگر خدانخواستہ کسی کو وہم کا مرض ہو گیا ہو اور دل و دماغ میں طرح طرح کے وسوسے آتے ہوں اور طبیعت ہر وقت پریشان رہتی ہو تو ایسی صورت میں باوضو جمعہ کے دن بعد نمازِ فجر کاغذ کے سات ٹکڑوں پر الگ الگ یہ آیت لکھے اور پاک پانی سے دھو کر روزانہ وہ پانی نہار منہ ناشتہ سے قبل پی لے۔ سات دن بلاناغہ یہ عمل کرے

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے اس کا وہم دُور ہو جائے گا۔ اور وہ ہر قسم کی ذہنی پریشانی سے نجات حاصل کرلے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّهُمْ طٰٓئِفٌ مِّنَ الشَّيْطٰنِ تَذَكَّرُوْا فَاِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ ۝

## دِل کی دھڑکن دُور کرنا

کسی انجانے خوف کے سبب یا کمزوری کے باعث یا کسی مرض کی وجہ سے دل اکثر دھڑکتا رہتا ہے اور اس کے سبب کوئی کام کرنے کی صلاحیت ختم ہو جاتی ہے اور انسان بے کار ہو جاتا ہے اس کے لئے چینی کی پلیٹ میں جس پر پھول پتیاں یا ڈیزائن نہ ہوں بلکہ سادہ پلیٹ ہو اس پر سُورۂ قریش باوضو زعفران کو عرقِ گلاب میں گھول کر اس سے لکھے اور بارش کے پانی سے یا آبِ زمزم سے (اگر یہ پانی نہ مل سکیں تو) کنوئیں، نہر، دریا، چشمے یا پھر شات نلکوں کا پانی لے کر اس سے دھو کر روزانہ ایک پلیٹ کا پانی پی لیا کرے۔ چند دن پینے سے انشاء اللہ تعالیٰ دل کے دھڑکنے کا مرض ختم ہو جائے گا۔

سُورۂ قریش یہ ہے:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

## پیشاب کی بندش کھولنا

اگر خدانخواستہ کسی کا پیشاب بند ہوگیا ہو اور پیشاب میں بندش کے سبب رکاوٹ ہو اور پیشاب نہ آتا ہو اور مریض بے چین ہو ایسی صورت میں باوضو آیت ذیل عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور اس کو پانی سے دھو کر پیئے۔ اس کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب کی بندش کھل جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ؕ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ؕ

## بچھو کے کاٹے کا علاج

اگر کسی کو بچھو کاٹ لے اور وہ تڑپ رہا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر جھاڑ دے۔ جھاڑنے کا طریقہ یہ ہے کہ یا تو ہاتھ کے اشارے سے یا کسی درخت کی ٹہنی سے جس میں پتے ہوں مریض کے بدن کے اوپر سے نیچے کی طرف اشارہ کرتا جائے اور یہ کلمات پڑھتا جائے۔ مریض کے جسم سے درد جہاں پر اُترے مریض اس جگہ کو پکڑ لے۔ اسی طرح زہر کا

اثر ختم ہو جائے گا اور انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحیح ہو جائے گا۔

وہ کلمات یہ ہیں:

شَجْنِیَۃٌ قَرْنِیَۃٌ مِلْحَۃٌ بَحْرٌ قَفْطَا۔

## دشمن کو ناکام بنانا

اگر کوئی دشمن بہت موذی اور ستانے والا ہو اور نئے نئے طریقوں سے ستاتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور پرانی قبر میں دفن کر دے۔ جتنی پرانی قبر ہوگی کام بھی اتنا ہی اچھا اور مضبوط ہوگا۔ دشمن اس عمل کی برکت سے زیر ہوگا۔ ہر ہر قدم پر ناکام ہوگا۔ اور انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۸۲۰ | ۳۸۲۵ | ۳۹۱۸ |
| ۳۸۱۹ | ۳۸۲۱ | ۳۸۲۳ |
| ۲۸۲۴ | ۳۸۱۷ | ۳۸۲۲ |

**تنبیہ** یہ عمل صرف جائز مقصد کے لئے کرے اگر ناجائز طریقے سے کسی کو نقصان پہنچانے یا اس کی عزت ختم کرنے کے لئے کرے گا تو نقصان اٹھائے گا اور خود ذلیل و خوار ہوگا۔ لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔ دوسرے پر وار کرنے سے پہلے اپنے بچاؤ پر غور کرنا چاہیئے کہ وہ وار خود پر حملہ آور ہو جائے گا۔

## تبادلہ کرانے کا عمل

اگر کوئی شخص کسی دوسری جگہ تبادلہ ہو کر چلا گیا ہے اور واپس اپنی پرانی



جگہ آنا چاہتا ہے یا کوئی شخص ایک شعبہ سے دوسرے شعبہ میں تبادلہ کرانا چاہتا ہے لیکن رکاوٹ ہو رہی ہے تو اس کے لئے عشاء کی نماز کے بعد باوضو اکتالیس ۴۱ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھا کرے۔ یہ عمل چالیس ۴۰ دن کرے اور عمل کے بعد میں دعاء کرے۔ اگر درمیان میں ناغہ ہو جائے تو دوسرے دن دوگنا پڑھ لے یعنی بیاسی ۸۲ بار پڑھ لے۔ ناغہ نہ کرے تو بہتر ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حسب پسند تبادلہ ہو جائے گا۔

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

## پیشاب رک رک کر آنا

بعض مرتبہ غدود کے ورم کی وجہ سے یا پتھری کے سبب پیشاب رک رک کر قطرہ قطرہ آتا ہے۔ اس کے جاری کرنے کے لئے صبح بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب گیارہ ۱۱ بار یہ کلمات باوضو پڑھ کر اپنے پیٹ پر پھونک مارے۔ یہ عمل بیماری ختم ہونے تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ

جلد صحت حاصل ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

## بے ہوش کو ہوش میں لانا

اگر کوئی شخص کسی صدمہ سے یا کسی انجانے مرض کے سبب بے ہوش ہوگیا ہو تو اس کو ہوش میں لانے کے لئے باوضو یہ کلمات تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کے حلق میں ڈال دیں اور کچھ پانی بچا کر اس پانی کے چھینٹے مریض کے چہرے پر ماریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض فوراً ہوش میں آجائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ

## بہن بھائی، بھائی بھائی میں لڑائی

بعض بچے شرارتی ہوتے ہیں اور بہن بھائی یا بھائی بھائی ہر وقت لڑتے رہتے ہیں۔ اور ان کا جھگڑا کسی صورت ختم ہونے کو نہیں آتا۔ اس کے لئے ایک سو بار باوضو یہ آیت پڑھ کر تکیہ پر دم کرے اسی طرح ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ کر دوسرے کے تکیہ پر دم کیا جائے اور وہ تکیے الگ الگ استعمال کریں۔ یعنی ایک کا تکیہ دوسرا استعمال نہ کرے اس کی آسان شکل یہ ہے کہ دونوں کے تکیوں کے غلاف کا رنگ الگ الگ ہو تاکہ پہچان رہے یا ان کے نام لکھدیئے جائیں۔ یہ عمل



چالیس روز کیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپس کی لڑائی ختم ہوجائے گی وہ آیت یہ ہے:

اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا ۝ وَّاَکِیْدُ کَیْدًا ۝

## عورت یا دوسرے حیوانات کے دودھ میں اضافہ

اگر کسی عورت کے پستانوں میں دودھ کی کمی ہو جس کے سبب بچہ بھوکا رہتا ہے اور روتا رہتا ہے یا کسی جانور کا دودھ سوکھ گیا ہے، جس سے مالک کو نقصان ہو رہا ہے۔ اس کے لئے باوضو مندرجہ ذیل آیات لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں باندھ دے۔ اور یہی آیات باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کالے چمڑے میں سلوا کر جانور کے گلے میں ڈال دے تو انشاء اللہ تعالیٰ عورت ہو یا جانور اس کے دودھ زیادہ ہوجائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ؕ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ ۝ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّہَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ ۝

## برائے تسخیر مخلوق

اگر کوئی آدمی چاہتا ہے کہ لوگ اس کا کہنا مانیں اس کی اطاعت کریں اور کسی معاملے میں اس کی مخالفت نہ کریں تو اس کو چاہیئے کہ بعد نماز عشاء روزانہ ایک سو بار سورۂ کوثر پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ

اس کی برکت سے لوگ ادب واحترام سے پیش آئیں گے۔

شرط یہ ہے جب اس عمل کے اثرات ظاہر ہونے لگیں تو کسی کو نہ بتائے کہ میں یہ عمل کرتا ہوں ورنہ اس کی برکات ختم ہو جائیں گی۔

سورۂ کوثر یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝
اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

## ترقی کاروبار، تجارت میں برکت

اگر کوئی یہ چاہتا ہے کہ اس کا کاروبار ترقی کرے اور گاہک زیادہ سے زیادہ آئیں تو اسے چاہیئے کہ عشاء کی نماز کے بعد یہ آیت ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ لیا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں خوب ترقی ہوگی اور گاہک بے شمار آئیں گے۔

وہ آیات یہ ہیں:

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ
الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ۭ
وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝



## درد کے خاتمہ کے لئے

جسم کے جس حصے میں بھی درد ہو اس جگہ ہاتھ رکھ کر تین بار باوضو یہ آیات پڑھ کر دم کرے۔ اسی طرح تین مرتبہ پڑھ کر تین مرتبہ دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ درد موقوف ہوگا۔ وہ آیات یہ ہیں:

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۭ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا
مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝

## ہر مرض سے شفاء کے لئے

اگر کوئی مریض کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جس کا علاج مشکل ہو رہا ہو تو اس کے لئے آیاتِ شفاء کو کسی چینی کی سفید پلیٹ (بغیر پھول والی)، پر باوضو لکھے اور پانی سے باوضو دھو کر روزانہ چار وقت مریض کو پلائے۔ وہ چار وقت یہ ہیں:

۱- صبح ناشتہ سے قبل۔

۲- دوپہر گیارہ بجے۔

۳- بعد نماز عصر۔

۴- بعد نماز عشاء

اس طرح پانی پینے سے مریض انشاء اللہ تعالیٰ جلد صحتیاب ہوگا مریض کا پانی پینے وقت باوضو ہونا شرط نہیں، باوضو، بے وضو ہر حالت میں پانی پی سکتا ہے۔

آیاتِ شفاء یہ ہیں:

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۝

يَخْرُجُ مِنْۢ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ

شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ؕ

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ۝

قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ؕ

## نظرِ بد دور کرنے کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کو نظر لگ گئی ہو یا کسی جانور پر نظرِ بد کا اثر ہو تو اس کے لئے باوضو یہ آیات تین مرتبہ پڑھ کر نظر والے انسان یا جانور پر ایک دفعہ دم کرے اس کے بعد دوبارہ تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے تین بار اسی طرح دم کرنے سے انشاءاللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی اور نظر کا اثر ختم ہوجائے گا۔ وہ آیات یہ ہیں:

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

## بُرے خواب سے حفاظت

اگر کسی کو ڈراؤنے خواب نظر آتے ہوں یا سوتے میں ڈرتا ہو تو اس



کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو لکھ کر اس شخص کے گلے میں موم جامہ کرکے باندھ دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ برے اور ڈراؤنے خوابوں سے محفوظ رہے گا اور سوتے میں ڈر خوف ختم ہوجائے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ؕ لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝

## استخارہ کا عمل

اگر کسی شخص کو کسی معاملے میں تذبذب ہو اور خیالات ڈانواڈول ہوں کہ یہ کام کروں یا نہ کروں اس کے لئے استخارہ اس ترکیب سے کرلے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دل مکمل یقین کے ساتھ ہاں یا ناں کی طرف ہوجائے گا یا خواب میں کوئی ایسا اشارہ مل جائے گا جس کے سبب کام میں یکسوئی پیدا ہوگی، مثلاً ہرا رنگ، ہرا کپڑا یا کھیت یا ہری گھاس کا میدان نظر آیا یہ کامیابی کا رنگ ہے یا خواب میں سیلاب طوفان یا سخت اندھیرا نظر آیا یا جنگ ہورہی ہے یا آگ جل رہی ہے یہ اشارہ ہے کہ یہ کام کرنا صحیح نہیں ہے اس کام کے کرنے سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ استخارہ کا طریقہ یہ ہے:

بعد نمازِ عشاء سونے سے قبل دو رکعت نفل پڑھے اس میں استخارہ کی نیت ہو اس کے بعد اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد یہ کلمات ایک سو بار پڑھے:

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۙ
وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۙ
يَخْرُجُ مِنْۢ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ
شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ط
وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ
وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ۙ
قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ط

## نظرِ بد دور کرنے کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کو نظر لگ گئی ہو یا کسی جانور پر نظرِ بد کا اثر ہو تو اس کے لئے باوضو یہ آیات تین مرتبہ پڑھ کر نظر والے انسان یا جانور پر ایک دفعہ دم کرے اس کے بعد دوبارہ تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے تین بار اسی طرح دم کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی اور نظر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ وہ آیات یہ ہیں:

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

## برے خواب سے حفاظت

اگر کسی کو ڈراؤنے خواب نظر آتے ہوں یا سوتے میں ڈرتا ہو تو اس



کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو لکھ کر اس شخص کے گلے میں موم جامہ کرکے باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ برے اور ڈراؤنے خوابوں سے محفوظ رہے گا اور سوتے میں ڈر خوف ختم ہو جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ط لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ط ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝

## استخارہ کا عمل

اگر کسی شخص کو کسی معاملے میں تذبذب ہو اور خیالات ڈانواڈول ہوں کہ یہ کام کروں یا نہ کروں اس کے لئے استخارہ اس ترکیب سے کرلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل مکمل یقین کے ساتھ ہاں یا نا کی طرف ہو جائے گا یا خواب میں کوئی ایسا اشارہ مل جائے گا جس کے سبب کام میں یکسوئی پیدا ہوگی، مثلاً ہرا رنگ، ہرا کپڑا یا کھیت یا ہری گھاس کا میدان نظر آیا یہ کامیابی کا رنگ ہے یا خواب میں سیلاب طوفان یا سخت اندھیرا نظر آیا یا جنگ ہو رہی ہے یا آگ جل رہی ہے یہ اشارہ ہے کہ یہ کام کرنا صحیح نہیں ہے اس کام کے کرنے سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ استخارہ کا طریقہ یہ ہے:

بعد نمازِ عشاء سونے سے قبل دو رکعت نفل پڑھے اس میں استخارہ کی نیت ہو اس کے بعد اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد یہ کلمات ایک سو بار پڑھے:

یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا رَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ بِحَالِهٖ یَا خَبِیْرُ۔

آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے اور کسی سے بات کئے بغیر سو رہے اس طرح کہ قبلہ کی طرف چہرہ اور سینہ ہو۔ دایاں ہاتھ سر کے نیچے دبا ہو۔ بعد میں نیند کی حالت میں کروٹ لی جائے تو کچھ حرج نہیں ہے۔ یہ عمل تین یا سات دن کرے۔ اگر پہلے ہی دن معلوم ہو جائے تو پھر عمل کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط اَللّٰهُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

## ہر قسم کے درد سے حفاظت

اگر کسی شخص کو سردی کے موسم میں یا برسات میں کوئی پرانا درد تنگ کرتا ہو تو اس سے حفاظت کے لئے بعد نمازِ فجر اور بعد نمازِ عشا باوضو آیاتِ ذیل کو سات بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن پر ہاتھ پھیر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے محفوظ رہے گا۔

وہ آیات یہ ہیں:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ط ثُمَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ یَعْدِلُوْنَ ۝



## بڑھاپے میں کم سنائی دینا

اگر کسی آدمی کی سننے کی طاقت کم ہو گئی ہو اور اسے کم سنائی دیتا ہو تو عشاء کی نماز کے بعد اکتالیس ۴۱ بار مندرجہ ذیل آیت باوضو پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے تین مرتبہ ہاتھ اپنے چہرے پر اور کانوں پر پھیر لے۔ اکتالیس ۴۱ روز بلاناغہ عمل کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ کان کی قوتِ سماعت بحال ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

فَقَضٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ فِیْ یَوْمَیْنِ وَاَوْحٰی فِیْ کُلِّ سَمَآءٍ اَمْرَهَا ط

## بغل میں گلٹیاں

اگر کسی کی بغل میں گلٹیاں (پھوڑے) نکلتی ہوں اور ایک ختم ہوئی اور دوسری نکل آئی، دوسری ختم ہوئی تیسری نکل آئی اسی طرح سلسلہ چلتا رہتا ہے تو اس کے خاتمہ کے لئے ان کلمات کو بعد نمازِ فجر سورج نکلنے سے پہلے اور شام کو سورج غروب ہونے کے بعد ایک سو بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیا کرے۔ اس عمل کے اول اور آخر میں درود شریف پڑھنا ضروری ہے۔ جب تک پوری طرح مرض ختم نہ ہو اس عمل کو جاری رکھیں۔ وہ کلمات یہ ہیں:

وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ الٓرٰ قف تِلْکَ اٰیٰتُ الْکِتٰبِ الْمُبِیْنِ ۝ قف ۔ اَلرَّحِیْمُ ۔ اَلرَّحِیْمُ ۔ اَلرَّحِیْمُ۔

## پیچش کا خاتمہ

اگر کسی آدمی کی آنتوں میں خراش پیدا ہو جائے تو اسے سادہ یا خونی پیچش ہو جاتی ہے۔ اور اکثر یہ مرض کافی عرصہ چلتا ہے جس سے مریض کمزور اور نڈھال ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے باوضو تین بار مندرجہ ذیل کلمات کو بعد نمازِ فجر سورج نکلنے سے پہلے پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کر کے نہار منہ پی لے۔ یہ عمل اکتالیس ۴۱ دن کریں اور ناشتہ ایک گھنٹہ بعد کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس مرض سے جلد نجات حاصل ہوگی۔

وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ۝

## پیٹ کا بڑھنا اور موٹاپا کم کرنے کا عمل

اگر کسی کا پیٹ حد سے زیادہ بڑھ گیا ہو اور پیٹ کے بڑھنے سے جسم کی چستی اور پھرتی ختم ہو گئی ہو تو اس کے لئے ایک موٹے کاغذ پر باوضو مندرجہ ذیل نقش لکھیں اور اس نقش کو رات کو سونے سے قبل اور صبح اٹھنے کے بعد پیٹ پر دائرے کی شکل میں ملا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ گھٹنا شروع ہو جائے گا اور پیٹ کا بڑھنا بند ہو جائے گا۔ جب کاغذ کا کام ختم ہو جائے تو اسے جلا دیں۔ جب تک پیٹ مکمل طور پر کم نہ ہو جائے یہ عمل کرتے رہیں۔



وہ نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ |

## پنڈلیوں اور ٹانگوں کے پٹھوں کا بیکار ہونا

اگر خدانخواستہ کسی کے ٹانگوں کے پٹھے کمزور ہو گئے ہوں اور بار بار پنڈلیوں کی ایک نس دوسری پر چڑھ جاتی ہے یا پٹھوں کی کمزوری کے سبب چلنے میں دشواری ہوتی ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔

کالے تلوں کا تیل آدھا کلو کسی لکڑی کے کولہو سے نکلوائیں۔ تیل کے لئے تل اتنی مقدار میں لیں کہ ان کا آدھا کلو تیل نکل آئے۔ اس تیل کو کسی بڑی بوتل میں رکھ لیں جس میں ڈھکن یا کارک لگا ہو۔ اس بوتل پر گیارہ ہزار بار (۱۱۰۰۰) باوضو یہ کلمات پڑھ کر دم کریں۔ اگر ایک نشست (بیٹھک) میں پڑھنا مشکل ہو تو ایک ہزار ۱۰۰۰ بار پڑھ کر دم کر کے بوتل کا منہ ڈھکن یا کارک سے بند کر دیں اسی طرح ایک بیٹھک میں ایک ہزار بار پڑھ کر دم کریں۔ جب تعداد گیارہ ہزار (۱۱۰۰۰) پوری ہو جائے تو اس تیل میں سے تھوڑا سا تیل روٹی پر چُپڑ کر (لگا کر) وہ روٹی کھائیں اور تھوڑا تھوڑا تیل دونوں گھٹنوں

اور پنڈلیوں پر مالش کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ٹانگوں کے رگ پٹھے مضبوط ہوجائیں گے اور چلنا پھرنا آسان ہوجائے گا۔

وہ کلمات یہ ہیں:

كُلُّ شَيْءٍ يَرْجِعُ إِلَىٰ أَصْلِهِ

## جسم کے کسی حصے کا اکڑ جانا یا جھٹکے لگنا

اگر کسی شخص کے جسم کا کوئی حصہ اکڑ جائے یا پٹھا اکڑ کر کام نہ کرنے کے قابل بن جائے یا مریض کو کسی طرح کے جھٹکے لگتے ہوں تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل کلمات عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو بغیر پھول والی پلیٹوں پر لکھ لیں اور صبح بعد نماز فجر ایک پلیٹ دھوکر مریض کو پلائیں اور اسی طرح بعد نمازِ عشاء ایک پلیٹ دھوکر مریض کو پلائیں۔ یہ عمل گیارہ دن تک کریں انشاء اللہ تعالیٰ اس عرصہ میں مریض صحتیاب ہوجائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يَا حَيُّ قَبْلَ كُلِّ شَيْءٍ يَا حَيُّ بَعْدَ كُلِّ شَيْءٍ يَا حَيُّ قَبْلَ كُلِّ شَيْءٍ يَا حَيُّ بَعْدَ كُلِّ شَيْءٍ

## تپ دق (ٹی۔بی) کا علاج

تپ دق (ٹی۔بی) جان لیوا مرض ہے۔ اس کے علاج میں بڑی احتیاط کی ضرورت ہے۔ اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو عرقِ



گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھیں اور لکھنے کے لئے چینی کی پلیٹ بغیر پھول والی استعمال کریں۔ روزانہ تین وقت تین پلیٹ پانی سے دھوکر مریض کو استعمال کرائیں۔

صبح فجر کی نماز کے بعد۔

بعد نمازِ عصر۔

بعد نمازِ عشاء

جب تک مریض پوری طرح صحتیاب نہ ہوجائے برابر پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ٹی۔بی کے مرض سے نجات حاصل ہوگی۔ اور مریض تندرست ہوجائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

الٓرٰ قف تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ قف الرَّحِيْمُ۔ الرَّحِيْمُ۔ الرَّحِيْمُ۔

## جگر کی خرابی کا علاج

اگر کسی کا جگر کام نہ کرتا ہو اسے پیلیا ہوگیا ہو یا کھانا ہضم نہ ہوتا ہو، یا اس کے چہرے اور پاؤں پر ورم آگیا ہو تو ایسی تمام صورتوں میں مندرجہ ذیل آیت باوضو ایک کاغذ کے ٹکڑے پر لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ اور یہی آیت چینی کی بغیر پھول والی پلیٹوں پر عرقِ گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو لکھے اور ایک پلیٹ روزانہ پانی سے دھوکر نہار منہ (صبح جبکہ کچھ کھایا نہ ہو) مریض کو پلائیں۔ چند دن کے علاج سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو

فائدہ ہوگا اور وہ صحتیاب ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمٰتِ رَبِّيْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّيْ وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهٖ مَدَدًا ۝

## جریان کے مرض کا علاج

اگر کسی کو جریان کا مرض ہو اور اس کی وجہ سے اس کے کپڑے ناپاک ہو جاتے ہوں تو ایسی حالت میں مندرجہ ذیل کلمات باوضو پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کریں اور نہار منہ بعد نمازِ فجر مریض کو وہ پانی پلا دیا کریں۔ چند دن کے علاج سے مریض صحتیاب ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا شَافِيْ۔ يَا شَافِيْ۔ يَا شَافِيْ۔ يَا كَافِيْ۔ يَا كَافِيْ۔ يَا كَافِيْ۔ يَا وَدُوْدُ۔ يَا وَدُوْدُ۔ يَا وَدُوْدُ۔ يَا رَحِيْمُ۔ يَا رَحِيْمُ۔ يَا رَحِيْمُ۔

## دوکان اور گھر میں برکت کے لئے

دوکان میں برکت نہ ہو تو کاروبار روز بروز گھٹتا جاتا ہے۔ آمدنی ہونے کے باوجود قرض پر قرض چڑھتا جاتا۔ اسی طرح اگر گھر میں برکت نہ ہو تو روز بروز فاقوں کی نوبت آجاتی ہے۔ لڑائی جھگڑا، مارکٹائی اس گھر کا معمول بن جاتا ہے۔ معمولی معمولی بات پر



جھگڑا ہوتا ہو۔ طرح طرح کی بیماریاں، قرض پر قرض چڑھ کر مکان فروخت ہونے کی نوبت آجاتی ہے۔ ایسی حالت میں سب اہلِ خانہ اللہ رب العزت سے اپنے گناہوں کی معافی مانگیں اور روزانہ ہر نماز کے بعد ایک سو بار استغفار پڑھیں اور ایک سو بار درود شریف پڑھیں اور یہ نقشِ برکت کسی نیک نمازی سے بڑے کاغذ پر لکھوا کر گھر کے صدر دروازے (بڑے دروازے) اور ہر کمرے کے دروازے پر لگا دیں اسی طرح دوکان کے دروازے پر لگا دیں۔

وہ نقشِ برکت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ب س م ا ل ل ہ

ا ل و ا س ع

ج ل ج ل ا ل ہ

استغفار یہ ہے:

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ یا یہ استغفار پڑھے:

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْۢبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ۔

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

## اگر کسی آدمی پر بدبختی کے سبب پریشانی آجائے

اگر کسی سخت گناہ یا بڑی عظیم برائی کے سبب یا کسی بے گناہ یا مظلوم پر ظلم کے سبب یا کسی کا دل دکھا کر اس کی بددعا کے باعث کسی آدمی پر بدبختی چھا جائے اور اسے طرح طرح کے مصائب اور مشکلات گھیر لیں تو اس بدبختی اور ہر قسم کی مصیبت سے بچنے کے لئے توبہ استغفار کرے اور اللہ تعالیٰ سے رحم کی بھیک مانگے اور عشاء کی نماز کے بعد ایک سو۱۰۰ بار یہ کلمات باوضو پڑھے اور اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرکے اور اپنے دونوں ہاتھ اپنے چہرے اور تمام بدن پر پھیر لے۔ یہ عمل اکتالیس۴۱ دن کرے۔ اس دوران اگر حالت درست ہوجائے تو ٹھیک ہے ورنہ ایک چلّہ اور کرے۔ اس میں بھی حالات ٹھیک نہ ہوں تو ایک چلّہ اور کرلے۔ (چلّہ چالیس۴۰ دن عمل کرنے کو کہتے ہیں)۔

توبہ استغفار کا طریقہ یہ ہے کہ دو رکعت نفل نمازِ توبہ ظہر، مغرب یا عشاء کی نماز کے بعد پڑھ کر یہ کلمات سو۱۰۰ مرتبہ پڑھے:

أَسْتَغْفِرُ اللهَ رَبِّي مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّأَتُوبُ إِلَيْهِ۔ پھر رو رو کر اپنے گناہوں کی معافی اللہ تعالیٰ سے مانگے کہ وہ غفور الرحیم ہے۔ (یعنی گناہوں کا بخشنے والا اور بے حد رحم کرنے والا ہے)۔

بدبختی سے نجات کے لئے یہ کلمات بعد نمازِ عشاء ایک سو بار پڑھنے ہیں:



بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۞ يَا وَدُوْدُ۔ يَا وَدُوْدُ۔ يَا وَدُوْدُ۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ

## پیشاب میں خون آنا۔

بعض مرتبہ مثانہ یا گردوں میں پتھری پیدا ہوجاتی ہے اس کی وجہ سے پیشاب میں خون آتا ہے اور بعض مرتبہ بہت گرم چیزیں کھانے سے بھی یہ شکایت پیدا ہوجاتی ہے۔ اسی طرح حد سے زیادہ لال مرچ کا استعمال بھی پیشاب میں جلن پیدا کرتا ہے۔ لہٰذا اس شکایت کو دور کرنے کے لئے پتھری کا علاج گرم چیزوں اور لال مرچ کے استعمال سے پرہیز کریں۔ اور روحانی علاج اس طرح کریں کہ اول باوضو تین بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد یہ آیت تین بار پڑھیں اور آخر میں تین بار درود شریف پڑھیں اور پانی پر دم کرکے یہ پانی پی لیں یہ پانی ہر دو گھنٹہ بعد ایک گلاس پینا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس مرض سے نجات حاصل ہوگی۔

وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی یُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝

## تبادلہ رکوانا

اگر کسی شخص کا تبادلہ ہو گیا اور اپنی بعض مجبوریوں کے سبب اس پر عمل نہیں کر سکتا تو اس کو منسوخ کرانے کے لئے بعد نماز عشاء سورۂ لہب مکمل انیس (۱۹) بار پڑھے اور اس عمل کے اول و آخر میں درود شریف نہ پڑھے۔ اور پڑھتے وقت سر کھول لے یعنی سر سے ٹوپی، رومال، پگڑی اتار کر رکھ دے پھر پڑھے۔ جب تک تبادلہ نہ رک جائے برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا تبادلہ منسوخ ہو جائے گا اور وہ بدستور اپنی جگہ پر کام کرتا رہے گا۔

سورۂ لہب یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ۝ مَآ اَغْنٰی عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا کَسَبَ ۝ سَیَصْلٰی نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ۝ وَّامْرَاَتُهٗ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۝ فِیْ جِیْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۝



## خونی بواسیر کی تکلیف سے نجات

خونی بواسیر بہت تکلیف دہ مرض ہے اس کا علاج تو باقاعدہ حکیم حاذق اور مستند طبیب سے کرایا جائے۔ اگر بواسیر کی تکلیف حد سے زیادہ بڑھ جائے اور ناقابل برداشت بن جائے تو مریض باوضو یہ کلمات پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کرے اور اس انگلی کو پانی کے برتن میں ڈبو دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر کی تکلیف سے فوراً آرام آجائے گا اور بے چینی ختم ہو جائے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں:

ہُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَکَبِّرُ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا یُشْرِکُوْنَ ۝

## تشخیص (پہچان) جنات

اگر کسی مریض کی بابت معلوم نہ ہو کہ اس پر سحر کیا ہوا ہے یا جنات کا اثر ہے یہ معلوم کرنے کے لئے مریض کو وضو کرا کے ایک پاک کپڑے پر سامنے بٹھالیا جائے۔ اور عامل گیارہ مرتبہ باوضو یہ کلمات پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ اگر مریض پر جنات، آسیب یا پری کا اثر ہے تو وہ حاضر ہو کر بات کرنے لگیں گے۔ اس کے بعد گیارہ بار:

یَا حَفِیْظُ

پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جنات کا اثر فوراً ختم ہو جائے گا اور مریض صحیح حالت میں ہو جائے گا۔

وہ الفاظ جو پڑھ کر مریض پر دم کرنے ہیں یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ. یَا بَدِیْعُ یَا بَدِیْعُ یَا بَدِیْعُ - یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ یَا بَدِیْعُ -

## نیند میں بچّہ کا ڈرنا، دُودھ نہ پینا، نظرِ بد

اگر بچہ سوتے سوتے چونک کر اٹھ جاتا ہو یا لیے سوتے ہیں ڈر لگتا ہو یا بچہ دودھ نہ پیتا ہو اور اکثر بات بات پر ضد کرتا اور روتا ہو یا اسے کسی کی نظرِ بد لگ گئی ہو تو مندرجہ ذیل سورتیں پڑھ کر چینی پر دم کر کے مریض بچے کو کھلائیں یا پانی پر دم کر کے پلائیں یا مریض بچہ پر روزانہ دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ صحت مند ہو جائے گا۔ وہ سورتیں یہ ہیں:

اوّل تین بار درود شریف
سورۃ فاتحہ تین بار
آیۃ الکرسی تین بار
سورۃ الکوثر تین بار
قل یاایہا الکفرون تین بار



سورۃ اخلاص تین بار
سورۃ الفلق تین بار
سورۃ الناس تین بار

اور یہ کلمات تین بار پڑھے۔

یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَا حَیُّ۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

سورۃ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

آیۃ الکرسی یہ ہے:

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ
مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا
بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ
مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

سورۂ کوثر یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّآ اَعْطَیْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝
اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

سورۂ کافرون یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ یٰۤاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَاۤ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝
وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ۚ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا
عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ؕ لَكُمْ
دِیْنُكُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۝

سورۂ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۙ



وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

سورۂ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ
شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۙ
وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

سورۂ الناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ
فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## ہر بیماری سے صحت، ہر مشکل آسان

یہ نقش معظم لفظ "اللہ" کے عدد (۶۶) کا ہے۔ روزانہ بعد نماز فجر باوضو چوالیس (۴۴) بار لفظ اللہ۔ اللہ پڑھ کر اکتالیس عدد تعویذ لکھ کر رکھ لیں۔ اور جو حاجت مند ہو اس کو ایک تعویذ دے دیں۔ وہ باوضو موم جامہ کرکے اپنے گلے میں پہن لے یا اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ اگر عورت ہے تو اپنے گلے میں پہن لے یا بائیں (الٹے) بازو پر باندھ لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بیمار ہے تو اس کو جلد صحت حاصل ہوگی اور اگر کوئی مشکل پیش آگئی ہو اور مسئلہ حل نہ ہوتا ہو تو مشکل حل ہو جائے گی وہ نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۱۸ | ۲۳ |
| ۲۰ | ۲۲ | ۲۴ |
| ۲۱ | ۲۶ | ۱۹ |

## ہر قسم کے درد سے حفاظت

اگر کسی شخص کے بدن میں بادی کا زور ہو اور اس کے بدن کے کسی نہ کسی حصے میں درد ضرور رہتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو نماز فجر کے بعد سات بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے دونوں ہاتھ تمام بدن پر پھیر لے سر سے پیر تک کوئی حصہ باقی نہ بچے۔ اسی طرح بعد نماز عشاء یہی آیت باوضو سات بار پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے دونوں ہاتھ سر سے پاؤں تک تمام بدن پر پھیر لے یہ عمل اسی طرح کرتا رہے گا تو بدن کے کسی بھی حصے میں درد نہ ہوگا اور ہر قسم کے درد سے محفوظ رہے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ط



ثُمَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ٥

## آسانی کے ساتھ بچہ کی پیدائش

اگر عورت کے بچہ ہونے کا درد ہو لیکن بچہ پیدا ہونے میں دشواری ہو اور عورت سخت تکالیف میں مبتلا ہو تو ایسی صورت میں گڑ کی تین ڈلی (گڑ کے ٹکڑے) لے اور اول تین ۳ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ یہ آیت پڑھے اور آخر میں تین بار درود شریف پڑھے۔ اور اس گڑ کی ایک ڈلی پر دم کردے۔ اسی طرح یار بار پڑھ کر ایک ایک ڈلی پر دم کرے اور وہ تینوں ڈلیاں عورت کو کھلادیں۔ اس گڑ کی ڈلیوں کے کھاتے ہی انشاء اللہ تعالیٰ جلد بچہ ہو جائے گا۔

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

وہ آیت اور کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ٥ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ٥ يَّخْرُجُ مِنْ بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ٥ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ ط

## مرگی کا دورہ دور کرنا

اگر خدانخواستہ کسی کو مرگی کا دورہ پڑتا ہو تو اس دورہ سے خلاصی کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو تین بار پڑھ کر مریض پر دم کریں (مریض کے جسم پر پھونک ماریں) اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ دورہ ختم ہوگا اور مریض صحیح حالت میں آجائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ الٓمّٓصٓ ۝ طٰسٓمّٓ ۝ كٓهٰيٰعٓصٓ ۝ يٰسٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۝ حٰمٓ ۝ عٓسٓقٓ ۔ نٓ ۝ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۝

## تیسرے دن کے بخار کا علاج

اگر کسی کو ایک دن چھوڑ کر اگلے دن (یعنی تیسرے دن) کا بخار آتا ہو تو سورۂ الم نشرح (پ۳۰) ایک مرتبہ پڑھ کر پاک روئی پر دم کریں اور اسے بیمار کے دونوں کانوں کے سوراخوں میں لگوادیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تیسرے دن کا بخار آنا بند ہوجائے گا اور مریض تندرست ہوجائے گا۔

سورۂ الم نشرح یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝



الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

## تیسرے دن کے بخار کا خاتمہ

اگر کسی کو تیسرے دن بخار چڑھتا ہو اور درمیان کے ایک دن بخار نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے پاک روئی لے کر سات بار سورۂ فاتحہ باوضو پڑھ کر روئی پر دم کر کے مریض کے دائیں کان میں لگادیں اس کے بعد دوبارہ سورۂ فاتحہ پانچ بار پڑھ کر روئی پر دم کریں اور مریض کے بائیں کان میں لگادیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار ختم ہوجائے گا اور مریض تندرست ہوجائے گا۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

## ہر قسم کے ہتھیار سے حفاظت

جو شخص ان آیات کو صبح نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ اور

بعد نمازِ عشاء ایک بار پڑھے گا وہ ہر قسم کے ہتھیار کی مار سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیاتِ مبارکہ یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

## حمل کی حفاظت کے لئے

اگر کسی عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو اور بار بار گرجاتا ہو تو اس کی حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل آیات و کلمات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے عورت کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم رہے گا۔ وہ آیات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ۝ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ احْفَظْ حَمْلَ هٰذِهِ الْمَرْاَةِ جَمِيْعِ الْاٰفَاتِ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۔

اٰمِیْن ۔ اٰمِیْن اٰمِیْن



## برائے بانجھ عورت

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اس کے اولاد نہ ہوتی ہو تو اولاد ہونے کے لئے مندرجہ ذیل الفاظ باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے عورت کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل ٹھہر جائے گا اور اولاد ہوگی۔ وہ الفاظ یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ
اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ
حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ
قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ

## نظرِ بد کا نقش

اگر کسی بچے کو بار بار نظر لگتی ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر بچے کے گلے میں موم جامہ کرکے ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ نظرِ بد سے محفوظ ہو جائے گا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یا حافظ | یا حافظ | یا حافظ |
| یا حافظ | یا حافظ | یا حافظ |
| یا حافظ | یا حافظ | یا حافظ |

## دشمن سے حفاظت کے لئے

اگر کسی کے دشمن نقصان پہنچانا چاہتے ہیں اور ان کے

نقصان سے محفوظ رہنے کے لئے بے تعداد بغیر گنتی کے کثرت سے یہ کلمات پڑھے۔ ان کلمات کے پڑھنے کے لئے وضو بھی ضروری نہیں ہے۔ بغیر وضو بھی پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ہر ہر قدم پر ناکام ہوگا اور ذلیل و خوار ہو کر پیچھا چھوڑ دے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

اَللّٰهُمَّ اكْفِنَاهُ بِمَا شِئْتَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ۔

## نظرِ بد، جنات کا سایہ دیگر بیماریوں کا علاج

بچوں کی نظرِ بد سے حفاظت، جنات کے اثرات سے بچاؤ اور بہت سی بیماریوں سے (چیچک، خسرہ، انفلوئنزا ہیضہ وغیرہ کی وباء سے) حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل الفاظ تین مرتبہ پڑھ کر کالے دانے پر یا لوبان کو کوئلے کی آگ پر تھوڑا تھوڑا ڈال کر اس کی دھونی تمام مکان میں دن میں دو بار صبح سورج نکلنے کے بعد شام کو سورج غروب ہونے سے پہلے دھونی کے الفاظ یہ ہیں:

عَلِیْقًا - مَلِیْقًا - تَلِیْقًا - اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِهِمْ۔





## پیٹ کے مرض سے نجات

پیٹ کی تمام بیماریوں کے لئے چاہے وہ کسی قسم کی ہوں مثلاً کھانا ہضم نہ ہونا، پیٹ کا اپھار، پیٹ کا درد، پیٹ میں اینٹھن، پیٹ میں کسی بھی قسم کی گڑ بڑ، گیس کا پیدا ہونا، پیٹ کا پھولنا وغیرہ ان سب امراض کے لئے باوضو مندرجہ ذیل آیت چینی کی بغیر پھول والی پلیٹ پر عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے۔ اگر پلیٹ نہ ہو تو کسی کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر وہ پانی روزانہ چار وقت مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کی بیماریوں سے نجات ملے گی۔

وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ یَتَفَكَّرُوْنَ ۝

مریض کو پانی پلانے کے چار اوقات یہ ہیں:

۱- صبح ناشتہ سے قبل
۲- دوپہر گیارہ بجے
۳- بعد نماز عصر
۴- بعد نماز عشاء

## عورت کی پستان (چھاتی) کا درد

اگر کسی عورت کی پستان میں درد ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو سات بار پڑھ کر عامل اپنی مخالف پستان پر دم کرے۔ یہ عمل تین بار کرے۔ مثلاً عورت کی دائیں پستان میں درد ہے تو عامل اپنے بائیں (الٹی طرف) پستان پر دم کرے مریضہ کا عامل کے سامنے ہونا ضروری نہیں ہے بلکہ اس کا شوہر یا قریبی عزیز عامل کو آکر بتائے کہ مریضہ کے فلاں پستان میں درد ہے۔ عامل آیت ذیل باوضو سات بار پڑھ کر اپنے مخالف پستان پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عورت کو پستان کے درد سے آرام آ جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَاِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۖ نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهٖ مِنْ بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ ۝

## گاڑی کا حادثات سے بچاؤ

اگر گاڑی کے پرزے ٹوٹ جاتے ہوں، یا گاڑی بار بار ٹکراتی ہو یا گاڑی بار بار اُلٹ جاتی ہو یا قابو میں نہ رہتی ہو یا بریک فیل ہو جاتے ہوں تو اس کے لئے مندرجہ ذیل الفاظ باوضو لکھ کر سامنے والے شیشہ کے اوپر ٹیپ یا گوند سے چپکا



دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے گاڑی ہر قسم کے حادثات سے محفوظ ہو جائے گی۔ وہ الفاظ یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ حَافِظِيْ    اَللّٰهُ نَاصِرِيْ

اَللّٰهُ نَاظِرِيْ    اَللّٰهُ مَعِيْ

## اولاد نرینہ کے لئے

اگر کسی کے اولاد نہ ہوتی ہو یا لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں تو اس کے لئے میاں بیوی نماز کی پابندی کریں اور باوضو ہر نماز کے بعد یہ آیت ایک سو بار پڑھیں۔ بلاناغہ پابندی کے ساتھ پڑھنا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ۝

## لڑکے، لڑکی کی شادی

گذشتہ دور میں لڑکے لڑکی کی شادی کوئی مسئلہ نہ تھا کیونکہ خاندان میں باہمی طور پر خاندان میں شادیاں ہوتی تھیں۔ لیکن اب جبکہ لڑکیاں تعلیم میں بہت آگے جا چکی ہیں رشتہ کے لئے ڈاکٹر، انجینئر یا دولت مند افراد کی تلاش میں لڑکیاں شادی

کی عمر سے بہت آگے نکل جاتی ہیں اور ان کے چہرے کے نقوش بھی ماند پڑجاتے ہیں۔

اس کا سب سے اچھا طریقہ یہ ہے کہ بالغ ہوتے ہی لڑکی کا رشتہ کردیا جائے۔ شادی کے لئے یہ عمل بہت کامیاب ہے:

اوّل ایک لاکھ پچیس ہزار بار آیتہ کریمہ کا ختم کیا جائے بہت سے لوگ مل کر پڑھ لیں یا ایک ہی فرد تھوڑا تھوڑا کر کے مکمل کرلے۔ دونوں طرح درست ہے۔

پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ جب بھی پڑھنے بیٹھیں باوضو ہوں، الفاظ صحیح ادا کریں، تعداد صحیح ہو اور آیت کریمہ شروع کرنے سے قبل ہر شخص نماز والا درود شریف گیارہ بار پڑھے اور جب پڑھنا ختم کریں اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ پہلے دن جتنی مقدار میں پڑھا ہے اس کو کسی کاغذ پر لکھ لیں جب تعداد ایک لاکھ پچیس ہزار ہو جائے تو پڑھنا ختم کردیں۔ ایک لاکھ پچیس ہزار سے تعداد زیادہ نہ ہو نہ کم ہو بلکہ پوری تعداد ہو۔

درود شریف جو نماز میں پڑھا جاتا ہے یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا
صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ
حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط



اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا
بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ
حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

آیۃ کریمہ یہ ہے:

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط

جب سوا لاکھ مرتبہ آیتِ کریمہ کی تعداد مکمل ہوجائے تو اس کے بعد سوا لاکھ مرتبہ (ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ)

یَا لَطِیْفُ

کا ختم کریں۔ چند افراد مل کر پڑھ لیں یا ایک ہی شخص (مرد ہو یا عورت) پڑھ لے۔ جب بھی پڑھنا شروع کرے اوّل درود شریف گیارہ بار پڑھے اس کے بعد

یَا لَطِیْفُ

پڑھنا شروع کرے اور جب پڑھنا ختم کرے گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھے۔ جب سوا لاکھ کی تعداد پوری ہوجائے پھر لڑکا یا لڑکی خود یا گھر کا کوئی بھی فرد روزانہ اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد گیارہ سو بار

یَا لَطِیْفُ

پڑھے۔ پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرے جب تک شادی مکمل نہ ہوجائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد شادی ہوجائے گی۔

# حاجت پوری ہونے کے لئے

(از حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ)

اگر کسی شخص کی کوئی سخت حاجت ہو تو اسے چاہئے کہ پوری سورۂ بقرہ (پ۱) پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت جلد پوری ہوگی۔

# قرآن شریف حفظ کرنے کے لئے

(از حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ)

اگر کوئی بچہ یا بڑا آدمی قرآن شریف حفظ کرنا چاہتا ہے تو سورۂ یوسف کو روزانہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ قرآن شریف جلد حفظ ہو جائے گا۔

# ہر قسم کی آفت سے محفوظ رہنے کے واسطے

(از حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ)

ہر قسم کی آفت سے محفوظ رہنے کے لئے ضروری ہے کہ آیۃ الکرسی پڑھ کر گھر سے باہر نکلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ گھر اور اہل خانہ ہر قسم کی آفت سے محفوظ رہیں گے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ج لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا



خَلْفَهُمْ ج وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ج وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ج وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ○

# روزی میں فراخی کے واسطے

(از حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ)

جس شخص کی روزی تنگ ہو اور گھر میں کھانے اور خرچ کی پریشانی رہتی ہو اس کے لئے ضروری ہے کہ وہ روزانہ ان کلمات کو ایک سو۱۰۰ بار پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی میں فراخی پیدا ہوگی اور رزق زیادہ تعداد میں ملے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

يَا دَآئِمَ الْعِزِّ وَالْمُلْكِ وَالْبَقَاءِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْجُوْدِ وَالْفَضْلِ وَالْعَطَاءِ يَا وَدُوْدُ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ

# بغیر اسباب کے خوش زندگی گزارنے کے واسطے

(از حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہیؒ)

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ بغیر اسباب کے محض توکل الٰہی پر خوشگوار زندگی گزارے تو اس کے لئے ہر روز ایک سو بار مندرجہ ذیل کلمات پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بغیر اسباب کے خوش زندگی گزرے گی اور کسی قسم کی تنگی نہ ہوگی۔ وکلمات یہ ہیں۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

# دشمن پر غالب ہونے کے واسطے

(از حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہیؒ)

جب دشمن کا سامنا ہو تو مندرجہ ذیل اسماء پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن پر غالب رہے گا اور ناکام نہ ہوگا۔ وہ اسماء یہ ہیں۔

یَا سُبُّوحُ یَا قُدُّوْسُ یَا غَفُوْرُ یَا وَدُوْدُ

# درد سینہ

سینہ کے درد کے لئے یہ آیت لکھ کر گلے میں پہننا بہت مفید ہے۔

اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰہُ صَدْرَہٗ لِلْاِسْلَامِ



# کھانسی کے لئے

اگر کسی کو کھانسی ہوگئی ہو تو یہ آیت اکیس ۲۱ مرتبہ سیاہ نمک پر دم کر کے چٹایا جائے۔

وَشَدَدْنَا مُلْکَہٗ وَاٰتَیْنٰہُ الْحِکْمَۃَ وَ فَصْلَ الْخِطَابِ ۝

# کھانسی سے نجات کے لئے

سورۂ اخلاص اکتالیس ۴۱ مرتبہ پانی پر دم کر کے پلانا کھانسی کے لئے بہت مفید ہے۔